مشرکینِ مکہ کی تیاریوں کی خبر جب آنحضرت ﷺ کے پاس اُحد میں آئی تھی تو آنحضرت ﷺ نے سعدؓ کو آگاہ کیا تھا[1]۔

انہی باتوں کی وجہ سے حضرت سعدؓ کا اثر تمام صحابہ پر تھا۔ ان کی صاحبزادی امّ سعید حضرت ابوبکرؓ کی خدمت میں آئیں تو انہوں نے اپنا کپڑا اچھا دیا، حضرت عمرؓ نے کہا "یہ کون ہیں؟" فرمایا "یہ اس شخص کی بیٹی ہے جو مجھ سے اور تم سے بہتر تھا"۔ پوچھا "یا خلیفۂ رسول اللہ (ﷺ)! وہ کیوں؟" ارشاد ہوا کہ "اس نے آنحضرت ﷺ کے زمانہ میں جنت کا راستہ لیا، اور ہم تم یہیں باقی رہ گئے[2]"۔



---

[1] طبقات ابن سعد۔ ص ۲۵ [2] اصابہ۔ ص ۷۷

# حضرت سہلؓ بن سعد

## نام ونسب :

سہل نام، ابوالعباس، ابو مالک، ابو یحیٰ کنیت سلسلہ نسب یہ ہے، سہل بن سعد بن مالک بن خالد بن ثعلبہ حارثہ بن عمرو بن خزرج بن سعدہ بن کعب بن خزرج اکبر،

ہجرت نبوی سے ۵ سال قبل پیدا ہوئے، باپ نے حزن نام رکھا، لیکن آنحضرت ﷺ جب مدینہ تشریف لائے تو بدل کر سہل کر دیا۔

**اسلام :** ہجرت سے پیشتر حضرت سہلؓ کے والد سعد بن مالک نے مذہب اسلام قبول کر لیا تھا، بیٹے نے اسی باپ کے سایہ عاطفت میں پرورش پائی تھی۔

## غزوات اور دیگر حالات :

آنحضرت ﷺ کی تشریف آوری مدینہ کے وقت ان کا سن ۵ سال کا تھا، دو برس کے بعد غزوۂ بدر پیش آیا، اس وقت یہ ہفت سالہ تھے، لڑائی سے قبل ان کے والد نے انتقال کیا اور حضرت سہلؓ کو یتیم چھوڑ گئے، آنحضرت ﷺ نے لڑائی ختم ہونے کے بعد اور مجاہدین کی طرح ان کے باپ کا بھی حصہ لگایا، کیونکہ وہ جنگ کا عزم کر چکے تھے۔

غزوۂ احد میں وہ اور لڑکوں کی طرح شہر کی حفاظت کر رہے تھے، آنحضرت ﷺ کو جب چشم زخم پہنچا اور دھویا گیا، اس وقت آپ کے پاس آگئے تھے[1]۔

۵ھ میں غزوۂ خندق ہوا، باایں ہمہ صغر سنی جوش کا یہ عالم تھا کہ خندق کھودتے اور مٹی اٹھا اٹھا کے کندھے پر لے جاتے تھے[2]۔

غزوات مابعد میں بھی میدان جنگ کے قابل نہ ہو سکے، ۱۵ برس کا سن ہوا اور تیغ زنی کے قابل ہوئے تو خود سرور عالم ﷺ نے سفر آخرت اختیار فرمایا[3]۔ یہ ۱۱ھ کا واقعہ ہے۔

۷۴ھ میں حجاج بن یوسف ثقفی کا دست سیاست دراز ہوا تو ان کو بلا کر پوچھا کہ "تم نے حضرت عثمانؓ کی مدد کیوں نہ کی؟ جواب دیا کی تھی" بولا "جھوٹ کہتے ہو" اس کے بعد حکم دیا کہ ان کی

---

۱؎ مسند جلد ۵۔ص ۳۳۷ ۲؎ ایضاً۔ص ۳۳۸ ۳؎ مسند ابی مبارک ص ۱۱۶

گردن پر مہر لگادی جائے۔ یہ عتاب ان بزرگوں کے ذلیل کرنے اور اثر زائل کرنے کے لئے کیا گیا تھا، حضرت انسؓ اور حضرت جابرؓ بن عبداللہ بھی اسی جرم میں ماخوذ تھے۔

**وفات** : سن مبارک ۹۶ سال تک پہنچ چکا تھا، آنحضرت ﷺ کے جمال با کمال کے دیکھنے والوں سے مدینہ خالی تھا، دیگر صوبے بھی صحابہؓ کے سایہ سے عموماً محروم ہو چکے تھے، وہ خود فرمایا کرتے تھے، کہ ''مر جاؤں گا کوئی قال رسول اللہ کہنے والا باقی نہ رہے گا'' آخر ۹۱ھ میں بزم قدس نبوی کی یہ ٹمٹماتی ہوئی شمع بھی بجھ گئی۔

**فضل وکمال** : حضرت سہلؓ مشاہیر صحابہؓ میں ہیں اکابر صحابہؓ کے فوت ہونے کے بعد ان کی ذات مرجع انام بن گئی تھی لوگ نہایت ذوق وشوق سے حدیث سننے آتے تھے۔

آنحضرت ﷺ کے زمانہ میں اگر چہ صغیر السن تھے، تاہم آپ سے حدیث سنی تھی، بعد میں حضرت ابی بن کعبؓ، عاصم بن عدیؓ، عمرو بن عبسہؓ سے اس فن کی تکمیل کی، مروان سے بھی چند روایتیں لیں، اگر چہ وہ صحابی نہ تھا، راویانِ حدیث اور تلامذۂ خاص کی ایک جماعت تھی جن میں بعض کے نام یہ ہیں۔ حضرت ابو ہریرہؓ، حضرت ابن عباسؓ، حضرت سعید بن مسیب، ابو حازم بن دینار زہری، ابو سہیل صبحی، عباسؓ بن سہل (لڑکے تھے) وفاء بن شریح حضرمی، یحییٰ بن میمون حضری عبداللہ بن عبدالرحمٰن بن ابی ذباب، عمرو بن جابر حضرمی۔ روایات کی تعداد ۱۸۸ ہے جن میں سے ۲۸ متفق علیہ ہیں۔

**اخلاق** : حب رسول ﷺ کے نشہ میں چور تھے، آنحضرت ﷺ ایک ستون کے سہارے کھڑے ہو کر خطبہ دیا کرتے تھے ایک روز منبر کا خیال ظاہر فرمایا، حضرت سہلؓ اٹھے اور جنگل سے منبر کے لئے لکڑی کاٹ کر لائے [1]۔

ایک مرتبہ آنحضرت ﷺ کو بیر بضاعہ سے پانی پلایا تھا [2]۔

حق گوئی خاص شعار تھی، آل مروان میں سے ایک شخص مدینہ کا امیر ہو کر آیا حضرت سہلؓ کو بلا کر کہا کہ علیؓ کو برا کہو، انہوں نے انکار کیا تو کہا کہ اچھا اتنا ہی کہدو کہ ''خدا (نعوذ باللہ) ابوتراب پر لعنت کرے''۔ حضرت سہلؓ نے جواب دیا کہ یہ علیؓ کا محبوب ترین نام تھا اور آپ ﷺ اس نام پر بہت خوش ہوتے تھے، اس کے بعد ابوتراب کی وجہ تسمیہ بتلائی تو اس کو بھی خاموش ہونا پڑا [3]۔



---

[1] مسند جلد ۵۔ص ۳۳۷ [2] ایضاً ص ۳۳۸ [3] صحیح مسلم جلد ۱۔ص ۳۲۶

# حضرت سہلؓ بن حُنیف

**نام ونسب :**

سہل نام، ابو سعد کنیت، سلسلۂ نسب یہ ہے۔ سہل بن حنیف بن واہب بن عکیم بن ثعلبہ بن حارث بن مجدعہ بن عمرو بن جشم بن عوف بن عمرو بن عوف بن مالک بن اوس۔

**اسلام :** ہجرت سے قبل مشرف باسلام ہوئے۔

**غزوات وعام حالات :**

ابن سعد کی روایت کے مطابق جناب امیر علیہ السلام سے مواخاۃ ہوئی[1]۔ تمام غزوات میں شریک تھے، غزوۂ احد میں جب آنحضرت ﷺ چند صحابہ کے ساتھ میدان میں رہ گئے تھے، یہ بھی ثابت قدم رہے، اسی دن موت پر بیعت کی بھی، رسول اللہ ﷺ کی طرف جو تیر آتے یہ ان کا جواب دیتے تھے۔ آنحضرت ﷺ لوگوں سے فرماتے کہ ان کو تیر دو، یہ سہل ہیں حضرت عمرؓ تفاول کے طور پر کہتے کہ سہل ہے حزن نہیں[2]۔

خلافت راشدہ میں سے جناب امیرؓ کے عہد مبارک میں مدینہ کے امیر تھے کوفہ سے امیر المومنین کا فرمان پہنچا کہ یہاں آجاؤ، چنانچہ مدینہ سے کوفہ چلے گئے۔

جنگ جمل کے بعد بصرہ کے والی بنائے گئے جنگ صفین میں حضرت علیؓ کی طرف سے شرکت کی[3]۔ اور لڑائی کے بعد کوفہ واپس چلے آئے۔

اسی زمانہ میں فارس کے امیر بنائے گئے اہل فارس نے سرتابی کر کے خارج البلد کر دیا۔ حضرت علیؓ نے ان کی بجائے زیاد بن ابیہ کو وہاں کا حاکم مقرر کر دیا۔

**وفات :** ۳۸ھ میں بمقام کوفہ انتقال فرمایا حضرت علیؓ نے نماز جنازہ پڑھائی چھ تکبیریں کہیں اور فرمایا کہ یہ اصحاب بدر میں تھے۔

**اولاد :** دو بیٹے یادگار چھوڑے، ابوامامہ اسعد اور عبداللہ اول الذکر آنحضرت ﷺ کے عہد مقدس میں پیدا ہوئے۔

---

[1] اصابہ جلد ۳۔ ص ۱۳۹۔ تہذیب التہذیب۔ جلد ۴۔ ص ۲۵۱۔ [2] اصابہ ۱۳۹۔ [3] صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۶۰۲

**حلیہ :** نہایت خوبصورت اور پاکیزہ منظر تھے۔ بدن نہایت سڈول تھا، ایک غزوہ میں آنحضرت ﷺ کے ہمرکاب تھے وہاں نہر جاری تھی نہانے کے لئے گئے، کسی انصاری نے جسم دیکھ کر کہا کیسا بدن پایا ہے؟ میں نے ایسا بدن کبھی نہیں دیکھا تھا۔ حضرت سہل رضی اللہ عنہ کو غش آگیا۔ اٹھا کر لائے گئے، بخار چڑھا تھا، آنحضرت ﷺ نے پوچھا کیا معاملہ ہے لوگوں نے قصہ بیان کیا فرمایا "تعجب ہے لوگ اپنے بھائی کا جسم پامال دیکھتے ہیں اور برکت کی دعا نہیں کرتے اس لئے نظر لگتی ہے۔

## فضل وکمال :

راویان حدیث میں ہیں، آنحضرت ﷺ اور حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں ان سے متعدد تابعین نے روایت کی ہے جن میں سے چند نام یہ ہیں۔

ابووائل، عبید بن سباق، عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ، عبیداللہ بن عبداللہ بن عتبہ، سیر بن عمرو، رباب (عثمان بن حکم بن عباد بن حنیف کی دادی تھیں) [1]۔

## اخلاق وعادات :

اختلاف سے دور رہتے تھے، صفین سے واپس آئے تو ابو وائل نے کہا کہ کچھ خبر بیان کیجئے فرمایا کیا بتاؤں؟ سخت مشکل ہے ایک سوراخ بند کرتے ہیں تو دوسرا کھل جاتا ہے [2]۔

نہایت شجاع اور جری تھے، لیکن لوگوں میں اس کے خلاف چرچا تھا، فرمایا یہ ان کی رائے کا قصور ہے، میں بزدل نہیں ہم نے جس کام کے لئے تلوار اٹھائی اس کو ہمیشہ آسان کرلیا۔ یوم ابی جندل (حدیبیہ) میں لڑنا اگر رسول اللہ ﷺ کی مرضی کے خلاف نہ ہوتا تو میں اس دن بھی آمادۂ پیکار ہوجاتا [3]۔



---

[1] ازطبقات۔ جلد ۶۔ ص ۸۔ وتہذیب التہذیب۔ جلد ۴ واصابہ جلد ۳۔ حالات سہل
[2] صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۶۰۲ [3] صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۶۰۲

# حضرت سعدؓ بن معاذ

**نام ونسب :**

سعد نام ہے۔ابو عمرو کنیت،سید الاوس لقب،قبیلہ عبدالاشہل سے ہیں۔سلسلہ نسب یہ ہے:
سعد بن معاذ بن نعمان بن امراء القیس بن زید بن عبدالاشہل بن جشم بن حارث بن خزرج بن بنت (عمرو) بن مالک بن اوس۔والدہ کا نام کبشہ بنت رافع تھا۔جو حضرت ابو سعیدؓ خدری کی چچازاد بہن تھیں۔قبیلۂ اشہل،میں شریف ترین قبیلہ تھا،سیادت عامہ اس میں وراثۃً چلی آتی تھی،چنانچہ حضرت سعدؓ کے تمام مورث اپنے اپنے زمانہ میں تاجِ سیادت زیب سر کئے تھے۔

والد نے ایام جاہلیت ہی میں وفات پائی،والدہ موجود تھیں ہجرت سے پیشتر ایمان لائیں اور حضرت سعدؓ کے انتقال کے بعد بہت دنوں تک زندہ رہیں۔

**اسلام :** اگرچہ عقبہ اولیٰ میں یثرب کی سرزمین پر خورشید اسلام کا پرتو پڑ چکا تھا لیکن حقیقی ضیا گستری حضرت مصعبؓ بن عمیر کی ذات سے وابستہ تھی،چنانچہ جب وہ داعیِ اسلام بن کر مدینہ پہنچے تو جو کان اس صدا سے ناآشنا تھے ان کو بھی چاروناچار اس کے سننے کے لئے تیار ہونا پڑا۔

سعد بن معاذ ابھی حالت کفر میں تھے۔ان کو مصعب کی کامیابی پر سخت حیرت اور اپنی قوم کی بے وقوفی پر انتہا درجہ کا حزن وملال تھا[1]۔

لیکن تابہ کے؟ آخر ایک دن ان پر بھی حضرت مصعب بن عمیرؓ کا اثر پڑ گیا۔اسعد ابن زرارہؓ نے جن کے مکان میں حضرت مصعبؓ فروکش تھے ان سے کہا تھا کہ سعد بن معاذ مسلمان ہو جائیں گے تو دو آدمی بھی کافر نہ رہ سکیں گے اس لئے آپ کو ان کے مسلمان کرنے کی فکر کرنی چاہئے،سعد بن معاذؓ حضرت مصعبؓ کے پاس آئے تو انہوں نے کہا کہ میں ایک بات کہنا چاہتا ہوں،آپ بیٹھ کر سن لیجئے،ماننے نہ ماننے کا آپ کو اختیار ہے سعد نے منظور کیا تو حضرت مصعبؓ نے اسلام کی حقیقت بیان کی اور قرآن مجید کی چند آیتیں پڑھیں جن کو سن کو سعد بن معاذؓ کلمۂ شہادت پکار اٹھے اور مسلمان ہو گئے۔

قبیلہ عبدالاشہل میں یہ خبر فوراً پھیل گئی۔سعدؓ گھر گئے تو خاندان والوں نے کہا کہ اب وہ چہرہ نہیں!حضرت سعدؓ نے کھڑے ہو کر پوچھا میں تم میں کس درجہ کا آدمی ہوں؟ سب نے کہا سردار اور

---

[1] خلاصۃ الوفاء باخبار دار المصطفیٰ۔ص۹۲

اہل فضیلت، فرمایا ''تم جب تک مسلمان نہ ہوگے میں تم سے بات چیت نہ کروں گا''۔ حضرت سعدؓ کو اپنی قوم میں جو عزت حاصل تھی اس کا یہ اثر ہوا کہ شام ہونے سے قبل تمام قبیلہ مسلمان ہو گیا۔ اور مدینہ کے درودیوار تکبیر کے نعروں سے گونج اُٹھے۔

اشاعتِ اسلام میں یہ حضرت سعدؓ کا نہایت عظیم الشان کارنامہ ہے صحابہ میں کوئی شخص اس فخر میں ان کا حریف نہیں، آنحضرت ﷺ نے اسی بناء پر فرمایا ہے ''خیر دور الانصار بنو النجار ثم بنو عبد الاشہل'' یعنی انصار کے بہترین گھرانے بنونجار کے ہیں اور ان کے بعد عبدالاشہل کا درجہ ہے، حضرت سعدؓ اور ان کے قبیلہ کا اسلام عقبۂ اولیٰ اور عقبہ ثانیہ کے درمیان کا واقعہ ہے۔

مسلمان ہو کر حضرت سعدؓ نے حضرت مصعبؓ کو اسعد بنؓ زرارہ کے مکان سے اپنے ہاں منتقل کر لیا۔

## غزوات اور دیگر حالات:

کچھ دنوں بعد عمرہ کی غرض سے مکہ روانہ ہوئے اور امیہ بن خلف کے مکان پر کہ مکہ کا مشہور رئیس اور ان کا دوست تھا، قیام کیا (امیہ مدینہ آتا تھا تو ان کے ہاں ٹھہرا کرتا تھا) اور کہا کہ جس وقت حرم خالی ہو مجھے خبر کرنا چنانچہ دوپہر کے قریب اس کے ساتھ طواف کے لئے نکلے۔ راستہ میں ابوجہل سے ملاقات ہوئی پوچھا یہ کون ہیں؟ امیہ نے کہا ''سعد'' ابوجہل نے کہا تعجب ہے کہ تم صابیوں (بے دین، آنحضرت ﷺ اور صحابہؓ مراد ہیں) کو پناہ دے کر اور اُن کے انصار بن کر مکہ میں نہایت اطمینان سے پھر رہے ہو، اگر تم ان کے ساتھ نہ ہوتے تو تمہارا گھر پہنچنا دشوار ہو جاتا'' حضرت سعدؓ نے غضب آلود لہجہ میں جواب دیا۔ تم مجھے روکو پھر دیکھنا کیا ہوتا ہے؟ میں تمہارا مدینہ کا راستہ روک لوں گا''۔ امیہ نے کہا ''سعد ابوالحکم (ابوجہل) مکہ کا سردار ہے، اس کے سامنے آواز پست کرو''۔ حضرت سعدؓ نے فرمایا، چلو ہٹو میں نے آنحضرت ﷺ سے سنا ہے کہ مسلمان تم کو قتل کریں گے، بولا کیا مکہ میں آ کر ماریں گے؟ جواب دیا اس کی خبر نہیں[1]۔

اس پیشن گوئی کے پورا ہونے کا وقت غزوۂ بدر تھا، کفار قریش نے مدینہ پر حملہ کرنے کے لئے نہایت ساز و سامان سے تیاریاں کی تھیں، آنحضرت ﷺ کو خبر ہوئی تو صحابہؓ سے مشورہ کیا حضرت سعدؓ نے اٹھ کر کہا یا رسول اللہ (ﷺ) ہم آپ پر ایمان لائے رسالت کی تصدیق کی، اس بات کا اقرار کیا کہ جو کچھ آپ لائے ہیں حق اور درست ہے سمع اور طاعت پر آپ سے بیعت کی، پس

---

[1] صحیح بخاری۔ جلد ۲۔ ص ۵۶۳۔

جو ارادہ ہو کیجئے۔ اس ذات کی قسم جس نے آپ کو نبی بنا کر بھیجا آپ سمندر میں کودنے کو کہیں تو ہم حاضر ہیں ہمارا ایک آدمی بھی گھر میں نہ بیٹھے گا ہم کو لڑائی سے بالکل خوف نہیں اور انشاء اللہ میدان میں ہم صادق القول ثابت ہونگے، خدا ہماری طرف سے آپ کی آنکھیں ٹھنڈی کرے[1]۔

آنحضرت ﷺ اس تقریر سے خوش ہوئے فوجوں کی ترتیب کا وقت آیا تو قبیلہ اوس کا جھنڈا آنحضرت ﷺ نے ان کے حوالے کیا۔ غزوۂ احد میں انہوں نے آنحضرت ﷺ کے آستانہ پر پہرہ دیا تھا۔

کفار سے مقابلہ کے لئے رسول اللہ ﷺ کی رائے تھی کہ مدینہ میں رہ کر کیا جائے، عبداللہ بن ابی ابن سلول، کا بھی یہی خیال تھا، لیکن بعض نوجوان جن کو شوق شہادت دامن گیر تھا، باہر نکل کر لڑنے پر مصر تھے، چونکہ کثرت رائے انہی کو حاصل تھی اس بنا پر آنحضرت ﷺ نے انہی کی تائید کی اور زرہ پہننے کے لئے اندر تشریف لے گئے۔ سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ اور اسید بن حضیر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ "تم لوگوں نے آنحضرت ﷺ کو باہر چلنے کے لئے مجبور کیا ہے، حالانکہ آپ پر آسمان سے وحی آتی ہے، اس لئے مناسب یہ ہے کہ اپنی رائے واپس لے لو اور معاملہ کو بالکل آنحضرت ﷺ پر چھوڑ دو"۔

آنحضرت ﷺ تلوار، ڈھال اور زرہ لگا کر نکلے تو تمام لوگوں کو ندامت ہوئی، عرض کیا کہ ہم کو حضور ﷺ کی مخالفت منظور نہیں، جو حکم ہو ہم بجالانے پر آمادہ ہیں۔ ارشاد ہوا کہ "اب کیا ہوتا ہے؟ نبی جب ہتھیار باندھ لیتا ہے تو جنگ کا فیصلہ کر کے اُتارتا ہے"[2]۔

غرض کوہ اُحد کے دامن میں لڑائی شروع ہوئی، اسلامی لشکر پہلے فتح یاب تھا، لیکن پھر تابِ مقاومت نہ لا کر پیچھے ہٹا اس وقت آنحضرت ﷺ سب سے زیادہ ثابت قدم تھے اور آپ کے ساتھ دو اصحاب دادِ شجاعت دے رہے تھے، انہی میں حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ بھی تھے[3]۔ اس غزوہ میں ان کے بھائی عمرو شہید ہو گئے[4]۔

غزوۂ خندق میں جو ۵ھ میں ہوا۔ آنحضرت ﷺ نے انصار سے مدینہ کے تہائی پھل عیینہ بن حصن بن سید کو دینے کا مشورہ کیا تھا، اس مشورہ میں سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ حضرت سعد رضی اللہ عنہ بن معاذ بھی شریک تھے[5]۔ لڑائی کا وقت آیا تو زرہ پہنے اور ہاتھ میں حربہ لئے میدان کو روانہ ہوئے۔ بنو حارثہ کے قلعہ میں ان کی ماں موجود تھیں اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس بیٹھی تھیں، شعر پڑھتے ہوئے گذرے تو ماں نے کہا بیٹا تم پیچھے رہ گئے، جلدی جاؤ۔

---

[1] زرقانی جلد ا۔ ص ۴۷۹ [2] طبقات ابن سعد جلد ۲۔ قسم ا۔ ص ۲۶ [3] زرقانی جلد ۲۔ ص ۴۰
[4] طبقات جلد ۲۔ قسم ا۔ ص ۳۰ [5] طبقات سعد جلد ا۔ قسم ا۔ ص ۵۲

جس ہاتھ میں حربہ تھا وہ باہر نکلا ہوا تھا حضرت عائشہؓ نے کہا ''سعد کی ماں! دیکھو زرہ بہت چھوٹی ہے، میدان میں پہنچے تو حبان بن عبد مناف نے کہا کہ عرقہ کا بیٹا تھا، ہاتھ پر ایک تیر مارا جس سے ہفت اندام کٹ گئی[1]، اور نہایت جوش میں کہا لو، میں عرقہ کا بیٹا ہوں آنحضرت ﷺ نے سنا تو فرمایا ''خدا اس کا چہرہ دوزخ میں عرق آلود کرے''۔

اس کے بعد مسجد نبوی ﷺ میں ایک خیمہ لگایا اور رفیدہ اسلمیہ کو ان کی خدمت پر مامور کیا۔ حضرت سعدؓ اسی خیمہ میں رہتے تھے اور حضرت ﷺ روزانہ ان کی عیادت کو تشریف لاتے تھے۔ چونکہ زندگی سے مایوس ہو چکے تھے، خدا سے دعا کی کہ قریش کی لڑائیاں باقی ہوں تو مجھے زندہ رکھ، ان سے مجھے لڑنے کی بڑی تمنا ہے کیونکہ انہوں نے تیرے رسول کو اذیت دی، تکذیب کی اور مکہ سے نکال دیا اور اگر لڑائی بند ہونے کا وقت آ گیا ہے تو اس زخم سے مجھے شہادت دے اور بنی قریظہ کے معاملہ میں میری آنکھیں ٹھنڈی کر، اس دعا کا دوسرا ٹکڑا مقبول ہوا[2]۔ چنانچہ جب بنو قریظہ کو آنحضرت ﷺ نے جلا وطن کرنا چاہا تو چونکہ وہ قبیلۂ اوس کے حلیف تھے کہلا بھیجا کہ ہم سعد کا حکم مانیں گے، آنحضرت ﷺ نے حضرت سعد کو اطلاع کی، وہ گدھے پر سوار ہو کر آئے، مسجد کے قریب پہنچے تو آنحضرت ﷺ نے انصار سے کہا کہ ''اپنے سردار کی تعظیم کے لئے اُٹھو''۔

پھر سعدؓ سے فرمایا کہ ''یہ لوگ تمہارے حکم کے منتظر ہیں''۔ عرض کی ''تو میں حکم دیتا ہوں کہ جو لوگ لڑنے والے ہیں قتل کئے جائیں گے، اولاد غلام بنائی جائے اور مال تقسیم کر دیا جائے''۔ آنحضرت ﷺ نے یہ فیصلہ سن کر کہا کہ ''تم نے آسمانی حکم کی پیروی کی''، چنانچہ اس کے بموجب اپنے سامنے ۴۰۰ آدمی قتل کرائے۔

**وفات**: اس واقعہ کے بعد کچھ دنوں تک زندہ رہے، آنحضرت ﷺ نے خود زخم کو داغا جس سے خون رک گیا، لیکن اس کے عوض ہاتھ پھول گیا تھا، ایک دن زخم پھٹا اور اس زور سے خون جاری ہوا کہ مسجد سے گذر کر بنی غفار کے خیمہ تک پہنچا، لوگوں کو بڑی تشویش ہوئی پوچھا کیا معاملہ ہے؟ جواب ملا کہ سعدؓ کا زخم پھٹ گیا۔

آنحضرت ﷺ کو اطلاع ہوئی تو گھبرا اٹھے اور کپڑا گھسیٹتے ہوئے مسجد میں آئے دیکھا تو حضرت سعدؓ کا انتقال ہو چکا تھا۔ نعش کو اپنی آغوش میں لے کر بیٹھے، خون برابر بہہ رہا تھا۔ لوگ آ کر جمع ہونا شروع ہوئے، حضرت ابو بکرؓ آئے اور نعش کو دیکھ کر ایک چیخ ماری کہ ہائے ان کی کمر ٹوٹ گئی،

---

[1] صحیح بخاری جلد۲۔ ص ۵۹۱ و دیگر کتب رجال    [2] صحیح بخاری جلد۲۔ ص ۵۹۱

آنحضرت ﷺ نے فرمایا ''ایسا نہ کہو''۔ حضرت عمرؓ نے روکر کہا " انا للہ وانا الیہ راجعون "، خیمہ میں کہرام پڑا تھا۔ دکھیا ماں رو رہی تھی۔

ویل ام سعداسعدا براعة نجدا

ویل ام سعدا سعدا صرامة وجدا

آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ اور رونے والیاں جھوٹ بولتی ہیں لیکن یہ سچ کہتی ہیں۔ جنازہ روانہ ہوا تو خود آنحضرت ﷺ ساتھ ساتھ تھے، فرمایا کہ ان کے جنازہ میں ستر ہزار فرشتے شریک ہیں، لاش بالکل ہلکی ہوگئی تھی، منافقین نے مضحکہ کیا تو آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ ''ان کا جنازہ فرشتے اٹھائے ہوئے تھے''[1]۔ دفن کر کے واپس ہوئے تو سرورِ کائنات ﷺ نہایت مغموم تھے، ریش مبارک ہاتھ میں تھی اور اس پر مسلسل آنسو گر رہے تھے۔

حضرت سعدؓ کی وفات تاریخِ اسلام کا غیر معمولی واقعہ ہے انہوں نے اسلام کی جو خدمات انجام دی تھیں جو مذہبی جوش ان میں موجود تھا۔ اس کی بدولت وہ انصار میں صدیقِ اکبر سمجھے جاتے تھے۔ حضرت عائشہؓ کے معاملہ میں جب آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ ''اس دشمن خدا (ابن ابی) نے مجھے سخت تکلیف دی ہے تم میں کوئی اس کا تدارک کر سکتا ہے''؟ تو سب سے پہلے انہوں نے اٹھ کر کہا تھا کہ ''قبیلۂ اوس کا آدمی ہو تو مجھ کو بتایئے میں ابھی گردن مارنے کا حکم دیتا ہوں''

اس وقت اسی محبِ صادق اور عاشقِ جاں نثار نے وفات پائی تھی۔ اس واقعہ کی اہمیت اس سے اور بڑھ جاتی ہے کہ فرشتے جنازہ میں موجود تھے، آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ''ان کی موت سے عرشِ مجید جنبش میں آگیا ہے''[2]۔

ایک انصاری فخر یہ کہتا ہے۔

وما اھتز عرش اللہ من موت ھالک سمعنا بہ الا لسعد ابی عمرو

کسی مرنے والے کی موت پر خدا کا عرش نہیں ہلا مگر سعد ابی عمرو کی موت پر

**حلیہ** : حلیہ یہ تھا کہ قد دراز، بدن دوہرا[3]۔

**اولاد** : دو بیٹے تھے، عمرو اور عبداللہ، دونوں صحابی تھے۔ اور بیعت رضوان میں شریک تھے۔

**فضل وکمال** : جیسا کہ اوپر معلوم ہوا حضرت سعدؓ کا انتقال اوائل اسلام میں ہوا تھا۔ آنحضرت ﷺ کے فیضِ صحبت سے انہوں نے ۵ برس فائدہ اُٹھایا۔ اس عرصہ میں بہت سی حدیثیں سنی ہوں گی، لیکن

---

[1] جامع ترمذی ص ۶۲۳ [2] صحیح بخاری جلد ۱۔ ص ۵۳۶ [3] ترمذی ص ۲۹۵

چونکہ روایات کا سلسلہ آنحضرت ﷺ کے بعد قائم ہوا، اس لئے ان کی روایتیں اشاعت نہ پاسکیں۔

صحیح بخاری میں حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی ایک روایت مذکور ہے جس میں ان کے عمر کا ذکر آیا ہے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ کی ایک حدیث ہے جس میں سعد بن ربیع رضی اللہ عنہ کے اُحد میں قتل ہونے کا تذکرہ ہے۔

## مناقب واخلاق :

اخلاقی حیثیت سے حضرت سعد رضی اللہ عنہ بڑے درجہ کے انسان تھے، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں ''رسول اللہ ﷺ کے بعد سب سے بڑھ کر عبدالاشہل کے تین آدمی تھے، سعد رضی اللہ عنہ بن معاذ رضی اللہ عنہ، اسید بن حضیر رضی اللہ عنہ اور عبادہ رضی اللہ عنہ بن بشر''۔ وہ خود کہتے ہیں کہ یوں تو میں ایک معمولی آدمی ہوں لیکن تین چیزوں میں جس رتبہ تک پہنچنا چاہئے، پہنچ چکا ہوں۔ پہلی بات یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ سے جو حدیث سنتا ہوں اس کے منجانب اللہ ہونے کا یقین رکھتا ہوں، دوسرے نماز میں کسی طرف خیال نہیں کرتا، تیسرے جنازہ کے ساتھ رہتا ہوں تو منکر نکیر کے سوال کی فکر دامن گیر رہتی ہے۔

حضرت سعید بن مسیّب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ یہ خصلتیں پیغمبروں میں ہوتی ہیں۔

آنحضرت ﷺ کو ان کے اعمال پر جو اعتماد تھا وہ اس حدیث سے معلوم ہوسکتا ہے۔ جس مردہ کو قبر کے دبانے کا ذکر آیا ہے، اس کا ایک فقرہ یہ بھی ہے کہ اگر قبر کی تنگی سے کوئی نجات پاسکتا تو سعد رضی اللہ عنہ بن معاذ نجات پاتے[1]۔

ایک مرتبہ کسی نے آنحضرت ﷺ کے پاس حریر کا جبہ بھیجا تھا، صحابہ رضی اللہ عنہم اس کو چھوتے اور اس کی نرمی پر تعجب کرتے تھے، آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ ''تم کو اس کی نرمی پر تعجب ہے، حالانکہ جنت میں سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کے رومال اس سے بھی زیادہ نرم ہیں[2]۔



[1] اخرجہ احمد والبیہقی عن عائشہ رضی اللہ عنہا [2] صحیح بخاری جلد ا۔ ص ۵۳۶

# حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ

## نام ونسب اور ابتدائی حالات :

سعد نام، ابو ثابت وابو قیس کنیت، سید الخزرج لقب، قبیلۂ خزرج کے خاندان ساعدہ سے ہیں، سلسلۂ نسب یہ ہے، سعد بن عبادہ بن ولیم بن حارثہ ابن حزام بن خزیمہ بن ثعلبہ بن طریف بن خزرج بن ساعدہ بن کعب بن خزرج اکبر۔ والدہ کا نام عمرہ بنت مسعود تھا اور صحابیہ تھیں، ۵ھ میں فوت ہوئیں۔

حضرت سعد رضی اللہ عنہ کے دادا ولیم، قبیلۂ خزرج کے سردار اعظم تھے اور مدینہ کے مشہور مخیر تھے۔ خاندان ساعدہ کی عظمت وجلالت کا سکہ انہی نے بٹھایا، مذہبا بت پرست تھے اور منات کی پوجا کرتے تھے، جو مکہ میں مقام مشلل پر نصب تھا ہر سال دس اونٹ اس کو نذر چڑھاتے تھے۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ کے والد عبادہ، باپ کے خلف الرشید تھے اسی شان سے اپنی زندگی بسر کی اور اپنے بیٹے کے لئے مسند امارت ریاست چھوڑ گئے۔

## تعلیم وتربیت :

عرب کے قاعدہ کے مطابق تیراندازی اور تیراکی سکھائی گئی، اگرچہ انصار میں ایک آدمی بھی لکھنا نہیں جانتا تھا[1] لیکن حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی تعلیم میں جو اہتمام ہوا اس کا اندازہ اس سے ہوسکتا ہے کہ وہ جاہلیت میں ہی نہایت عمدہ عربی لکھ لیتے تھے[2]۔

ان تینوں چیزوں میں اس درجہ کمال بہم پہنچایا کہ استاد ہو گئے اسی بناء پر لوگوں نے ''کامل'' کا لقب دیا۔

**اسلام :** عقبہ ثانیہ میں اسلام قبول کیا اور ان کا شمار بلند پایہ صحابہ میں کیا گیا، چنانچہ بخاری میں ہے " و کان ذاقدم فی الاسلام " یعنی بڑے پایہ کے مسلمان تھے[3]۔

بیعت عقبہ جس شان سے ہوئی، انصار کے جس قدر آدمی اس میں شامل ہوئے جن اہم شرائط پر بیعت کا انعقاد ہوا یہ کام اگرچہ خفیہ اور نہایت خفیہ تھا لیکن پوشیدہ نہیں رہ سکتا تھا، قریش کو ہر وقت آنحضرت ﷺ کی فکر لاحق رہتی تھی، چنانچہ جس وقت آپ رات کے وقت مکہ سے باہر انصار سے

---

[1] طبقات ابن سعد۔ مغازی آنحضرت ﷺ۔ ص ۱۴ [2] تہذیب التہذیب۔ جلد ۳۔ ص ۴۷۵ [3] صحیح بخاری

بیعت لے رہے تھے جبل ابو قبیس پر کوئی شخص چیخ چیخ کر کہہ رہا تھا کہ " دیکھنا ! سعد مسلمان ہوئے تو محمد (ﷺ) بالکل نڈر ہو جائے گا "۔

قریش کے کان میں اگر چہ یہ آواز پہنچ گئی، تاہم ان کا خیال اُدھر منتقل نہ ہوا۔ وہ قضاعہ اور تمیم کے سعد نامی اشخاص کو سمجھے، اس وجہ سے بیعت میں مزاحمت نہ کی [1]۔

دوسری رات کو پھر اسی پہاڑ سے چند شعر سنے گئے، جن میں صاف صاف ان کا نام و نشان موجود تھا۔ قریش کو سخت حیرت ہوئی اور تحقیق واقعہ کے لئے انصار کے فرودگاہ میں آئے عبداللہ ابن ابی بن سلول سے کہ قبیلۂ خزرج کا رئیس تھا گفتگو ہوئی۔

اس نے اس واقعہ سے بالکل لاعلمی ظاہر کی۔ یہ لوگ چلے گئے تو مسلمانوں نے پانچ کا راستہ لیا۔ قریش نے ہر طرف ناکہ بندی کرادی تھی۔ سعدؓ بن عبادہ اتفاق سے ہاتھ لگ گئے، کافروں نے ان کو پکڑ کر ہاتھ گردن سے باندھ دیئے اور بال کھینچ کھینچ کر زدوکوب کرتے ہوئے مکہ لائے۔ مکہ میں مطعم بن عدی نہایت شریف انسان تھا ابتدائے اسلام میں اس نے آنحضرت ﷺ کی بڑی خدمت کی تھی، اس نے حارث بن امیہ بن عبد الشمس کو ساتھ لیا اور ان کو پہچان کر قریش کے پنجۂ ظلم و ستم سے نجات دلائی [2]۔

اِدھر انصار میں بڑی کھلبلی پڑی تھی، مجلسِ شوریٰ قائم ہوئی جس میں طے پایا کہ چاہے جانیں خطرہ میں کیوں نہ پڑ جائیں مگر مکہ واپس چل کر سعد کا پتہ لگانا چاہئے۔ ان کا یہ ارادہ ابھی قوت سے فعل میں نہ آیا تھا کہ سعد آتے ہوئے نظر آئے اور وہ ان کو لے کر سیدھے مدینہ روانہ ہو گئے [3]۔

## غزوات اور عام حالات :

چند مہینوں کے بعد جناب رسول اللہ ﷺ بھی مدینہ تشریف لائے۔ اس وقت یثرب کا ہر گلی کوچہ، شادمانی اور مسرت کا تماشا گاہ تھا، دار ابی ایوبؓ میں پہنچتے ہی تحفوں اور ہدیوں کا سلسلہ شروع ہو گیا، حضرت سعدؓ کے مکان سے ایک بڑا پیالہ ثرید اور عُراق سے بھرا پہنچا [4]۔

ہجرت سے کچھ مہینوں کے بعد اسلام کی تحریک نشو و نما پانے لگی، صفر ۲ھ میں آنحضرت ﷺ ابواء ایک بستی میں جو مکہ کی طرف واقع تھی، قریش کی فکر میں تشریف لے گئے اس لشکر میں کوئی انصاری نہ تھا، حضرت سعدؓ کو مدینہ میں اپنا جانشین چھوڑ گئے [5]۔

---

[1] استیعاب۔ جلد۲۔ ص ۵۶۳    [2] طبقات ابن سعد۔ جلد۱۔ ق ۱۔ ص ۱۵۰    [3] طبقات ابن سعد۔ جلد۱۔ قسم اول۔ ص ۱۵۰    [4] طبقات ابن سعد۔ جلد۱۔ قسم اول۔ ص ۱۶۱    [5] ایضاً۔ مغازی آنحضرت ﷺ۔ ص ۲

اسی سنہ میں بدر کا معرکہ پیش آیا۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی شرکت میں لوگوں نے اختلاف کیا ہے۔ بخاری اور مسلم ان کی شرکت ثابت کرتے ہیں لیکن صاحب طبقات کو انکار ہے لیکن صحیح یہ ہے کہ وہ بدر میں شریک نہ تھے۔ علامہ ابن حجر عسقلانی نے بھی اس خیال کی تائید کی ہے اور مسلم کے الفاظ سے اپنے دعویٰ پر نہایت لطیف استشہاد کیا ہے[1]۔

ابن سعد نے طبقات میں ان کا ذکر اس جماعت کے طبقۂ اولیٰ میں کیا ہے، جو بدر میں شریک نہ تھی اور اس کے ذیل میں لکھا ہے کہ سعد رضی اللہ عنہ نے غزوہ کا سامان کیا تھا لیکن کتے نے کاٹ کھایا اور وہ اپنے ارادے سے باز آئے، آنحضرت ﷺ نے سنا تو فرمایا کہ افسوس ان کو شرکت کی بڑی حرص تھی[2]، تاہم مالِ غنیمت میں حصہ لگایا اور اصحابِ بدر میں شامل کیا[3]۔

غزوۂ بدر عہدِ نبوت کے غزوات میں سب سے پہلا مشہور غزوہ ہے، آنحضرت ﷺ کو اب تک اگرچہ چار غزوے اور چار سرایا پیش آچکے تھے لیکن انصار کی ان میں سے ایک میں بھی شرکت نہ تھی اس کا سبب جیسا کہ ظاہر ہے، یہ تھا کہ انصار کی طرف سے بیعت میں صرف اس قدر وعدہ کیا گیا تھا کہ جو مدینہ پر چڑھ کر آئے گا۔ اس کو وہ روکیں گے مدینہ کے باہر جو معرکے ہوں ان کا اس میں کوئی تذکرہ نہ تھا۔

اس بناء پر آنحضرت ﷺ نے اس مہم اعظم کا ارادہ کیا تو انصار کو شریک کرنے کے لئے رائے و مشورہ ضروری سمجھا۔ ایک مجمع میں جنگ کا مسئلہ پیش ہوا، حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اُٹھ کر رائے دی۔ پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ اٹھے لیکن آنحضرت ﷺ نے التفات نہ کیا، حضرت سعد رضی اللہ عنہ سمجھ گئے، اٹھ کر کہا کہ شاید ہم لوگ سردار ہیں؟ تو اے رسول (ﷺ)! اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اگر آپ سمندر کا حکم دیں تو اسے پامال کر ڈالیں اور خشکی کا حکم ہو تو برک غماد (یمن کے ایک موضع کا نام ہے) تک اُونٹوں کے کلیجے پگھلا دیں[4]۔ آنحضرت ﷺ یہ سن کر بہت خوش ہوئے اور تیاری کا حکم دے دیا۔

تذکرہ نویسوں نے اسی روایت سے شرکت بدر پر استدلال کیا ہے۔ حالانکہ اس میں مذکور ہے کہ جب ابوسفیان کے آنے کی خبر معلوم ہوئی تو آنحضرت ﷺ نے مشورہ کیا[5]، اور یہ بالکل مطابق واقعہ ہے لیکن اس کے بعد کا واقعہ وہ ہے جس کو ابنِ سعد روایت کرتے ہیں۔ اس بنا پر طبقات کی روایت صحیح مسلم کے منافی نہیں، بلکہ اس کے اجمال کی تفصیل اور ابہام کی توضیح ہے۔

---

۱؎ فتح الباری جلد ۷۔ ص ۲۲۴ ۲؎ اصابہ جلد ۳۔ ص ۸۰ ۳؎ فتح الباری جلد ۷۔ ص ۲۲۴
۴؎ صحیح مسلم جلد ۲۔ ص ۸۴ ۵؎ اصل الفاظ یہ ہیں۔ ان رسول اللہ شاور حین بلغه اقبال ابی سفیان۔ صحیح مسلم جلد ۲۔ ص ۸۴

بدر کے بعد غزوہ اُحد واقع ہوا مشرکین اس سروسامان سے آئے تھے کہ مدینہ والوں پر خوف طاری ہوگیا تھا۔ شہر میں تمام رات، جمعہ کی شب کو پہرہ رہا، اس موقع پر حضرت سعدؓ چند اکابر انصار کے ساتھ مسجد نبوی ﷺ میں ہتھیار لگائے۔ رسول اللہ ﷺ کے مکان کی حفاظت کررہے تھے[۱]۔

جمعہ کے دن شوال کی ٦ تاریخ کو لڑائی کی تیاریاں ہوئیں، آنحضرت ﷺ نے نیزے منگا کر تین پھریرے لگائے اور خزرج کا علم حضرت سعدؓ بن عبادہ کے سپرد کیا یہ انتظامات مکمل ہوئے تو آنحضرت ﷺ گھوڑے پر سوار ہوکر نکلے۔ حضرت سعدؓ بن عبادہ اور حضرت سعدؓ بن معاذ اوس خزرج کے سردار زرہیں پہنے اور جھنڈے لئے آگے آگے دوڑ رہے تھے[۲]، بیچ میں آنحضرت ﷺ اور دائیں بائیں مہاجرین وانصار کا لشکر تھا کوکبِ نبوت اس شان سے نمایاں ہوا تو چشمِ کفر خیرہ ہوگئی اور منافقین کے دل دہل اُٹھے۔

سنیچر کے دن اُحد کے دامن میں معرکۂ قتال برپا ہوا، لڑائی اس شدت کی تھی کہ مسلمانوں کے پیر اُکھڑ گئے تھے لیکن میدان میں رسول اللہ ﷺ سب کے آگے تھے، مہاجرین اور انصار میں صرف ۱۴ آدمی آپ ﷺ کے ساتھ تھے، حضرت سعدؓ کو بھی بعض لوگوں نے انہی میں[۳] شامل کیا ہے، غزوہ مریسیع (مصطلق) میں جو ۵ھ میں ہوا تھا، ان کو یہ اعزاز عطا ہوا کہ اوس خزرج دونوں جماعتوں کا علم ان کو تفویض کیا[۴]۔

غزوۂ خندق میں جو اسی سنہ میں ہوا تھا۔ آنحضرت ﷺ نے ان کو اور حضرت سعدؓ بن معاذ کو بلا کر مشورہ کیا کہ "عیینہ بن حصن کو میں مدینہ کی پیداوار کا ایک ثلث اس شرط پر دینا چاہتا ہوں کہ قریش کو چھوڑ کر واپس جائے، وہ نصف مانگتا ہے اب تمہاری کیا رائے ہے"؟ انہوں نے کہا "یارسول اللہ (ﷺ)! اگر یہ وحی ہے تو انکار کی مجال نہیں ورنہ اس کی بات کا جواب تو صرف تلوار ہے، خدا کی قسم! ہم اس کو پھل کی بجائے تلوار کا پھل دیں گے"، آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ "وحی نہیں، اور وحی آتی تو تم سے پوچھنے کی کیا حاجت تھی"، عرض کیا "تو پھر تلوار ہے، ہم نے جاہلیت میں بھی ایسی ذلت کبھی گوارا نہیں کی اور اب تو آپ کی وجہ سے اللہ نے ہم کو ہدایت دی، معزز اور مکرم کیا پھر دبنے کی کیا وجہ ہے"؟ آنحضرت ﷺ اس گفتگو سے بہت مسرور ہوئے اور دونوں کے لئے دعائے خیر فرمائی[۵]۔

خندق کے معرکہ میں بھی انصار کا علم حضرت سعدؓ بن عبادہ کے پاس تھا[۶]۔

---

۱ طبقات ابن سعد حصۂ مغازی۔ ص ۲٦ ۲ ایضاً ص ۲۷ ۳ زرقانی جلد۲۔ ص ۴۰
۴ طبقات حصۂ مغازی۔ ص ۴۵ ۵ استیعاب جلد۲۔ ص ۵٦۳ ٦ طبقات۔ حصہ مغازی۔ ص ۴۸

۶ھ میں آنحضرت ﷺ نے غابہ پر حملہ کیا اور سعد کو ۳۰۰ آدمیوں کا افسر مقرر کر کے، مدینہ کی حفاظت کے لئے چھوڑ گئے[1]۔

وہاں امداد کی ضرورت ہوئی، مدینہ میں خبر پہنچی تو حضرت سعدؓ نے ۱۰ اونٹ اور چھوہاروں کے بہت سے گھٹے روانہ کئے، جو رسول اللہ ﷺ کو ذی قرد میں مل گئے[2]۔ ۶ھ میں غزوۂ حدیبیہ اور بیعت رضوان پیش آئی وہ دونوں میں موجود تھے۔ غزوۂ خیبر (۷ھ) میں اسلامی لشکر میں تین جھنڈے تھے، جن میں سے ایک حضرت سعدؓ کے پاس تھا[3]۔

فتح مکہ میں خود رسول اللہ ﷺ کا رایت[4] (جھنڈا) حضرت سعدؓ کے پاس تھا، فوج اسلام کا ایک ایک راستہ شہر میں جا رہا تھا اور ابوسفیان، حضرت عباسؓ کے ساتھ کھڑے یہ تماشا دیکھ رہے تھے۔ انصار جن کے آگے آگے حضرت سعدؓ تھے اس شان سے گذرے کہ ابوسفیان کی آنکھیں خیرہ ہوگئیں[5]، پوچھا یہ کون لوگ ہیں؟ حضرت عباسؓ نے جواب دیا کہ یہ انصار ہیں، ان پر سعد بن عبادہؓ افسر ہیں اور جھنڈا ابھی ان ہی کے ہاتھ میں ہے۔ قریب پہنچے تو ابوسفیان کو پکار اد یکھنا! آج کیسی سخت لڑائی ہوگی، آج کعبہ حلال ہو جائے گا، ابوسفیان کا دل اپنی سابق حرکتوں کے سبب سے یونہیں تھوڑا تھوڑا تھا، حضرت عباسؓ سے کہا آج تو خوب لڑائی ہوگی۔ حضرت سعدؓ کے بعد خود رسول اللہ ﷺ کا دستہ سامنے سے گذرا تو ابوسفیان نے پکارا، ''یارسول اللہ (ﷺ)! اپنی قوم پر رحم کیجئے، آپ کو خدا نے رحم اور نیکوکار بنایا ہے، سعد مجھ کو دھمکا گئے ہیں کہ ملحمۂ عظمٰی آج ہی ہے، آج قریش کا خاتمہ ہو جائے گا''۔ ابوسفیان کی آواز پر کئی آوازیں اٹھیں، حضرت عثمانؓ اور حضرت عبدالرحمٰنؓ ابن عوف نے کہا ''ہمیں خوف ہے کہ حضرت سعدؓ کا جوشِ انتقام تازہ نہ ہو جائے''۔ ضرار بن خطاب فہری نے چند شعر کہے تھے، ایک شخص کو کہا کہ رسول اللہ ﷺ کے سامنے جا اور ان کو پڑھ کر فریاد کر:

''یا نبی الهدی الیک لجاحی قریش و لات حین لجا حین ضاقت علیهم سعة الار ضـ و عـاداهـم الـه السـمـاء ان سعدا یرید قاصمة الظهر باهل الحجون و البطحاء''۔

''یارسول اللہ (ﷺ)! آپ کے دامن میں قریش نے اس وقت پناہ لی ہے جبکہ ان کے لئے کوئی جائے پناہ نہیں جب کہ ان پر فراخی کے باوجود زمین تنگ ہے اور آسمان کا خدا ان کا دشمن ہو گیا۔ سعد اہلِ مکہ کی پیٹھ توڑنا چاہتا ہے''۔

---

[1] طبقات۔ ص ۵۸ [2] ایضاً۔ ص ۵۸ [3] طبقات۔ حصہ مغازی۔ ص ۷۷
[4] فتح الباری جلد ۸۔ ص ۷۔ طبقات۔ ص ۹۸۔ و استیعاب جلد ۲۔ ص ۵۶۳ [5] صحیح بخاری۔ جلد ۲۔ ص ۶۱۳

اسی طرح کے اور بہت سے شعر تھے آنحضرت ﷺ نے اشعار سنے تو دریائے رحمت موجزن ہو گیا۔ ارشاد ہوا کہ "سعد نے جھوٹ کہا آج کعبہ کی عظمت دوبالا ہوگی، آج کعبہ کو غلاف پہنایا جائے گا"۔ اس کے بعد حضرت علیؓ کو بھیجا کہ سعد سے جھنڈا لے کر ان کے بیٹے قیس کو دے دو، حضرت سعدؓ نے انکار کیا اور کہا کہ اس کا کیا ثبوت ہے کہ تم کو رسول اللہ ﷺ نے بھیجا ہے آنحضرت ﷺ نے اپنا عمامہ بھیجا۔ تو انہوں نے بیٹے کے ہاتھ میں جھنڈا دیدیا، لیکن جو خطرہ رسول اللہ ﷺ کو سعدؓ سے تھا ان کو اپنے بیٹے سے ہوا درخواست کی کہ قیس کے سوا کسی اور شخص کے سپرد کیجئے، آنحضرت ﷺ نے حضرت زبیرؓ بن عوام کے سپرد کیا، صحیح بخاری میں جو آیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کا علم حضرت زبیرؓ کے پاس تھا اس کا یہی مطلب ہے[1]۔

فتح مکہ کے بعد حُنین کا معرکہ ہوا اس میں قبیلۂ خزرج کا علم حضرت سعدؓ کے پاس تھا[2]۔ ان غزوات کے علاوہ بھی جو غزوات یا مشاہد عہدِ نبوی ﷺ میں پیش آئے۔ ان میں حضرت سعدؓ کی نمایاں شرکت رہی، میدانِ جنگ میں انصار کے وہی علمبردار ہوتے تھے۔

## سقیفۂ بنی ساعدہ :

۱۱ھ میں آنحضرت ﷺ نے انتقال فرمایا، مدینہ کا علاقہ انصار کی قدیم ملکیت تھا۔ اس کے ماسوا آغازِ اسلام میں رسول اللہ ﷺ کی سب سے بڑی مدد انصار نے کی تھی، جس زمانہ میں کہ اسلام بے خانماں تھا، رسول اللہ ﷺ تمام قبائل عرب پر اپنے کو پیش کرتے تھے کہ مجھ کو مکہ سے اپنے وطن لے چلو لیکن قریش کے دبدبۂ رعب کی وجہ سے کوئی حامی نہیں بھرتا تھا۔ انصار کے ایک مختصر قافلہ نے جو صرف ۷۰ اشخاص پر مشتمل تھا، "عرب وعجم" کی جنگ پر آنحضرت ﷺ سے مکہ آکر بیعت کی اور آپ کو اپنے وطن مدینہ میں مدعو کیا۔

عہدِ نبوت میں جو غزوات پیش آئے، ان میں تعداد، جاں بازی، فدائیت سب سے زیادہ انہی لوگوں سے ظاہر ہوئی۔ حضرت قتادہؓ فرمایا کرتے تھے کہ قبائل عرب میں کوئی قبیلہ انصار سے زیادہ شہداء نہ لا سکے گا۔ میں نے حضرت انسؓ سے سنا کہ اُحد میں ۷۰، بیر معونہ میں ۷۰ اور یمامہ میں ۷۰ انصاری شہید ہوئے تھے[3]۔

ان باتوں کے ساتھ قرآنِ مجید اور حدیث میں ان کے فضائل ومناقب کثرت سے بیان کئے گئے ہیں۔ اس بناء پر انصار کے دل میں خلافت کا خیال پیدا ہونا ایک فطری امر تھا۔

---

۱ صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۶۱۳ و فتح الباری۔ جلد ۸۔ ص ۷۔ واستیعاب جلد ۲۔ ص ۵۶۳، ۵۶۴ سے یہ واقعات لئے گئے ہیں۔
۲ طبقات ابن سعد۔ حصہ مغازی ص ۱۰۸ ۳ صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۵۸۴

انصار میں دو بزرگ تمام قوم کے پیشوا اور سردار تسلیم کئے جاتے تھے۔ حضرت سعدؓ بن عبادہ اور حضرت سعدؓ بن معاذ۔ حضرت سعدؓ بن معاذ آنحضرت ﷺ کے عہد میں انتقال کر چکے تھے صرف حضرت سعدؓ بن عبادہ باقی تھے۔ جن کا اوس وخزرج میں وجاہت وامارت کے لحاظ سے کوئی حریف مقابل نہ تھا۔

آنحضرت ﷺ نے وفات پائی تو سقیفہ بنی ساعدہ میں جو انصار کا دارالندوہ اور حضرت سعد بن عبادہؓ کی ملکیت تھا لوگ جمع ہوئے سعدؓ بیمار تھے۔ لوگ ان کو بلوالائے وہ کپڑا اوڑھے ہوئے مسند پر آ کر بیٹھ گئے اور تکیہ سے ٹیک لگالی اور اپنے اعزہ سے کہا کہ میری آواز دور تک نہ پہنچے گی جو میں کہوں اس کو با آواز بلند لوگوں تک پہنچاؤ۔ تقریر کا ماحصل یہ تھا کہ انصار کو جو شرف اور سبقت فی الدین حاصل ہے، عرب کے کسی قبیلہ کو حاصل نہیں، آنحضرت ﷺ ۱۰ برس سے زیادہ اپنی قوم میں رہے۔ لیکن ان کی کسی نے نہ سنی جو لوگ ان پر ایمان لائے وہ تعداد میں بہت کم تھے ان میں نہ تو رسول اللہ ﷺ کی حفاظت کی طاقت تھی نہ دین کے بلند کرنے کی قوت، وہ تو خود اپنی حفاظت سے عاجز تھے۔

خدا نے جب تم کو فضیلت دینا چاہی تو یہ سامان بہم پہنچایا کہ تم ایمان لائے، رسول اور اصحاب کو پناہ دی، اپنے سے رسول اللہ ﷺ کو عزیز سمجھا ان کے اعداء سے جہاد کیا یہاں تک کہ تمام عرب طوعاً وکرھاً خلافتِ الٰہی میں شامل ہو گیا اور بعید وقریب سب نے گردنیں ڈال دیں، پس یہ تمام مفتوحہ علاقہ تمہاری تلوار کا مرہونِ منت ہے، رسول اللہ ﷺ زندگی بھر تم سے خوش رہے اور وفات کے وقت بھی خوش گئے اس بنا پر تم سے زیادہ خلافت کا کوئی مستحق نہیں۔

تقریر ختم ہوئی تو تمام مجمع نے یک زبان ہو کر کہا کہ رائے نہایت معقول اور صائب ہے، ہمارے نزدیک اس منصب کے لئے آپ سے زیادہ کوئی موزوں نہیں، ہم آپ ہی کو خلیفہ بنائیں گے۔

اس کے بعد آپس میں گفتگو شروع ہوئی کہ مہاجرین کے دعوائے خلافت کا کیا جواب ہوگا۔ بعضوں نے کہا یہ کہ دو امیر ہوں، ایک ہمارا اور ایک ان کا۔ سعد کے کان میں آواز پڑی تو بولے کہ یہ پہلی کمزوری ہے۔

اِدھر حضرت عمرؓ کو خبر پہنچ گئی تھی وہ حضرت ابوبکرؓ کو لے کر آ پہنچے، حضرت عمرؓ کی مشتعل طبیعت نے تمام مجمع میں آگ لگادی انصار کے خطباء بار بار تقریر کرتے تھے حضرت عمرؓ اور ان میں سخت کلامی کی نوبت آئی اور اخیر میں تلواریں کھنچ گئیں، حضرت ابوبکرؓ نے رنگ بدلتا دیکھ کر حضرت عمرؓ کو روکا اور خود نہایت معرکۃ الآرا خطبہ دیا، اس کے بعد حضرت عمرؓ نے حضرت ابوبکرؓ کی فضیلت بیان کی تو

تمام انصار پکار اُٹھے کہ "نعوذ بالله ان نتقدم ابا بکر"[۱] یعنی "ہم خدا سے پناہ مانگتے ہیں کہ ابوبکرؓ سے آگے بڑھیں"۔

تمام مجمع بیعت کے لئے اٹھا تو لوگوں نے شور مچایا کہ دیکھنا! سعد کچل نہ جائیں، حضرت عمرؓ نے کہا اس کو خدا کچلے، سعد اپنی ناکامی پر پہلے سے متاسف تھے سخت برہم ہوئے اور لوگوں سے کہا کہ مجھے یہاں سے لے چلو[۲]۔

حضرت ابوبکرؓ نے کچھ دنوں بالکل تعرض نہ کیا، بعد میں آدمی کو بھیجا کہ یہاں آ کر بیعت کریں۔ انہوں نے بیعت سے قطعاً انکار کیا۔ حضرت عمرؓ نے کہا کہ ان سے ضرور بیعت لیجئے۔ بشیر بن سعد انصاریؓ بیٹھے تھے بولے کہ اب وہ انکار کر چکے ہیں کسی طرح بیعت نہ کریں گے، مجبور کیجئے گا تو کشت وخون کی نوبت آئے گی۔ وہ اُٹھیں گے تو ان کا گھر اور کنبہ بھی حمایت کرے گا، جس سے ممکن ہے کہ تمام خزرج اُٹھ کھڑے ہوں۔ اس لئے ایک سوتے فتنے کو جگانا مناسب نہیں ہے۔ میرے خیال میں ان کو یوں ہی چھوڑ دیجئے۔ ایک آدمی ہیں کیا کریں گے؟

اس رائے کو سب نے پسند کیا، حضرت سعدؓ، حضرت ابوبکرؓ کی خلافت تک مدینہ میں مقیم رہے بعد میں ترکِ وطن کر کے شام کی سکونت اختیار کی اور دمشق کے قریب حوازن کا علاقہ نہایت سرسبز تھا اسی کو اپنے رہنے کے لئے پسند کیا۔

**وفات**: ۱۵ھ میں وفات پائی۔ کسی نے مار کر غسل خانہ میں ڈال دیا تھا گھر کے لوگوں نے دیکھا تو بالکل جان نہ تھی تمام جسم نیلا پڑ گیا تھا۔ قاتل کی بہت تلاش ہوئی لیکن کچھ پتہ نہ چلا، ایک غیر معلوم سمت سے آواز آئی۔

" قتلنا سید الخزرج سعد بن عبادہ رميناه بسهم فلم يخط فواده"

"ہم نے خزرج کے سردار سعد بن عبادہ کو قتل کیا ایک تیر مارا جو خالی نہیں گیا"۔

چونکہ قاتل نہیں ملا، اور آواز سنی گئی بعضوں کا خیال ہو کہ کسی جن نے قتل کیا ہے۔

**اولاد**: تین اولادیں چھوڑیں۔ قیس (بہت بڑے صحابی ہیں)، سعید، اسحاق۔ بیوی کا نام فکیہہ تھا صحابیہ تھیں اور چچازاد بہن ہوتی تھیں[۳]۔

**مکان اور جائیداد**: جائیداد بہت تھی جب مدینہ چھوڑا تو بیٹوں پر تقسیم کر دی ایک لڑکا پیٹ میں تھا جس کا حضرت سعدؓ نے حصہ نہیں لگایا تھا جب پیدا ہوا تو حضرت ابوبکرؓ وعمرؓ نے قیسؓ سے کہا کہ

---

[۱] مسند جلد ا۔ ص ۲۱ [۲] بخاری جلد ۲۔ ص ۱۰۱۰ وطبری۔ ص ۱۸۴۳ واقعات ۱۱ھ

[۳] استیعاب۔ جلد ۲۔ ص ۵۳۸

اپنے باپ کی تقسیم فسخ کردو۔ کیونکہ ان کے فوت ہونے کے بعد لڑکا پیدا ہوا ہے۔ قیس نے کہا باپ نے جو کچھ کیا ٹھیک کیا اس کو بدستور قائم رکھوں گا۔ میرا حصہ موجود ہے اس کو وہ لے سکتا ہے[1]۔

حضرت سعدؓ کا مکان بازار مدینہ کی انتہا پر واقع تھا اور جرار سعد کہلاتا تھا۔ ایک مسجد اور چند قلعے بھی تھے۔ ایک مکان بنو حارث میں بھی ان کی ملکیت تھا[2]۔

**فضل وکمال** : حدیث کے ساتھ غیر معمولی اعتنا کیا۔ صحابہؓ کے زمانہ میں کتابت اگرچہ عام ہوگئی تھی۔ اور قرآن مجید لکھا جا چکا تھا۔ تاہم حدیث لکھنے کا رواج نہ تھا حضرت سعدؓ نے حدیث لکھی تھی۔ مسند ابن حنبل میں ہے۔

"عن اسمٰعیل بن عمرو بن قیس بن سعد ابن عبادہ عن ابیه انهم وجدوا فی کتب اوفی کتاب سعد بن عبادہ"[3]۔

"یعنی انہوں نے حضرت سعدؓ کی کتابوں یا کتاب میں پایا ہے"۔

حدیث لکھنے کے ساتھ اس کی تعلیم کے ذریعہ سے اشاعت بھی کی۔ چنانچہ ان کے بیٹے حضرت عبداللہ بن عباسؓ، امامہ بن سہل، سعید بن مسیّبؒ وغیرہ ان سے حدیثیں روایت کرتے ہیں۔

**اخلاق وعادات** :

حضرت سعدؓ کے مرقع اخلاق میں جود وسخا کے خال وخط نہایت نمایاں ہیں۔ اسماء الرجال کے مصنف جب ان کا تذکرہ کرتے ہیں تو لکھتے ہیں، **وکان کثیر الصدقات جدا۔**

حضرت سعدؓ مشہور فیاض آدمی تھے اور تمام عرب میں یہ بات صرف انہی کو حاصل تھی کہ ان کی چار پشتیں جود وسخا میں نام آور ہوئیں۔ ان کے دادا ولیم، باپ (عبادہ) خود، بیٹا (قیس) اپنے زمانہ کے مشہور مخیر تھے۔

ولیم کے زمانہ میں خوان کرم اس قدر وسیع تھا کہ معمولاً قلعہ پر سے ایک شخص پکارتا کہ جس کو گوشت اور روغن اور اچھا کھانا مطلوب ہو ہمارے ہاں قیام کرے۔ اس سخاوت عام نے آل ساعدہ کو مدینہ کا حاتم بنا رکھا تھا۔ ولیم کے بعد حضرت سعدؓ تک یہی رسم قائم رہی اور ان کے بعد قیس نے اس کو اسی طرح باقی رکھا۔

حضرت عبداللہ بن عمرؓ ایک دفعہ حضرت سعدؓ کے مکان کی طرف سے گذرے، قلعہ نظر آیا تو نافع سے کہا دیکھو یہ سعد کے دادا کا قلعہ ہے، جن کے سخاوت وجود کی تمام مدینہ میں دھوم تھی۔

---

[1] استیعاب۔ ص ۵۳۹ [2] خلاصۃ الوفاء۔ ص ۷۷ [3] مسند۔ جلد ۵۔ ص ۲۸۵

حضرت سعد ؓ کی فیاضی افسانہ بزم وانجمن ہے۔ بہت سے قصے مشہور ہیں، ہم چند صحیح واقعات اس مقام پر درج کرتے ہیں۔

رسول اللہ ﷺ مدینہ تشریف لائے تو حضرت سعد ؓ کے ہاں سے برابر کھانا آتا تھا۔ اصابہ میں ہے، "كانت جفنة سعد تدور مع النبي في بيوت ازاوجه"۔

صحابہ ؓ میں اصحاب صفہ کی ایک جماعت تھی، جو دور دراز ملکوں سے ہجرت کر کے مدینہ آئی تھی، یہاں اس کا منشاء صرف تحصیل علم اور تکمیل مذہب ہوتا تھا، رسول اللہ ﷺ ان لوگوں کو ذی مقدرت صحابہ کے متعلق کر دیتے تھے، چنانچہ اور لوگ ایک دو آدمی اپنے ہاں لے جاتے تھے لیکن حضرت سعد ؓ ۸۰ آدمیوں کو برابر شام کے کھانے میں مدعو کرتے تھے۔

فطری سخاوت ہر جگہ نمایاں ہوتی تھی ماں نے انتقال کیا تو رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے کہ میں صدقہ کرنا چاہتا ہوں، مگر کیا صورت ہو؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ پانی پلواؤ، سقایہ آل سعد جو مدینہ میں ہے اس صدقہ کا نتیجہ ہے[۱]۔

حمیت قومی انتہائی درجہ تک پہنچی ہوئی تھی۔ قضیۂ افک میں آنحضرت ﷺ نے منبر پر فرمایا کہ "ابن ابی نے میرے گھر والوں (حضرت عائشہ ؓ) کو تہمت لگائی، جس سے مجھے سخت تکلیف پہنچی کوئی ہے جو اس کا تدارک کرنے پر آمادہ ہو"؟ سعد بن معاذ ؓ اوس کے سردار تھے۔ بولے کہ "میں حاضر ہوں جو حکم ہو بجالاؤں، اگر قبیلہ اوس کا آدمی ہے تو ابھی گردن ماردی جائے اور خزرج کا ہے تو جو فرمایئے، بجالانے کو تیار ہوں"۔ (خزرج اور اوس میں دیرینہ عداوت تھی، جاہلیت میں بڑے معرکے کی لڑائیاں ہو چکی تھیں۔ اسلام نے صلح کرائی تاہم دلوں میں کدورت باقی تھی۔ اس بنا پر حضرت سعد ؓ بن معاذ کی یہ درخواست کہ خزرج کے معاملہ میں ہم آپ کے حکم کے منتظر ہیں، یہ معنی رکھتی تھی کہ اس پر غلبہ پانے کی ایک صورت نکل آئے جو یقیناً خزرج کے لئے ناقابل برداشت تھی)۔ سعد ؓ بن عبادہ سردار خزرج نے اٹھ کر کہا کہ "تم جھوٹ کہتے ہو تم خزرج کو کبھی قتل نہیں کر سکتے، اور نہ اس پر قادر ہو۔ اگر تمہارے خاندان (اشہل) کا معاملہ ہوتا تو زبان سے ایسی بات نہ نکالتے"۔ اسید بن حضیر ؓ نے جو حضرت سعد بن معاذ ؓ کے ابن عم تھے، جواب دیا کہ "تم یہ کیا کہتے ہو، رسول اللہ ﷺ حکم دیں تو ہم ضرور ماریں گے تم منافق ہو اور منافق کی طرف سے لڑ رہے ہو"، اتنا کہنا تھا کہ دونوں قبیلے جوش میں اٹھ کھڑے ہوئے، آنحضرت ﷺ منبر پر تھے آہستہ آہستہ دھیما کیا، یہاں تک کہ حمیت کا غلغلہ پست ہو گیا[۲]۔

---

[۱] مسند۔ جلد ۵۔ ص ۲۸۵ [۲] صحیح بخاری ص ۳۳۰۔ جلد ۷ پر فتح الباری ۳۲۱۔ جلد ۸

حبّ رسول کا یہ حال تھا کہ اپنے قبیلے کی پوشیدہ باتیں جو رسول اللہ ﷺ سے متعلق ہوتیں پہنچا دیتے تھے، غزوۂ ہوازن میں آنحضرت ﷺ نے قریش اور سرداران قریش کو غنیمت کی بڑی بڑی رقمیں دی تھیں اور انصار کو کچھ نہ دیا تھا۔ بعض نوجوانوں کو اس ترجیح پر رنج ہوا، اور کہا کہ رسول اللہ ﷺ اپنے ہم قوموں کو دیتے ہیں اور ہم کو محروم کرتے ہیں حالانکہ قریش کا خون ہماری تلواروں سے اب تک ٹپک رہا ہے۔ حضرت سعدؓ بن عبادہ نے جا کر رسول اللہ ﷺ سے کہہ دیا کہ یہ خیالات ہیں، فرمایا کہ تم کیا کہتے ہو؟ عرض کیا گو میں انصاری ہوں لیکن یہ خیال نہیں، ارشاد ہوا کہ جاؤ اور لوگوں کو فلاں خیمہ میں جمع کرو اعلان ہوا تو مہاجرین اور انصار دونوں آئے، حضرت سعدؓ نے مہاجرین کو چھانٹ دیا، آنحضرت ﷺ نے آ کے خطبہ دیا جس کا ایک فقرہ یہ تھا کہ ''کیا تم لوگ راضی نہیں کہ تمام لوگ مال و دولت لے کر جائیں اور تم خود مجھ کو اپنے ہاں لے لو، تمام لوگ رو پڑے اور با تفاق کہا کہ آپ کے مقابلہ میں ساری دنیا کی دولت ہیچ ہے[1]۔

غزوۂ اُحد میں تمام مدینہ خطرہ میں پڑ گیا تھا۔ لوگ شہر میں پہرہ دے رہے تھے۔ اس وقت حضرت سعدؓ نے اپنا مکان چھوڑ کر رسول اللہ ﷺ کے مکان کا پہرہ دیا تھا۔ آنحضرت ﷺ کو ان سے جو محبت تھی اس کا یہ اثر تھا کہ ان کے مکان پر تشریف لے جاتے تھے ایک مرتبہ ان کے لئے دعا کی فرمایا،

''اللھم اجعل صلوٰتک ورحمتک علی آل سعدؓ بن عبادہ''۔

ایک مرتبہ فرمایا ''خدا انصار کو جزائے خیر دے، خصوصاً عبداللہ بن عمرو بن حرام اور سعدؓ بن عبادہ کو''۔

صدقات کے افسروں کی ضرورت ہوئی تو ان کو بھی منتخب کیا لیکن جب امارت کی ذمہ داریوں سے واقف ہوئے تو عرض کیا کہ میں اس خدمت سے معذور ہوں آنحضرت ﷺ نے عذر قبول فرمایا[2]۔

ایک مرتبہ بیمار پڑے تو آنحضرت ﷺ صحابہؓ کو لے کر عیادت کے لئے تشریف لائے درد سے بے ہوش تھے کسی نے کہہ دیا کہ ختم ہو گئے۔ بعض بولے ابھی دم باقی ہے۔ اتنا سننا تھا کہ آنحضرت ﷺ رو پڑے اور ساتھ ہی تمام مجلس میں ماتم پڑ گیا[3]۔

نرمی طبع اور امن پسندی ذیل کے واقع سے معلوم ہو سکتی ہے۔

---

۱؎ صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۶۲۰۔ و مسند۔ جلد ۳۔ ص ۷۶ ۲؎ مسند جلد ۵۔ ص ۲۸۵
۳؎ صحیح بخاری جلد ۱۔ ص ۱۷۴

ایک مرتبہ آنحضرت ﷺ ان کی عیادت کو تشریف لا رہے تھے۔ راستہ میں ابن ابی بیٹھا تھا اس نے آنحضرت ﷺ سے سخت کلامی کی، صحابہ ؓ کو طیش آ گیا اور فریقین لڑنے پر آمادہ ہو گئے۔ آنحضرت ﷺ نے سب کو اس ارادہ سے باز رکھا اور حضرت سعد ؓ کے مکان پر چلے آئے۔ فرمایا ''سعد! تم نے کچھ سنا آج ابوحباب (ابن ابی) نے مجھے ایسا کہا''۔ عرض کی ''یا رسول اللہ (ﷺ) اس کا قصور معاف کیجئے، بات یہ ہے کہ اسلام سے قبل لوگوں کا خیال تھا کہ اس کو مدینہ کا بادشاہ بنائیں لیکن جب اللہ نے آپ ﷺ کو حق و صداقت کے ساتھ مبعوث کیا تو وہ خیال بدل گیا یہ اسی غم و غصہ کا بخار ہے''۔ آپ ﷺ نے یہ سن کر معاف کر دیا[1]۔



[1] صحیح بخاری جلد ۲ ص ۹۲۵

# حضرت سعدؓ بن خیثمہ

**نام ونسب :**

سعد نام، ابوخیثمہ کنیت، خیر لقب۔ سلسلۂ نسب یہ ہے، سعد بن خیثمہ بن حارث بن مالک بن کعب بن نحاط بن کعب بن حارثہ بن غنم بن سلم بن امراء القیس بن مالک بن اوس۔

والد بزرگوار جن کا نام خیثمہ تھا صحابی تھے۔ غزوۂ احد میں شہادت پائی۔

**اسلام :** عقبہ میں شریک تھے۔ بنی عمرو بن عوف کے نقیب بنائے گئے۔

**غزوات اور عام حالات :**

آنحضرت ﷺ ہجرت کر کے مدینہ تشریف لائے تو اولاً قبیلہ عمرو بن عوف میں قیام کیا اور حضرت کلثومؓ بن الہدم کے گھر پر ٹھہرے، اس دوران میں ملاقات کے لئے حضرت سعدؓ کا مکان تجویز فرمایا۔ آنحضرت ﷺ مہاجرین وانصار سے انہی کے مکان میں ملتے تھے، اسی بناء پر بعض لوگوں نے لکھا ہے کہ سعد بن خیثمہؓ کے ہاں آپ ﷺ نے قیام فرمایا تھا، حضرت سعدؓ کا گھر "منزل العزاب" (العراب) کے نام سے مشہور تھا۔

غزوہ بدر میں شرکت کا قصد کیا، تو عجیب واقعہ پیش آیا، باپ نے کہا کہ ہم میں سے ایک آدمی کو گھر رہنا چاہئے اس بنا پر تم یہیں رہو، میں جہاد پر جاتا ہوں، بیٹے نے جواب دیا کہ اگر جنت کے علاوہ کوئی اور معاملہ ہوتا تو آپ کو ترجیح دیتا میں خود جاؤں گا اور امید ہے کہ اللہ شہادت عطا فرمائے گا۔

**شہادت :** تاہم شفقت پدری نے مجبور کیا اور حضرت خیثمہؓ نے قرعہ ڈالا جس دماغ میں شہادت کا خیال موجزن تھا قرعۂ فال اسی کے نام نکلا مجبور ہو کر اجازت دی چنانچہ حضرت سعدؓ رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ بدر پہنچے اور طعیمہ بن عدی ایک مشرک کے ہاتھ مارے گئے، اناللہ وانا الیہ راجعون۔

**اولاد :** ایک صاحبزادے تھے جن کا نام عبداللہ تھا، اگرچہ نہایت کم عمر تھے، تاہم عقبہ اور بدر میں باپ کے ساتھ شریک تھے بعض لوگوں کا خیال ہے کہ حضرت سعدؓ نے کوئی اولاد نہیں چھوڑی۔



# حضرت سعدؓ بن زید اشہلی

**نام ونسب :**

سعد نام ہے۔ قبیلہ اوس کے خاندان اشہل سے ہیں۔ سلسلۂ نسب یہ ہے : سعد بن زید ابن مالک بن عبد بن کعب بن عبد الاشہل۔

واقدی کے قول کے مطابق عقبہ میں شریک تھے، جمہور نے بدر کی شرکت پر اتفاق کیا ہے، عیینہ بن حصن نے مدینہ کے اُونٹوں پر لوٹ ڈالی اور حضرت حسانؓ نے کہا۔

**هل سرا و لا و اللقيطة اننا سلم غداة فوارس المقداد**

تو حضرت سعدؓ نہایت برہم ہوئے کہ میرے ہوتے ہوئے فوارس مقداد کا کیوں ذکر کیا، حضرت سعدؓ اس زمانہ میں رئیس قبیلہ تھے۔ حضرت حسانؓ نے معذرت کی کہ قافیہ سے مجبوری تھی[1]۔

غزوۂ قریظہ میں آنحضرت ﷺ نے ان کو قیدیوں کے ہمراہ نجد بھیجا، انہوں نے ان کے معاوضہ میں کھجور اور ہتھیار خریدے اور مدینہ لے کر آئے۔ رمضان ۸ھ میں فتح مکہ کے بعد آنحضرت ﷺ نے ان کو انصار کے بت "مناۃ" کے توڑنے کے لئے جو مکہ میں مشلل نام ایک مقام پر نصب تھا، بیس سواروں کے ساتھ روانہ فرمایا۔ پجاری نے پوچھا "کیا ارادہ ہے"؟ بولے "ہدمِ مناۃ کہا تم جانو"! حضرت سعدؓ نے بت گرایا تو ایک برہنہ اور سیاہ فام عورت چھاتی پیٹتی اور شور مچاتی ہوئی نکلی۔ حضرت سعدؓ نے یہ ہیئت کذائی دیکھ کر اس کو قتل کر دیا، پجاری نہایت خائف تھا۔ عورت کی آواز سن کر بولا، "مناۃ! **دونک بعض غضبناتک**"[2]، خزانہ میں کچھ نہیں تھا، تلاشی لے کر چلے آئے واپسی کے وقت رمضان کی اخیر تاریخیں تھیں۔

**وفات :** وفات کا سنہ اور تاریخ بالکل نامعلوم ہے۔



---

۱ اصابہ جلد ۳۔ ص ۸۷ ۲ طبقات ابن سعد۔ جلد ۳۔ قسم ا۔ ص ۱۰۶

# حضرت سلمہ بن سلامہ رضی اللہ عنہ

## نام ونسب :

سلمہ نام، ابوعوف کنیت، قبیلۂ اوس سے ہیں۔ نسب نامہ یہ ہے، سلمہ بن سلامہ ابن وقش بن زعورا بن عبدالاشہل اماں کا نام سلمٰی بنت سلمہ بن خالد بن عدی تھا اور قبیلہ بنی حارثہ سے تھیں۔

**اسلام :** آنحضرت ﷺ کی نبوت کی خبر مدینہ پہنچی تو سلمہ نے فوراً لبیک کہا اور عقبۂ اولی کی بیعت میں شریک ہوئے۔ دوسرے سال عقبۂ ثانیہ میں بھی شرکت کی۔

**غزوات :** بدر اور تمام غزوات میں آنحضرت ﷺ کے ہمرکاب رہے۔

غزوۂ مریسیع میں عبداللہ ابن ابی نے آنحضرت ﷺ اور مہاجرین کی شان میں نازیبا الفاظ استعمال کیے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آنحضرت ﷺ سے عرض کی کہ سلمہ کو بھیجئے کہ اس کا سر کاٹ لائیں[1]۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے عہدِ خلافت میں ان کو یمامہ کا والی بنایا تھا۔

**وفات :** ۴۵ھ میں بمقام مدینہ وفات پائی اسوقت ۷۴ برس کا سن تھا۔

## فضل وکمال :

حدیث میں ان کے سلسلہ سے چند روایتیں ہیں محمود بن لبید اور جستر ۃ راویوں میں ہیں۔

حدیث میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، "توضؤ امما مست النار"۔ یعنی "جس چیز کو آگ نے متغیر کردیا ہو اس کے استعمال سے وضو لازم آتا ہے" ۔ حضرت سلمہ رضی اللہ عنہ کا بھی یہی مذہب تھا۔

ایک مرتبہ محمود بن جبیرہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ ولیمہ میں گئے تو کھانا کھا کر وضو کیا لوگوں نے کہا "آپ تو باوضو تھے"، فرمایا "ہاں لیکن آنحضرت ﷺ کو بھی ایسا اتفاق پیش آیا تھا اور آپ ﷺ نے بھی یہی کیا تھا"[2]۔



---

[1] اصابہ۔ جلد ۳۔ ص ۱۱۶ [2] اسد الغابہ۔ جلد ۲۔ ص ۳۳۷

# حضرت سہل رضی اللہ عنہ بن حنظلیہ

## نام ونسب :

سہل نام، قبیلۂ اوس سے ہیں۔ سلسلۂ نسب یہ ہے، سہل بن ربیع بن عمرو ابن عدی بن زید بن جشم بن حارثہ بن حارث بن خزرج بن عمرو بن مالک بن اوس۔

حنظلیہ کے متعلق اختلاف ہے بعض کا خیال ہے کہ سہل کی ماں تھیں لیکن ابن سعد نے تصریح کی ہے کہ عمرو بن عدی (سہل کے دادا) کی والدہ تھیں۔ نام امّ ایاس بنت ابان ابن دارم تھا اور قبیلۂ تمیم سے تھیں، اسی بناء پر عمرو کی تمام اولاد ابن حنظلیہ رضی اللہ عنہ کے نام سے مشہور ہوئی۔ حضرت سہل رضی اللہ عنہ غالباً ہجرت کے بعد مسلمان ہوئے۔

**غزوات** : غزوۂ اُحد اور مابعد کے تمام غزوات میں شرکت کی اور بیعتِ رضوان میں شمولیت کا شرف حاصل کیا۔ عہدِ نبوت کے بعد شام چلے گئے اور دمشق کی سکونت اختیار کی۔

**وفات** : اور وہیں حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت میں انتقال فرمایا۔

**اولاد** : کوئی اولاد نہیں چھوڑی، امام بخاری نے لکھا ہے۔ "کان عقیما"! یعنی "وہ لاولد تھے" اکثر فرماتے تھے، "لا یکون لی سقط فی الاسلام احب الی مما طلعت علیه الشمس" یعنی "اولاد نہیں ہے نہ سہی، اسلام میں کاش ایک حمل ہی ساقط ہو جاتا"۔

**حلیہ** : مفصّل حلیہ معلوم نہیں، اتنا معلوم ہے کہ ڈاڑھی میں زرد خضاب لگاتے تھے۔

## فضل وکمال :

صاحبِ استیعاب اور صاحبِ اسد الغابہ لکھتے ہیں۔ "کان فاضلا عالماً" یعنی "وہ عالم اور فاضل تھے"۔

اس سے بڑھ کر شرف کیا ہو سکتا ہے کہ خود صحابہ رضی اللہ عنہم ان سے حدیثیں پوچھتے تھے ایک مرتبہ حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ کی طرف سے گذرے انہوں نے حدیث کی خواہش کی، حضرت سہل رضی اللہ عنہ نے ایک حدیث بیان کی[1] اسی طرح حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے معائنہ کو گھوڑے پیش ہوئے تو انہوں نے ان سے حدیث دریافت کی[2] جس میں گھوڑوں کی پرورش پرداخت کی فضیلت بیان کی گئی ہے۔

---

[1] اسد الغابہ۔ جلد ۲۔ ص ۳۶۴ [2] ایضاً

اتفاقات کے علاوہ بھی روایتِ حدیث کا سلسلہ برابر جاری تھا، حضرت امیر معاویہؓ کے غلام قاسم جمعہ کے دن جامع دمشق میں آئے تو دیکھا کہ ایک بزرگ حدیثیں بیان کر رہے ہیں بڑھ کر پوچھا کون شخص ہیں؟ جواب ملا سہل بن حنظلیہؓ صحابی[1]۔

راویانِ حدیث کے زمرہ میں متعدد حضرات ہیں۔ بعض کے نام یہ ہیں۔ ابو کبشہ سلولی قاسم بن عبدالرحمان، یزید بن ابی مریم شامی۔

**اخلاق**: وقت کو نہایت عزیز سمجھتے ہوئے لوگوں سے تعلقات رکھتے اور عبادت میں عموماً مصروف رہتے تھے۔ جب تک مسجد میں رہتے نماز پڑھتے، اٹھتے تو تسبیح و تحلیل میں ہوتے اور اسی حالت میں کاشانہ اطہر کا رخ کرتے تھے۔



[1] اصابہ۔ جلد ۳۔ ص ۱۳۸

# حضرت سائب رضؓ بن خلاد

## نام ونسب :

سائب نام، ابوسہلہ کنیت، قبیلۂ خزرج سے ہیں۔ سلسلۂ نسب یہ ہے، سائب ابن خلاد بن سوید بن ثعلبہ بن عمرو بن حارثہ بن امراء القیس بن مالک اغر بن ثعلبہ بن کعب ابن خزرج بن حارث بن خزرج اکبر۔

ماں کا نام لیلیٰ بنت عبادہ تھا اور قبیلہ ساعدہ سے تھیں۔

## غزوات :

حضرت ابوعبیدہ کے خیال میں بدر میں شریک تھے لیکن ابونعیم کا انکار ہے۔ امیر معاویہؓ کے زمانۂ خلافت میں یمن کے حاکم تھے۔

## وفات :

۷۱ھ میں وفات ہوئی۔

## اولاد :

خلاد نامی ایک لڑکا یادگار چھوڑا۔

## فضل وکمال :

ان کی سند سے ۵ حدیثیں مروی ہیں۔ بعض صحاح میں بھی ہیں۔ راویوں میں خلاد، صالح بن خیوان، عطاء بن یسار، محمد بن کعب قرظی، عبدالرحمان بن ابی صعصعہ عبدالملک، ابن ابی بکر بن عبدالرحمان وغیرہ ہیں۔



# "ش"

## حضرت شداد بن اوس رضؓ

### نام ونسب :

شداد نام، ابو لیلیٰ و ابو عبد الرحمان کنیت، قبیلۂ خزرج کے خاندان نجار سے ہیں اور حضرت حسان بن ثابت رضؓ مشہور شاعر کے بھتیجے ہیں۔ سلسلۂ نسب یہ ہے۔ شداد بن اوس بن ثابت بن منذر بن حرام بن عمرو بن زید مناۃ بن عدی بن عمرو بن مالک بن نجار بن ثعلبہ بن عمرو بن خزرج۔

اوس بن ثابت کہ شداد کے پدر گرامی تھے۔ عقبۂ ثانیہ اور بدر کی شرکت کا فخر حاصل کر چکے تھے۔ غزوۂ اُحد میں شہادت پائی۔ والدہ کا نام صریمہ تھا اور بنو نجار کے خاندان عدی سے تھیں۔

**اسلام :** باپ، چچا اور تقریباً تمام خاندان مشرف بہ اسلام ہو چکا تھا۔ شداد رضؓ بھی انہی لوگوں کے ساتھ ایمان لائے۔

### غزوات اور عام حالات :

چونکہ کمسن تھے غزوات میں شاذ و نادر حصہ لیا، امام بخاری رحؒ نے لکھا ہے کہ غزوۂ بدر میں شریک تھے، لیکن یہ صحیح نہیں۔ عہدِ نبوت کے بعد شام میں سکونت اختیار کی، فلسطین، بیت المقدس اور حمص میں قیام پذیر رہے۔

**وفات :** ۵۸ھ میں بعمر ۷۵ سال انتقال فرمایا اور بیت المقدس میں دفن ہوئے۔

**اولاد :** حسبِ ذیل اولاد چھوڑی۔ لیلیٰ، محمد۔

### فضل وکمال :

فضلاء صحابہ میں تھے۔ حضرت عبادہ رضؓ بن صامت کہ اساطینِ امت میں تھے اور صحابہ رضؓ کے عہد میں علوم وفنون کا مرجع تھے۔ فرمایا کرتے تھے، لوگ دو طرح کے ہوتے ہیں بعض عالم ہوتے ہیں لیکن غصہ ور اور مغلوب الغضب، بعض حلیم اور بردبار ہوتے ہیں لیکن جاہل اور علوم وفنون سے بے بہرہ حضرت شداد رضؓ ان چند لوگوں میں ہیں جو علم وحلم کے مجمع البحرین تھے[1]۔

---

[1] اسد الغابہ جلد ۲۔ ص ۳۸۷

مسجدِ جابیہ میں ابن غنم، حضرت ابودرداؓ اور حضرت عبادہ بن صامتؓ ٹہل ٹہل کر باتیں کر رہے تھے۔ حضرت شداد بھی آپہنچے اور کہا ''لوگو! مجھ کو تم سے جو کچھ ڈر ہے، یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا تھا کہ میری امت پیروی نفس اور شرک میں مبتلا ہو جائے گی''۔

اخیر کا فقرہ چونکہ تعجب انگیز تھا، حضرت ابودرداؓ اور حضرت عبادہؓ نے اعتراض کیا اور اس کی سند میں ایک حدیث پیش کی کہ'' شیطان جزیرۂ عرب میں اپنی پرستش سے بالکل ناامید ہو چکا ہے۔ پھر ہمارے مشرک ہونے کے کیا معنی''؟ حضرت شدادؓ نے فرمایا، ایک شخص نماز، روزہ، زکوٰۃ، ریاءً ادا کرتا ہے، آپ لوگ اس کو کیا سمجھتے ہیں''۔ سب نے جواب دیا ''مشرک''۔ فرمایا ''میں نے اس کے متعلق خود آنحضرت ﷺ سے حدیث سنی ہے کہ ''ان چیزوں کو ریاءً بجالانے والا مشرک ہوتا ہے''۔

حضرت عوف بن مالکؓ بھی ساتھ تھے، بولے کہ '' جتنا عمل خالص ہوگا، اس کے قبول ہونے کی امید ہے، باقی جس میں شرک کی آمیزش ہے، وہ مردود ہوگا اس بنا پر ہم کو اپنے عمل پر اعتماد کرنا چاہئے''، حضرت شدادؓ نے جواب دیا کہ حدیثِ قدسی میں لکھا ہے کہ ''مشرک کا تمام عمل اس کے معبود کو دیا جائے گا، خدا اس کا محتاج نہیں''[۲]۔ (یہ قرآنِ مجید کے بالکل مطابق ہے، ارشادِ ربانی ہے۔ '' ان اللہ لا یغفر ان یشرک بہ'' (الخ)

حدیث میں فہم وبصیرت حاصل تھی اور اصول روایت اور نقد سے کام لیتے تھے، ۔ حضرت ابوذر غفاریؓ جن کے زہد وقناعت اور ترکِ دنیا کی حدیثوں نے تمام شام میں کھلبلی ڈال دی تھی ان کے متعلق رائے دیتے ہیں۔

'' کان ابو ذر یسمع الحدیث من رسول اللہ فیہ الشدۃ ثم یخرج الیٰ قومہ یسلم لعلہ یشدد علیھم ثم ان رسول اللہ یرخص فیہ بعد فلم یسمعہ ابو ذر فیتعلق ابو ذر بالا مر الشدید ''[۳]۔

''وہ آنحضرت ﷺ سے کوئی حدیث جس میں شدت اور سختی ہوتی تھی، سنتے تھے پھر اپنی قوم میں جا کر اس کی اشاعت کرتے تھے۔ بعد کو آنحضرت ﷺ اس سخت حکم میں رخصت عطا فرما دیتے تھے لیکن ابوذرؓ کو خبر تک نہ ہوئی اس بنا پر وہ اپنی اس شدت پر قائم رہے''۔

حضرت شدادؓ کے سلسلۂ سے جو حدیثیں مروی ہیں ان کی تعداد ۵۰ ہے، انہوں نے اکثر آنحضرت ﷺ سے اور کچھ کعب احبار سے حدیثیں سنی تھیں۔

---

[۱] اسد الغابہ جلد ۲۔ ص ۳۸۷ [۲] مسند ابن حنبل جلد ۴۔ ص ۱۲۶ [۳] مسند ابن حنبل جلد ۴۔ ص ۱۲۵

ان سے روایت کرنے والوں میں بہت سے اہلِ شام ہیں۔ منتخب حضرات کے نام یہ ہیں۔
محمودؓ بن لبید، یعلےٰ، ابوالاشعث صنعانی، ضمرۃ بن حبیب، ابوادریس خولانی، محمود بن ربیع، عبدالرحمان بن غنم، بشیر بن کعب، جبیر بن نضیر، ابواسماء رحبی، حسان بن عطیہ، عبادہ بن نسی حنظلی۔

**اخلاق**: اخلاق وعادات یہ تھے کہ نہایت عابد اور پرہیزگار تھے، خدا سے ہر وقت خوف کھاتے تھے، بسا اوقات رات کو آرام فرمانے کے لئے لیٹتے پھر اٹھ بیٹھتے اور تمام رات نماز پڑھتے کبھی کبھی منہ سے نکلتا،

"اللھم ان النار قد حالت بینی وبین النوم"

"خدایا آتش جہنم میرے اور نیند کے درمیان حائل ہوگئی ہے"۔

حضرت اسد بن وداعہ کا یہ فقرہ بھی اس مقام پر قابل لحاظ ہے، کہتے ہیں۔

"کان شداد بن اوس اذا اخذ مضجعه من اللیل کان کالحبة علی المقلی"[1]۔

"شدادؓ جب رات کو لیٹتے تو خوف سے اس قدر بے چین اور متاثر ہوتے جیسے بھاڑ میں چنا"۔

نہایت حلیم اور کم سخن تھے، تاہم جب گفتگو کرتے تو دل آویز اور شیریں ہوتی، حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ شداد دو خصلتوں میں ہم سے بڑھ گئے،

ببیان اذانطق وبکظم اذا غضب

"بولنے کے وقت وضاحت بیان میں اور غصہ کے وقت علم، عفو اور درگذر میں"۔

حفظ لسان اور کم سخنی کا یہ عالم تھا کہ ایک مرتبہ سفر میں تھے غلام سے کہا، چھری لاؤ، اس سے کھیلیں! ایک شخص نے ٹوکا تو فرمایا۔

"ماتکلمت بکلمة مذاسلمت وانا اخطمها وازمها الا کلمتی هذه فلا تحفظوها عنی"

"جب سے مسلمان ہوا، میرے منہ میں لگام رہی، آج یہ کلمہ منہ سے نکل گیا، تو تم اس کو بھول جاؤ"۔

مسلمانوں کے انقلاب اور تغیر کو نہایت سختی سے محسوس کرتے تھے ایک مرتبہ رونے لگے تو وجہ دریافت کی تو ارشاد ہوا کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا تھا[2] کہ مجھے اپنی امت کے خواہش نفس اور شرک میں مبتلا ہونے کا خوف ہے، میں نے عرض کیا آپ کی امت مشرک ہو جائے گی؟ فرمایا ہاں لیکن اس طرح کہ سورج، چاند، بت، پتھر کو نہ پوجے گی، البتہ ریاء اور مخفی خواہشوں کا غلبہ ہوگا، صبح کو آدمی روزہ دار

[1] اسد الغابہ جلد ۲ ص ۳۸۸ [2] مسند ابن حنبل جلد ۴ ص ۱۲۴

اُٹھے گا لیکن جب خواہش تقاضا کرے گی تو وہ روزہ بےخوف وخطر توڑ دے گا[1]۔

مریضوں کی عیادت کرتے تھے، ابواشعث صنعانی شام کے قریب مسجد دمشق میں تھے کہ حضرت شدادؓ اور صنابحی سے ملاقات ہوئی، پوچھا کہاں کا ارادہ ہے؟ جواب دیا ایک بھائی بیمار ہے، اس کی عیادت کو جاتے ہیں، یہ بھی ساتھ ہو گئے، اندر جا کر مریض سے پوچھا کیا حال ہے، بولا اچھا ہوں، حضرت شدادؓ نے کہا، ابشر بکفارات السیئات وحط الخطایا، یعنی میں تم کو مرض کے کفارۂ گناہ ہونے کی بشارت سناتا ہوں، حدیث شریف میں وارد ہے کہ جو شخص خدا کے ابتلا میں اس کی حمد کرے اور راضی برضا ہے تو وہ اس طرح پاک وصاف اٹھتا ہے، جیسا کہ ماں کے پیٹ سے پیدا ہوا تھا[2]۔

بارگاہ رسالت میں خصوصیت اور حب رسول اللہ ﷺ کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے، کہ فتح مکہ کے دوران میں آنحضرت ﷺ ایک روز بقیع تشریف لے گئے، تو حضرت شدادؓ ہمراہ تھے اور آپ ان کا ہاتھ پکڑے ہوئے تھے[3]۔

ایک مرتبہ خدمت اقدس میں حاضر تھے چہرہ پر اداسی چھائی ہوئی تھی ارشاد ہوا کیا ہے؟ بولے یا رسول اللہ! مجھ پر دنیا تنگ ہے، فرمایا تم پر تنگ نہ ہوگی، شام اور بیت المقدس فتح ہوگا اور وہاں تم اور تمہاری اولاد امام ہوگی، یہ پیشن گوئی حرف بحرف پوری اتری وہ اپنی اولاد کے ساتھ بیت المقدس میں اقامت گزیں ہوئے اور تمام شام کے علم وفضل میں مرجع بن گئے۔



---

۱ مسند ابن حنبل جلد ۴۔ ص ۱۲۴ ۲ ایضاً جلد ۴۔ ص ۱۲۳ ۳ ایضاً جلد ۴۔ ص ۱۲۴

"ع"

# حضرت عبادہؓ بن صامت

## نام ونسب :

عبادہ نام، ابوالولید کنیت قبیلۂ خزرج کے خاندان سالم سے ہیں، نسب نامہ یہ ہے : عبادہ بن صامت بن قیس بن اصرم بن فہر بن قیس بن ثعلبہ بن غنم (قوقل) بن سالم ابن عوف بن عمرو بن عوف بن خزرج، والدہ کا نام قرۃ العین تھا، جو عبادہ بن نضلہ بن مالک بن عجلان کی بیٹی تھیں، قرۃ العین کے جگر گوشہ کا نام اپنے نانا کے نام پر رکھا گیا۔

بنوسالم کے مکانات مدینہ کے غربی سنگستان کے کنارہ قباء سے متصل واقع تھے، یہاں ان کے کئی قلعے بھی تھے، جو اطم قوافل کے نام سے مشہور ہیں، اس بناپر حضرت عبادہؓ کا مکان مدینہ سے باہر تھا۔

**اسلام :** ابھی عنفوانِ شباب تھا، کہ مکہ سے اسلام کی صدا بلند ہوئی جن خوش نصیب لوگوں نے اس کی پہلی آواز کو رغبت کے کانوں سے سنا، حضرت عبادہؓ انہی میں سے ہیں، انصار کے وفد ۳ سال تک مدینہ سے مکہ آئے تھے، وہ سب میں شامل تھے پہلا وفد جو دس آدمیوں پر مشتمل تھا، وہ اس میں داخل تھے اور چھ شخصوں کے ساتھ آنحضرتﷺ کے ہاتھ پر بیعت کی تھی ارباب علم کی ایک جماعت کا یہی خیال[1] ہے اگر چہ کثرت رائے ان کے اسلام کو دوسری بیعت تک موقوف سمجھتی ہے، جس میں بارہ آدمیوں[2] نے مذہب اسلام قبول کیا تھا، تیسری بیعت تک جس میں ۷۲ اشخاص شامل تھے حضرت عبادہؓ کی اس میں بھی شرکت تھی۔ (مسند۔جلد ۵۔ص ۳۱۶)

اخیر بیعت میں ان کو یہ شرف حاصل ہوا کہ آنحضرتﷺ نے ان کو خاندان قوافل کا نقیب تجویز فرمایا۔

## غزوات ودیگر حالات :

حضرت عبادہؓ کی زندگی ابتدا ہی سے ولولہ انگیز ہے، مکہ سے مسلمان ہو کر پلٹے تو مکان پہنچتے ہیں والدہ کو مشرف باسلام کیا[3]۔ کعب بن عجرہ ایک دوست تھے اور ہنوز مسلمان نہ ہوئے تھے ان کے گھر میں

---

[1] فتح الباری جلد ۷۔ص ۱۷۲، اور زرقانی جلد ۱۔ص ۳۶۱ [2] مسند احمد جلد ۵۔ص ۳۲۳ و بخاری جلد ۱۔ص ۵۵۰
[3] زرقانی جلد ۱۔ص ۲۶۱

ایک بڑا اسابُت رکھاتھا۔حضرت عبادہ ؓ کوفکرتھی کہ کسی صورت سے یہ گھر بھی شرک سے پاک ہو،موقع پاکر اندر گئے اور بت کوبسولے سے توڑ ڈالا،کعب کوہدایت غیبی ہوئی اور وہ جمعیت اسلام میں آ ملے[1]۔

آنحضرت ﷺ نے مدینہ پہنچ کرانصار ومہاجرین میں برادری قائم کی تو حضرت ابومرثد غنوی ؓ کو ان کا بھائی تجویز فرمایا۔حضرت ابو مرثد ؓ نہایت قدیم الاسلام صحابی اور حضرت حمزہ ؓ رسول اللہ ﷺ کے حلیف تھے اس بناء پر ان کا تعلق خود خاندانِ رسالت سے تھے۔

۲ ھ میں غزوۂ بدر واقع ہوا،حضرت عبادہ ؓ نے اس میں شرکت کی اسی سنہ میں بنوقینقاع عبداللہ بن ابی کے اشارے سے رسول اللہ ﷺ سے بغاوت پرآمادہ ہوئے۔دربارِ نبوت ﷺ سے جلا وطنی کا فرمان صادر ہوا۔حضرت عبادہ ؓ نے حلف کا دیرینہ تعلق ان لوگوں سے قطع کر دیا تھا۔اخراج البلد کا کام بھی انہی کے متعلق ہوا[2]۔قرآن کی یہ آیت " یاایھا الذین آمنوا لاتتخذوا الیھود والنصاریٰ " اسی واقعہ کے متعلق نازل ہوئی تھی۔

مشاہد عہدِ نبوت میں بیعت الرضوان کوغیر معمولی اہمیت حاصل ہے وہ اس بیعت میں بھی شریک تھے[3]۔خلافتِ صدیقی میں شام کی بعض لڑائیوں میں شریک تھے،خلافتِ فاروقی میں مصر کے فتح ہونے میں دیر ہوئی تو عمرو بن عاص ؓ نے حضرت عمر ؓ کومزید کمک کے لئے خط لکھا،حضرت عمر ؓ نے ۴ ہزار فوج روانہ کی جس میں ایک ہزار فوج کے حضرت عبادہ افسر تھے،اور جواب میں لکھا کہ ان افسروں میں ہر شخص ایک ہزار آدمیوں کے برابر ہے[4]۔یہ کمک مصر پہنچی تو عمرو بن عاص ؓ نے تمام فوج کو یکجا کر کے ایک پُر اثر تقریر کی اور حضرت عبادہ ؓ کو بلا کر کہا کہ اپنا نیزہ مجھے دیجئے،خود سر سے عمامہ اتارا اور نیزہ پر لگا کر ان کے حوالہ کیا کہ یہ سپہ سالار کا علم ہے اور آج آپ سپہ سالار ہیں خدا کی شان کہ پہلے ہی حملہ میں شہر فتح ہوگیا۔

**ملکی خدمات** : خدماتِ ملکی کے سلسلہ میں تین چیزیں قابلِ ذکر ہیں۔صدقات کی افسری، فلسطین کی قضاءت اور حمص کی امارت۔

آنحضرت ﷺ نے اپنے اخیر عہد میں صدقہ کے عمال تمام اضلاع عرب میں روانہ کئے تھے۔حضرت عبادہ ؓ کوبھی کسی مقام کا عامل بنایا تھا۔وصیت کے طور پر فرمایا کہ خدا سے ڈرنا ایسا نہ ہو کہ

---

۱ نزھۃ الابرار فی الاسامی ومناقب الاخیار قلمی ورق۔ص ۱۶۳
۲ طبقات ص ۳۰۔قسم اول۔جز ۲،حصہ مغازی ۳ مسند۔جلد ۵۔ص ۳۱۹
۴ کنز العمال۔جلد ۲۔ص ۱۵۱۔بحوالہ ابن عبدالحکم

قیامت کے دن چوپائے تک فریادی ہوکر آئیں، انہوں نے کہا کہ خدا کی قسم میں دو آدمیوں پر بھی عامل بننے کا خواہشمند نہیں۔

حضرت عمرؓ نے اپنے زمانۂ خلافت میں فلسطین کا قاضی بنایا تھا، اس زمانہ میں یہ صوبہ حضرت امیر معاویہؓ کی ماتحتی میں تھا کسی بات پر دونوں میں اختلاف ہوگیا جس میں حضرت امیر معاویہؓ نے سخت کلامی کی تو انہوں نے کہا کہ آئندہ تم جہاں ہوگے میں نہ رہوں گا، ناراض ہوکر فلسطین سے مدینہ چلے آئے، حضرت عمرؓ نے دیکھا تو پوچھا کیوں؟ انہوں نے سارا قصہ دہرایا، فرمایا کہ آپ اپنی جگہ پر جایئے، دنیا آپ ہی جیسے لوگوں سے قائم ہے جہاں آپ لوگ نہ ہوں گے خدا اس زمین کو خراب کردے گا۔ اس کے بعد امیر معاویہؓ کو ایک خط لکھا کہ عبادہؓ کو تمہاری ماتحتی سے الگ کرتا ہوں۔ قضات فلسطین کا یہ پہلا عہد تھا جو حضرت عبادہؓ کو تفویض ہوا۔ اسی زمانہ میں حضرت ابوعبیدہؓ نے جو شام کے امیر تھے ان کو حمص کا نائب بنایا، حمص کے زمانۂ قیام میں انہوں نے لاذقیہ فتح کیا اور اس میں ایک خاص فوجی ایجاد کی یعنی بڑے بڑے گڑھے کھدوائے جن میں ایک شخص مع اپنے گھوڑے کے چھپ سکتا تھا یہ طریقہ آج بھی یورپ میں رائج ہے۔ (بلاذری فتوح البلدان۔ ص ۱۳۹)

**وفات** : حضرت عبادہؓ تا دمِ مرگ شام میں سکونت پذیر رہے۔ ۳۴ھ میں پیغامِ اجل آیا اس وقت ان کا سن ۷۲ سال کا تھا۔ وفات سے پہلے بیمار رہے، لوگ عیادت کو آتے تھے شدادؓ بن اوس کچھ آدمیوں کے ساتھ ان کے مکان پر آئے پوچھا کیسا مزاج ہے، فرمایا خدا کے فضل سے اچھا ہوں۔

وفات کے قریب بیٹا آیا اور درخواست کی کہ وصیت کیجئے، فرمایا مجھے اٹھا کے بٹھاؤ اس کے بعد کہا بیٹا! تقدیر پر یقین رکھنا، ورنہ ایمان کی خیر نہیں[1]۔

اسی حالت میں صنابحی پہنچے، دیکھا تو استاد جاں بلب تھا۔ آنکھوں میں آنسو بھر آئے اور بیتاب ہوکر زار و قطار رونے لگے۔ استاد شفیق نے رونے سے منع کیا اور کہا کہ ہر طرح سے راضی ہوں، شفاعت کی ضرورت ہوگی تو شفاعت کروں گا، شہادت کے لئے چاہو گے تو شہادت دوں گا۔ غرض حتی الوسع تم کو نفع پہنچاؤں گا۔ اس کے بعد فرمایا کہ جتنی حدیثیں ضروری تھیں تم لوگوں تک پہنچا چکا، البتہ ایک حدیث باقی تھی، اس کو اب بیان کئے دیتا ہوں[2]، حدیث بیان کر چکے تو روح جسم کو وداع کہہ کر جوارِ رحمت میں پرواز کرگئی، یہ حضرت عثمانؓ کے عہدِ خلافت کا واقعہ ہے۔

---

[1] مسند جلد ۵۔ ص ۳۱۷ [2] مسند جلد ۵۔ ص ۳۱۸

مدفن کے متعلق اختلاف ہے، ابن سعد نے رملہ لکھا ہے، دوسری روایتوں میں بیت المقدس کا نام آیا ہے اور لکھا ہے کہ ان کی قبر وہاں اب تک مشہور ہے۔ امام بخاری نے فلسطین کو مدفن قرار دیا ہے لیکن اصل یہ ہے کہ فلسطین ایک صوبہ تھا جس کے رملہ اور بیت المقدس اضلاع تھے۔

**حلیہ** : حلیہ یہ تھا۔ قد دراز (۱۰ بالشت طول تھا)، بدن دوہرا، رنگ ملیح، نہایت جمیل تھے۔

**اولاد** : اولاد کے نام یہ ہیں۔ ولید، عبداللہ، داؤد۔ ان میں سے ولید کے دو بیٹے، عبادہ اور یحییٰ اور موخر الذکر کے لڑکے اسحاق، حدیث کے مشہور راویوں میں ہیں۔

## فضل وکمال :

حضرت عبادہ ؓ فضلائے صحابہ میں تھے۔ قرأت ان کا خاص فن تھا۔ انہوں نے آنحضرت ﷺ کے زمانہ میں پورا قرآن حفظ کرلیا تھا۔ اسلام کا پہلا مدرسۂ قرأت جو عہدِ نبوی ﷺ میں اصحابِ صفہ کیلئے قائم ہوا تھا انہی کے زیرِ ریاست تھا اہلِ صفہ جو صحابۂ کبار تھے ان سے تعلیم پاتے تھے۔ یہاں قرآن کے ساتھ لکھنا بھی سکھایا جاتا تھا۔ چنانچہ بہت سے لوگ قرأت اور کتابت سیکھ کر یہاں سے نکلے تھے[1]۔

بعض تلامذہ کے رہنے سہنے اور کھانے پینے کا انتظام بھی استاد کے متعلق ہوتا تھا اس قسم کے بہت سے لوگ آتے تھے۔ ایک شخص کی نسبت مذکور ہے کہ ان کے گھر میں رہتا تھا اور شام کا کھانا بھی ان کے ساتھ کھاتا تھا، مکان جانے کا قصد کیا تھا تو ایک عمدہ کمان استاد کی نذر کی، انہوں نے آنحضرت ﷺ سے ذکر کیا، آپ ﷺ نے اس کے قبول کرنے سے منع فرمایا[2]۔

عہدِ نبوی ﷺ کے بعد جب شام کے مسلمانوں کو تعلیمِ قرآن کی ضرورت ہوئی تو حضرت عمر ؓ نے ان کو شام روانہ کیا۔ وہ پہلے حمص گئے لیکن کچھ زمانہ کے بعد فلسطین کو اپنا مستقر بنایا۔ حدیث میں حضرت عبادہ ؓ بعض اولیات کے موجد ہوئے۔ صحابہ ؓ کے زمانے میں رسول اللہ ﷺ تک سلسلۂ حدیث پہنچانے کا یہ طرز تھا کہ صحابی کہتا تھا کہ میں نے اس کو رسول اللہ ﷺ سے سنا، لیکن بعض بزرگ ایسے بھی تھے جنہوں نے الفاظ روایت میں وہ مدارج قائم کئے جو بعد میں روایتِ حدیث کا جزء قرار پاگئے، حضرت عبادہ ؓ نے بھی ان الفاظ میں ایک اضافہ کیا ایک شخص سے حدیث بیان کی تو فرمایا :

"قال رسول اللہ ﷺ من فی الیٰ فی لا اقول حدثنی فلان ولا فلان"

"یعنی رسول اللہ ﷺ نے میرے رو در و فرمایا میں یہ نہیں کہتا کہ مجھ سے فلاں فلاں لوگوں نے حدیث بیان کی"[3]۔

---

[1] مسند جلد ۵۔ ص ۳۱۵ [2] مسند جلد ۵۔ ص ۳۲۴ [3] ایضاً جلد ۵۔ ص ۳۲۲

اسی طرح ایک مجمع میں خطبہ دیا اور حضرت امیر معاویہ ؓ نے ایک حدیث سے انکار ظاہر کیا تو فرمایا :

" اشهدانی سمعت رسو ل الله ﷺ "

''میں گواہ ہوں کہ میں نے آنحضرت ﷺ سے سنا''۔

اشاعتِ حدیث کا خاص اہتمام تھا۔ مجامع وعظ، مجالسِ علم، نجی کی صحبتیں ہر جگہ اس کا چرچا رہتا تھا۔ کبھی گرجے میں جاتے تو وہاں بھی رسول اللہ کا کلام مسلمانوں اور عیسائیوں کے گوش گزار کرتے تھے [1]۔

مرویات کی تعداد ۱۸۱ تک پہنچتی ہے جس کے روایت کرنے والے اکابر صحابہ اور نبلاء تابعین ہیں چنانچہ وابستگانِ نبوت میں حضرت انس ؓ بن مالک، حضرت جابر ؓ بن عبداللہ، حضرت ابوامامہ ؓ، حضرت سلمہ ؓ بن محبق محمود، بن ؓ ربیع، حضرت مقدام بن ؓ معدیکرب، حضرت رفاعہ ؓ بن رافع، حضرت اوس ؓ بن عبداللہ ثقفی، شرحبیل، بن ؓ حسنہ اور تابعین باحسان میں عبدالرحمٰن بن عسیلہ صنابحی، حطان بن عبداللہ رقاشی، ابوالاشعث صفانی، جبیر بن نضیر جنادہ بن ابی میہ، اسود ثعلبہ، عبداللہ بن محیریز ربیعہ بن ناجد، عطابن یسار، قبیصہ بن ذویب، نافع بن محمد بن ربیع یعلی بن شداد بن اوس، ابومسلم خولانی، ابوادریس خولانی اس مخزن علم سے فیض یاب ہوئے ہیں۔

فقہ میں کمال علمی مسلم تھا اور تمام صحابہ ؓ اس کا اعتراف کرتے تھے، شام کے مسلمانوں کو قرآن اور فقہ کی تعلیم کی ضرورت ہوئی تو حضرت عمر ؓ نے اس کام کے لئے انہی کا انتخاب کیا،

حضرت امیر معاویہ ؓ نے طاعون عمواس کا خطبہ میں ذکر کیا، تو کہا مجھ سے اور عبادہ ؓ سے اس مسئلہ میں گفتگو ہوچکی ہے، لیکن بات وہی ٹھیک تھی، جو انہوں نے کہی تھی۔ تم لوگ ان سے فائدہ اٹھاؤ کیونکہ وہ مجھ سے زیادہ فقیہ ہیں۔

حضرت جنادہ حضرت عبادہ ؓ سے ملاقات کو گئے تو بیان کرتے ہیں کہ

''و كان قد تفقه فى دين الله'' یعنی ''وہ دین الٰہی میں فقیہ تھے''۔

## اخلاق عادات :

امراء کے مقابلہ میں حق گوئی حضرت عبادہ ؓ کے تاج فضیلت کا طرہ رہی ہے وہ نہایت ہوش سے اس فرض کو ادا کرتے تھے، شام گئے اور وہاں بیع وشراء میں شرعی خرابیاں دیکھیں تو ایک خطبہ دیا جس سے تمام مجمع میں ہلچل پڑ گئی، حضرت امیر معاویہ ؓ بھی موجود تھے، بولے کہ عبادہ ؓ سے آنحضرت ﷺ

---

[1] ایضاً جلد ۵۔ ۳۱۹۔ ۳۲۰

سے یہ نہیں فرمایا تھا، اب ان کے طیش کو کون روک سکتا تھا، فرمایا کہ مجھے معاویہ کے ساتھ رہنے کی بالکل پرواہ نہیں میں گواہی دیتا ہوں کہ آنحضرت ﷺ نے یہ ارشاد فرمایا تھا[1]۔

یہ حضرت عمرؓ کے عہد خلافت کا واقعہ تھا لیکن عہد عثمانی میں حضرت امیر معاویہؓ نے دربار خلافت میں شکایت لکھی کہ عبادہ نے تمام شام کو بگاڑ رکھا ہے، یا تو ان کو مدینہ بلا یئے یا میں شام چھوڑ دوں گا، امیر المومنین نے جواب میں لکھا کہ ان کو یہاں روانہ کردو، مدینہ پہنچ کر سیدھے حضرت عثمانؓ کے کاشنہ میں پہنچے جہاں صرف ایک شخص تھا جو مہاجر اور تابعی تھا، لیکن باہر بہت سے لوگ جمع تھے، اندر جا کر ایک گوشہ میں بیٹھ گئے حضرت عثمانؓ کی نظر اٹھی تو حضرت عبادہؓ سامنے تھے، پوچھا کیا معاملہ ہے پیکر حق اب بھی راست گوئی کا وہی جذبہ رکھتا تھا کھڑے ہو کر مجمع سے مخاطب ہوا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ میرے بعد امراء منکر کو معروف اور معروف کو منکر سے بدل دیں گے، لیکن معصیت میں طاعت جائز نہیں، تم لوگ بدی میں ہرگز آلودہ نہ ہونا[2]۔

حضرت ابو ہریرہؓ نے کسی بات میں دخل دیا تو فرمایا کہ جب ہم نے آنحضرت سے بیعت لی تھی تو تم اس وقت موجود نہ تھے (پھر تم ناحق بیچ میں پڑتے ہو) ہم نے آنحضرت ﷺ سے ان شرائط پر بیعت کی تھی کہ چستی اور کاہلی میں آپ کا کیا کہنا مانیں گے فراغی اور تنگی میں مالی امداد دیں گے، اچھی باتیں پہنچائیں گے، بری باتوں سے روکیں گے سچ کہنے میں کسی سے نہ دبیں گے، آنحضرت ﷺ یثرب تشریف لائیں گے تو مدد کریں گے اور جان و مال اور اولاد کی طرح آپ کی نگہبانی کریں گے ان سب باتوں کا صلہ جنت کی صورت میں دیا جائے گا، پس ہم کو ان باتوں پر پورے طور سے عمل کرنا چاہئے اور جو نہ کرے وہ اپنا آپ ذمہ دار ہے[3]۔

اس فرض امر معروف کو وہ راستہ چلتے بھی ادا کرتے تھے، ایک دفعہ کسی سمت جا رہے تھے (عبداللہ بن عباد زرقی کو دیکھا کہ چڑیا پکڑ رہے ہیں چڑیاں ہاتھ سے چھین کر اڑا دی اور کہا بیٹا یہ حرم میں داخل ہے یہاں شکار جائز نہیں[4]۔

حب رسول کا یہ عالم تھا کہ بیعت کرنے کے بعد ۲ مرتبہ مکہ جا کر رسول اللہ ﷺ کی زیارت کی آنحضرت ﷺ مدینہ تشریف لائے تو کوئی غزوہ اور واقعہ ایسا نہ تھا جس کی شرکت کا شرف انہیں حاصل نہ ہوا ہو انہی وجوہ سے آنحضرت ﷺ کو ان سے خاص محبت تھی، ایک مرتبہ وہ بیمار پڑے تو خود سردار دو عالم ﷺ عیادت کو آئے انصار کے کچھ لوگ ہمرکاب تھے فرمایا جانتے ہو شہید کون ہے؟ لوگ خاموش

---

۱؎ مسند جلد ۵۔ص ۳۱۹۔ ۲؎ مسند جلد ۵ ص ۳۱۹۔ ۳؎ ایضاً ص ۳۲۵۔ ۴؎ مسند جلد ۵۔ص ۳۱۷

رہے۔ حضرت عبادہؓ نے اپنی بیوی سے کہا کہ ذرا مجھے تکیہ سے لگا کر بٹھاؤ بیٹھ کر رسول اللہ ﷺ کے سوال کا جواب دیا کہ جو مسلمان ہو ہجرت کرے اور معرکے میں قتل ہو، آپ نے فرمایا نہیں اس صورت میں تو شہیدوں کی تعداد بہت کم ہوگی قتل ہونا ہیضہ میں مرنا، غرق آب ہونا اور عورت کا زچگی میں مرجانا، یہ سب شہادت میں داخل ہے[1]۔

رسول اللہ ﷺ علیل ہوئے تو صبح وشام دیکھنے جاتے تھے، آپ نے اسی حالت میں ان کو ایک دعا بتائی اور فرمایا کہ مجھ کو جبرئیلؑ نے تلقین کی تھی[2]۔



---

[1] مسند جلد ۵ ص ۳۱۷ [2] ایضاً ص ۳۲۳

# حضرت عبداللہ بن رواحہؓ

## نام ونسب :

عبداللہ نام، ابومحمد کنیت شاعر رسول اللہ ﷺ لقب، سلسلہ نسب یہ ہے، عبداللہ بن رواحہ بن ثعلبہ بن امراء القیس بن عمرو بن امراء القیس الاکبر بن مالک الاغر ابن ثعلبہ بن کعب بن خزرج بن حارث بن خزرج اکبر، والدہ کا نام کبشہ بنت واقد ابن عمرو بن اطنابہ تھا، اور خاندان حارث بن خزرج سے تھیں جو حضرت عبداللہؓ کا پدر اعلیٰ تھا۔

حضرت عبداللہؓ بڑے رتبہ کے شخص تھے ان کے تذکرے میں ہے :

"کان عظیم القدر فی الجاهلیت والاسلام"

یعنی "وہ جاہلیت اور اسلام دونوں میں کبیر المنزلت ہے"۔

**اسلام :** لیلۃ العقبہ میں مشرف بہ اسلام ہوئے اور بنو حارثہ کے نقیب بنائے گئے،

## غزوات اور دیگر حالات :

حضرت مقدادؓ بن اسود کندی سے رشتۂ اخوت قائم ہوا۔ بدر میں شریک تھے، اور غزوہ ختم ہونے کے بعد اہل مدینہ کو فتح کی بشارت انہیں نے سنائی تھی، غزوہ خندق میں آنحضرت ﷺ ان کے رجز کے اشعار پڑھ رہے تھے :

**اللهم لولا انت ما اهتدینا　　ولا تصدقنا ولا صلینا**

خداوندا! اگر تیری مدد نہ ہوتی تو ہم ہدایت نہ پاتے　　اور نہ زکوۃ دیتے اور نہ نماز پڑھتے

**فانزلن سکینة علینا　　وثبت الاقدام ان لاقینا**

تو تو ہم پر اپنی تسکین نازل فرما　　اور معرکہ میں ہم کو ثابت قدم رکھ

**ان الاولیٰ قد بغوا علینا[1]　　اذا ارادو افتنة ابینا**

جن لوگوں نے ہم پر ظلم کیا ہے　　جب وہ فتنہ کا ارادہ کریں گے تو ہم اس کا انکار کرینگے

حدیبیہ اور بیعت رضوان میں بھی موجود تھے۔

---

[1] صحیح بخاری جلد ۲۔ ۵۸۹

اسیر بن زارم یہودی ابورافع کے بعد خیبر کا حاکم بنایا گیا تھا، اور اسلام کی عداوت میں اس کا پورا جانشین تھا، چنانچہ اس نے غطفان میں دورہ کر کے تمام قبائل کو آمادہ کیا آنحضرت ﷺ کو ان واقعات کی خبر ہوئی تو رمضان ۶ ھ میں عبداللہ بن رواحہ کو ۳۰ آدمیوں کے ساتھ خیبر روانہ فرمایا، عبداللہ نے خفیہ طور سے اسیر کے تمام حالات معلوم کئے اور آنحضرت ﷺ کو آ کر خبر کر دی، آپ ﷺ نے اس کے قتل کے لئے حضرت عبداللہ بن رواحہ کو مقرر فرمایا اور ۳۰ آدمی ان کی ماتحتی میں دیئے۔

حضرت عبداللہ اسیر سے ملے تو کہا کہ ہم کو امان دو، تم سے ایک بات کہنے آئے ہیں بولا کہو، حضرت عبداللہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے ہم کو تمہارے پاس بھیجا ہے اور آپ کا ارادہ ہے کہ تم کو خیبر کا رئیس بنا دیں، لیکن اس کے لئے خود تمہارا مدینہ چلنا ضروری ہے، وہ باتوں میں آ گیا اور ۳۰ یہودیوں کو لے کر ان کے ساتھ ہولیا، راستہ میں انہوں نے ہر یہودی پر ایک مسلمان کو متعین کیا، اسیر کو کچھ شک ہوا اور اس نے پلٹنے کا ارادہ ظاہر کیا، مسلمان نے دھوکہ بازی کے جرم میں سب کی گردنیں اڑا دیں اور یہ اٹھتا ہوا طوفان وہیں دب کر رہ گیا[1]۔

خیبر فتح ہونے کے بعد آنحضرت ﷺ مکہ تشریف لے گئے تو وہ اونٹ کی مہار پکڑے ہوئے تھے اور یہ پڑھ رہے تھے۔

| | |
|---|---|
| خلوا بنی الکفار عن سبیله | خلوا فکل الخیر مع رسوله |
| ان کے راستہ سے ہٹ جاؤ | کیونکہ تمام بھلائیاں انہی کے ساتھ ہیں |
| نحن ضربنا کم علی تاویله | کما ضربنا کم علی تنزیله |
| ہم نے تم کو قرآن کی تاویل اور تنزیل پر مارا ہے | جس سے سر دھڑ سے الگ ہو گئے ہیں |
| ضربا یزیل الهام عن مقیله | ویذهل الخلیل عن خلیله یارب انی مومن بقیله |
| اور دوست دوستی بھول گئے ہیں خدایا | میں آنحضرت ﷺ کے اقوال پر ایمان رکھتا ہوں |

حضرت عمرؓ نے کہا، ہنہ! خدا کے حرم اور رسول اللہ ﷺ کے روبرو شعر پڑھتے ہو، آنحضرت ﷺ بولے عمر! میں سن رہا ہوں خدا کی قسم ان کا کلام کفار پر تیر و نشتر کا کام کرتا ہے، اس کے بعد ان سے فرمایا کہ تم کہو، لاالٰہ الا اللہ وحدہٗ، نصر عبدہٗ واعز جندہ وھزم الاحزاب وحدہٗ، ابن رواحہؓ نے اس کو کہا تم تمام صحابہؓ نے آواز ملا کر اس کو ادا کیا، جس سے مکہ کی پہاڑیاں گونج اٹھیں[2]۔

---

[1] طبقات ابن سعد۔ ۶۶ [2] طبقات ابن سعد و کتب رجال۔ ص ۸۸

## غزوہ موتہ اور شہادت :

جمادی الاولیٰ ۸ھ میں غزوۂ موتہ ہوا۔ آنحضرت ﷺ نے بصریٰ کے رئیس کے پاس ایک نامہ بھیجا تھا، راستہ میں موتہ ایک مقام ہے وہاں ایک غسانی نے نامہ بر (سفیر) کو قتل کر دیا، سفیر کا قتل اعلان جنگ کا پیش خیمہ ہوتا ہے، اس بناء پر آنحضرت ﷺ کو خبر ہوئی تو تین ہزار آدمی زید بنؓ حارثہ کی زیر امارت موتہ روانہ کئے اور یہ فرمایا کہ زید قتل ہو جائیں تو جعفرؓ امیر لشکر ہیں اور ان کے بعد ابن رواحہؓ سردار ہیں اور اگر وہ بھی قتل ہو جائیں تو جس کو مسلمان مناسب سمجھیں امیر بنالیں۔

لشکر تیار ہوا تو ثنیۃ الوداع تک آنحضرت ﷺ نے خود مشایعت کی رخصت کے وقت اہل مدینہ نے یک زبان ہو کر کہا کہ خدا آپ لوگوں کو صحیح سالم اور کامیاب واپس لائے، حضرت ابن رواحہؓ کی یہ آخری ملاقات تھی رونے لگے لوگوں نے کہا رونے کی کیا بات ہے؟ کہا مجھے دنیا کی محبت نہیں، لیکن رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے کہ ''ان منکم الاوار دھا، کان علی ربک حتما مقضیا''۔ (یعنی ہر شخص کو جہنم میں جانا ہے) اس بنا پر یہ فکر ہے کہ میں جہنم میں داخل ہو کر نکل بھی سکوں گا؟ سب نے تسکین دی اور کہا کہ خدا آپ سے پھر ملا دے گا، اس وقت حضرت ابن رواحہؓ نے فرمایا۔

لکننی اسئل الرحمن مغفرۃ      وضربۃ ذات فرغ تقذف الزبدا

لیکن میں خدا سے مغفرت اور ایک وار کا طالب ہوں جو کاری لگے

او طعنۃ بیدی حران بحھزۃ      بحربۃ تنقذ الاحشاء والکبدا

یا ایک نیزہ جو جگر تک چبھ جائے

حتی یقولوا اذا مروا علی جدثی      یا ارشد اللہ من غاز وقد رشدا

یہاں تک کہ قبر پر گزرنے والے پکار اٹھیں کہ کیسا اچھا غازی تھا

اس کے بعد آنحضرت ﷺ سے ملنے آئے، آپ نے الوداع کہا ادھر مدینہ سے مسلمان روانہ ہوئے ادھر دشمن کو خبر ہوگئی، اس نے ہرقل کو خبر کر کے ۲ لاکھ آدمی جمع کر لئے مسلمانوں نے شام پہنچ کر معان میں دو رات قیام کیا اور یہ رائے قرار پائی کہ رسول اللہ ﷺ کو اس کی اطلاع دینی چاہئے عبداللہ بن رواحہؓ نے نہایت دلیری سے کہا کہ کچھ پرواہ نہیں ہم کو لڑنا چاہئے، چنانچہ معان سے چل کر موتہ میں پڑاؤ ڈالا اور یہاں مشرکین سے مقابلہ ہو گیا، مسلمان صرف ۳ ہزار تھے اور مشرکین کی طرف آدمیوں کا جنگل نظر آتا تھا میدان کارزار گرم ہوا، پہلے زید بنؓ حارثہ نے گھوڑے سے اتر کر آتش جنگ مشتعل کی اور

نہایت جانبازی سے مارے گئے پھر جعفر نے علم اُٹھایا اور نہایت بہادری سے شہادت حاصل کی اس کے بعد عبداللہ بن رواحہؓ رجز پڑھتے ہوئے بڑھے۔

یانفس ان لم تقتلی تموتی ان تسلمی الیوم فلن تفوتی
اے نفس اگر قتل نہ ہوا تو بھی مرے گا اگر آج باقی ہے تو آئندہ فوت ہوگا

او تبتلی فطال ما عوفت
یا عافیت کی درازی میں تیری آزمائش ہوگی

ھٰذہ حیاض الموت فقد خلت وما تمنیت فقد اعطیت
اس لئے موت کے حوض خالی ہو رہے ہیں اور جو تیری تمنا تھی مل رہی ہے

پھر کہا اے نفس! بیوی بچے اور مکان کا خیال فضول ہے، وہ سب آزاد ہیں، مکان اللہ اور رسول کا ہے دل کو سمجھا کر جھنڈا اٹھایا اور حسب ذیل رجز پڑھتے ہوئے میدان میں آئے۔

یا نفس مالک تکرھین الجنۃ
اقسم باللہ لتنزلنہ
اے نفس جنت میں جانے سے کراہیت کیوں ہے
خدا کی قسم تو ضرور اس میں داخل ہوگا
طائعۃ اولتکرھنہ
فطالما قد کنت مطمئنہ
خواہ برضا و رغبت خواہ جبر سے
تو نہایت مطمئن تھا، حالانکہ
ھل انت الا نطفۃ فی شنہ
قد اجلب الناس و شدوا الرنہ
تو مُشک کا صاف پانی ہے (جو لوگوں کی پیاس بجھانے کیلئے ہے)
اب لوگ پیاسے ہیں اور چیخ چیخ کر فریاد کر رہے ہیں

نیزہ لیکر حملہ کیا اسی اثنا میں ایک کافر نے اس زور سے نیزہ مارا کہ دونوں لشکروں کے درمیان بچھڑ گئے، خون چہرہ پر ملا اور پکارے "مسلمانو! اپنے بھائی کے گوشت کو بچاؤ"۔ یہ سن کر تمام مسلمان ان کو گھیرے میں لے کر مشرکین پر ٹوٹ پڑے اور روحِ مطہر ملاءِ اعلیٰ کو پرواز کر گئی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

شہادت سے قبل موتہ میں ایک شب یہ اشعار پڑھ رہے تھے : ؎

اذا اونتنی وحملت رحلی مسیرۃ اربع بعد الحاء
فشانک فانعمی وخلاک ذم ولا ارجع الیٰ اھلی ورائی
وجاء المومنون و خلفونی بارض الشام مشھور الشراء
وردک کل ذی نسب قریب الی الرحمن منقطع الاخاء
ھنالک لا ابالی طلع بعل ولا نخل اسفلھا رواء

حضرت زید بن ارقم نے سنا تو انہوں نے درہ اٹھایا اور کہا اس میں تمہارا کیا نقصان؟ خدا مجھ کو شہادت نصیب کرے گا، تو تم آرام سے گھر جانا۔

آنحضرت ﷺ کو وحی کے ذریعے دم دم کی خبریں مل رہی تھیں اور آپ مجمع کے سامنے بیان کر رہے تھے، حضرت جعفرؓ کی خبر بیان کر کے خاموش ہو گئے انصار آپ کی خاموشی سے سمجھ گئے کہ شاید حضرت ابن رواحہؓ شہید ہوئے، تھوڑی دیر سکوت کے بعد بادیدۂ پرنم فرمایا کہ ابن رواحہؓ نے شہادت پائی، انصار اس خبر کے کب متحمل ہو سکتے تھے، تاہم آہ وزاری اور نالۂ وفریاد کے بجائے صرف حقیقی حزن وملال پر اکتفا کیا گیا کہ یہ بھی اس شہید ملت کی ایک وصیت تھی۔

ایک مرتبہ بے ہوش ہو گئے تھے بہن نے جن کا نام عمرہ تھا نوحہ کیا کہ ہائے میرا پہاڑ ہائے ایسا، ہائے ویسا افاقہ ہوا تو فرمایا کہ جو کچھ تم کہہ رہی تھیں مجھ سے اس کی تصدیق کرائی جاتی تھی کہ کیا تم ویسے تھے؟ اس بنا پر وفات کے وقت سب نے صبر کیا، صحیح بخاری میں ہے، **فلمامات لم تبک علیه** ، یعنی جب انہوں نے شہادت پائی تو نوحہ اور بین نہیں کیا گیا[1]۔

**اولاد** : جیسا کہ اوپر گذر چکا، موتہ روانہ ہوتے وقت بیوی بچے موجود تھے، لیکن صاحب اسد الغابہ لکھتے ہیں **فقتل ولم یعقب** یعنی ان سے نسل نہیں چلی[2]۔

ان کی بیوی کے متعلق استیعاب میں عجیب قصہ منقول ہے انہوں نے ایک خاص بات پر ان سے کہا کہ تم اگر پاک ہو تو قرآن پڑھو اس وقت ابن رواحہؓ کو عجیب چال سوجھی اور بروقت چند اشعار پڑھے، جن کا ترجمہ یہ ہے۔

''میں گواہی دیتا ہوں کہ خدا کا وعدہ سچا ہے اور کافروں کا ٹھکانا دوزخ ہے اور عرش پانی کے اوپر تھا اور عرش پر جہاں کا پروردگار اور اس عرش کو خدا کے مضبوط فرشتے اُٹھاتے ہیں''۔

---

[1] دیکھو صحیح بخاری ص ۶۱۱، ۶۱۲ ـ واسد الغابہ جلد ۳ ـ ص ۱۵۷، ۱۵۸، ۱۵۹ ـ وطبقات ابن سعد ص ـ ۹۲، ۹۳
[2] اسد الغابہ جلد ۳ ـ ص ۱۵۹

چونکہ وہ قرآن نہیں پڑھی تھیں سمجھیں کہ آیتیں پڑھ رہے ہیں بولیں کہ خدا سچا ہے اور میری نظر نے غلطی کی تھی میں نے ناحق تم کو تہمت لگائی زن وشوئی کے تعلقات بھی کیسے عجیب ہوتے ہیں، لونڈی سے ہم بستری کرنے پر بیوی کے غیظ وغضب سے بچنے کا حضرت عبداللہؓ نے یہ طرز اختیار کیا[1]۔

**فضل وکمال** : اس عنوان میں دو چیزیں قابل ذکر ہیں، کتابت اور شاعری۔

آنحضرت ﷺ کے کاتب تھے لیکن یہ معلوم نہیں کہ لکھنا کب سیکھا تھا؟ شاعری میں مشہور تھے، اور دربارِ رسالت ﷺ کے شاعر تھے کفر پر مشرکین کو عار دلانا ان کا موضوع تھا صاحب اسد الغابہ لکھتے ہیں۔

"دربار نبوی ﷺ کے شعراء حسان بن ثابتؓ، کعب بنؓ مالک اور عبداللہ ابن رواحہؓ تھے، تو حضرت کعب بن مالکؓ کافروں کو لڑائی سے ڈراتے تھے، اور حسانؓ حسب نسب پر چوٹ کرتے تھے، اور حضرت عبداللہ بن رواحہؓ ان کو کفر کا عار دلایا کرتے تھے"[2]۔

یعنی آنحضرت ﷺ کے تین شاعر تھے، حضرت حسانؓ، حضرت کعبؓ، حضرت ابن رواحہؓ، اول الذکر نسب پر طعن کرتے تھے دوسرے لڑائی سے دھمکاتے اور تیسرے کفر پر غیرت دلاتے تھے۔ شعر فی البدیہہ کہہ سکتے تھے، ایک روز مسجد نبوی کی طرف نکلے، آنحضرت ﷺ صحابہؓ کی جماعت کے ساتھ تشریف فرما تھے، ان کو بلایا اور فرمایا مشرکین پر کچھ کہو انہوں نے اس مجمع میں کچھ اشعار کہے۔

آنحضرت ﷺ نے سنا تو مسکرائے اور فرمایا خدا تم کو ثابت قدم رکھے[3]۔

حدیث میں چند روایتیں ہیں جو حضرت ابن عباسؓ حضرت اسامہ بنؓ زید حضرت انس بن مالکؓ، حضرت نعمان بن بشیرؓ اور حضرت ابو ہریرہؓ کے واسطہ سے مروی ہیں، خود آنحضرت ﷺ اور حضرت بلالؓ سے روایتیں ہیں۔

**اخلاق وعادات** :

نہایت زاہد، عابد، اور مرتاض تھے، آنحضرت ﷺ فرماتے ہیں، کہ "خدا عبداللہ بن رواحہؓ پر رحم کرے وہ انہی مجلسوں کو پسند کرتے تھے جن پر فرشتے فخر کرتے ہیں"۔ یعنی خدا کی رحمت ہو ابن راوحہؓ پر وہ ایسی مجلسیں پسند کرتا ہے، جس پر فرشتے بھی فخر کرتے ہیں[4]۔

---

[1] استیعاب جلد ا۔ ص ۳۶۲ [2] اسد الغابہ جلد ۴۔ ص ۲۴۸۔ حالات حضرت کعب بن مالکؓ
[3] استیعاب جلد ا۔ ص ۳۶۲ [4] اصابہ جلد ۴۔ ص ۶۶

حضرت ابودردا رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ کوئی دن ایسا نہیں ہوتا، جس میں ابن رواحہ رضی اللہ عنہ کو یاد نہ کرتا ہوں وہ مجھ سے ملتے تو کہتے کہ آؤ تھوڑی دیر کے لئے مسلمان بن جائیں پھر بیٹھ کر ذکر کرتے اور کہتے یہ ایمان کی مجلس تھی[۱]۔

ان کی بیوی کا بیان ہے کہ جب گھر سے نکلتے دو رکعت نماز پڑھتے اور واپس آتے اس وقت بھی ایسا ہی کرتے تھے اس میں کبھی کوتاہی نہیں کی۔ ایک سفر میں اتنی شدید گرمی تھی کہ آفتاب کی تمازت سے لوگ سروں پر ہاتھ رکھے ہوئے تھے۔ ایسی حالت میں روزہ کون رکھ سکتا ہے؟ لیکن آنحضرت ﷺ اور حضرت ابن رواحہ رضی اللہ عنہ اس حالت میں بھی صائم تھے[۲]۔

جہاد کا نہایت شوق تھا بدر سے لے کر موتہ تک ایک غزوہ بھی ترک نہ ہوا تھا، اسماء الرجال کے مصنفین اس ذوق وشوق کا ان الفاظ میں تذکرہ کرتے ہیں۔ یعنی عبداللہ رضی اللہ عنہ غزوہ میں سب سے پیشتر جاتے اور سب سے پیچھے واپس ہوتے تھے[۳]۔ احکامِ رسول ﷺ کی اطاعت پر ذیل کا واقعہ شاہد ہے۔

آنحضرت ﷺ خطبہ دے رہے تھے۔ حضرت ابن رواحہ رضی اللہ عنہ پہنچے تو یہ ارشاد زبان پر تھا کہ ''اپنی اپنی جگہ پر بیٹھ جاؤ''۔ مسجد کے باہر تھے اسی مقام پر بیٹھ گئے۔ آنحضرت ﷺ خطبہ سے فارغ ہوئے تو کسی نے یہ خبر پہنچادی۔ فرمایا : ''خدااور رسول کی اطاعت میں خداان کی حرص اور زیادہ کرے''۔

آنحضرت ﷺ سے نہایت محبت تھی اور آپ کو بھی ان سے انس تھا۔ بیمار پڑے اور ایک دن بے ہوش ہو گئے تو سرورِ عالم ﷺ عیادت کو تشریف لائے اور فرمایا ''خدایا! اگر ان کی موت آئی ہو تو آسانی کر ورنہ شفاعطا فرما''[۴]۔

آنحضرت ﷺ کی نعت میں شعر کہا کرتے تھے اور یہ بھی حبّ رسول ﷺ کا کرشمہ تھا ایک شعر بہت ہی اچھا کہا ہے اور وہ یہ ہے[۵]۔

''اگر آپ میں کھلی ہوئی نشانیاں نہ بھی ہوں، جب بھی آپ کی صورت خبر (رسالت) دینے کے لئے کافی تھی''۔

---

۱۔ اسد الغابہ جلد ۳۔ ص ۱۵۷ ۲۔ صحیح بخاری جلد ۱۔ ص ۲۶۱ ۳۔ اصابہ جلد ۴۔ ص ۶۶
۴۔ اصابہ جلد ۴۔ ص ۲۶۶ ۵۔ ایضاً ص ۶۷

جوشِ ایمان کا یہ عالم تھا کہ ایک مرتبہ عبداللہ ابن ابی کی مجلس میں بیٹھے تھے، آنحضرت ﷺ اِدھر سے گذرے تو سواری کی گرد اڑ کر اہلِ مجلس پر پڑی۔ ابن ابی نے کہا کہ گرد نہ اڑاؤ۔ آپ ﷺ وہیں اتر پڑے اور توحید پر ایک مختصر تقریر کی۔ ابن ابی اب تک مشرک تھا، بولا "یہ بات تو ٹھیک نہیں جو کچھ آپ ﷺ کہتے ہیں اگر حق ہے تو یہاں آ کر ہم کو پریشان کرنے کی ضرورت نہیں۔ البتہ جو آپ کے پاس جائے اس کو خوشی سے ایمان کی دعوت دے سکتے ہیں"۔ حضرت عبداللہ بن رواحہ ؓ کو جوش آ گیا، بولے "یارسول اللہ (ﷺ!) آپ ضرور فرمائیں، ہم اس بات کو پسند کرتے ہیں"۔[1]



---

[1] بخاری جلد ۲۔ ص ۶۵۶

# حضرت عاصمؓ بن ثابت بن ابی اقلح

**نام ونسب :**

عاصم نام، ابوسلمان کنیت، قبیلۂ اوس سے ہیں، نسب نامہ یہ ہے۔ عاصم ابن ثابت بن قیس ابی الاقلح بن عصمۃ بن نعمان بن مالک بن امۃ بن ضبیعہ بن زید بن مالک ابن عوف بن عمرو بن عوف بن مالک بن اوس۔

**اسلام :** ہجرت سے قبل اسلام لائے۔

**غزوات :** بدر میں شریک تھے۔ آنحضرت ﷺ نے پوچھا "کیونکر لڑو گے"؟ تیر وکمان لے کر اٹھے اور کہا کہ "جب ۲۰۰ ہاتھ کا فاصلہ ہوگا تو تیر ماروں گا، اس سے قریب ہوں گے تو نیزہ اور نزدیک تر ہوں گے تو تلوار کا وار کروں گا"۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا "لڑائی کا یہی قاعدہ ہے تم لوگ اسی طرح لڑنا"[1]۔

اس غزوہ میں انہوں نے عقبہ بن معیط کو قتل کیا، جو قریش میں نہایت ذی رتبہ سمجھا جاتا تھا[2]، غزوۂ اُحد میں مسافع بن طلحہ اور حارث بن طلحہ کو تیر مار کر قتل کیا اور کہا لو میں ابن ابی اقلح ہوں[3]، ابوعزہ جمحی گرفتار ہوکر آیا تو آنحضرت ﷺ نے حیلہ وفریب کی پاداش میں ان کے حوالے کیا، انہوں نے اس کی گردن اڑادی[4]۔

صفر ۳ھ میں آنحضرت ﷺ نے ان کی ماتحتی میں دس آدمی دے کر جاسوسی کے لئے روانہ کیا، عسفان اور مکہ کے درمیان ہدہ ایک مقام ہے وہاں پہنچے تو بنولحیان کو خبر ہوگئی اس نے سو تیر انداز بھیجے کہ مسلمانوں کو آگے بڑھنے سے روک دیں۔ صحابہؓ کے پاس مدینہ کے خرمے تھے ان کی گٹھلیاں راستہ میں پڑی تھیں، تیراندازوں نے کہا یہ ضرور یثرب کے چھوہارے ہیں عاصمؓ کو ان کی آمد کا پتہ چلا تو اپنے ساتھیوں کو لے کر ایک پہاڑی پر چڑھ گئے ان لوگوں نے آکر محاصرہ کرلیا اور کہا کہ نیچے اتر آؤ تو جان بخشی کی جائے گی۔ عاصمؓ نے کہا مسلمانو! میں کسی کافر کے ذمہ نہ رہوں گا۔ پھر فرمایا "خدایا! رسول اللہ ﷺ کو ہماری خبر کردے"۔

---

[1] اصابہ جلد ۴۔ ص ۳ [2] اسد الغابہ جلد ۳۔ ص ۷۳ [3] ایضاً وطبقات ابن سعد۔ ص ۲۸ [4] طبقات۔ ص ۳۰

**شہادت** : کفار نے یہ دیکھ کر تیر برسانا شروع کئے جس سے حضرت عاصمؓ نے سات آدمیوں کے ساتھ شہادت پائی[1]۔

قریش کو ان کے قتل ہونے کی خبر معلوم ہوئی تو نہایت خوش ہوئے کہ عقبہ بن ابی معیط کا قاتل دنیا سے اٹھ گیا۔ آدمی بھیجے کہ ان کے جسم کا کوئی حصہ لا کر دکھائیں، مصنف استیعاب کا بیان ہے کہ ان کے جسم کو جلا کر قریش آتشِ انتقام کو سرد کرنا چاہتے تھے[2]۔

عقبہ کے ساتھ طلحہ کے دو بیٹوں کو بھی انہوں نے قتل کیا تھا ان کی ماں نے جس کا نام سلافہ تھا منت مانی تھی کہ حضرت عاصمؓ کا سر ملے گا تو کھوپڑی میں شراب پیوں گی! قریش کو تجارت کا موقع ملا کہ اس کے ہاتھ عاصمؓ کا سر فروخت کریں[3]۔

عاصمؓ نے خدا سے دعا کی تھی کہ ''مجھے کوئی مشرک نہ چھوئے اور نہ میں ان سے کسی کو مس کروں گا''۔ یہ لوگ وہاں پہنچے تو کثرت سے شہد کی مکھیاں دیکھیں، لاش کے اٹھانے میں کامیابی نہ ہوئی تو مشورہ کیا کہ رات کو جب مکھیاں نہ ہوں گی اس وقت سر کاٹیں گے۔ اتفاق یہ کہ خوب بارش ہوئی اور اس نے سیلاب کی شکل اختیار کر لی اور حضرت عاصمؓ کا جسدِ اطہر اسی میں بہہ گیا[4]۔

**اولاد** : لڑکے کا نام محمد تھا، عرب کا مشہور شاعر احوص انہی کا بیٹا تھا۔

**اخلاق** : جوشِ ایمان، حبّ رسول ﷺ، پاکبازی اور بہادری کے عظیم الشان اوصاف حضرت عاصمؓ کی سیرت کے جلی عنوانات ہیں، ان تمام باتوں کی تفصیل اوپر گذر چکی ہے۔



---

[1] صحیح بخاری جلد۲۔ص ۵۶۸، ۵۸۵ [2] کتاب مذکور جلد۲۔ص ۵۱۳ [3] اسد الغابہ جلد۳۔ص ۳
[4] ایضاً ص ۷۳، ۷۴

# حضرت عبداللہؓ بن عمرو بن حرام

**نام ونسب :**

عبداللہ نام، ابو جابر کنیت، بنی سلمہ سے ہیں، سلسلۂ نسب یہ ہے۔ عبداللہ ابن عمرو بن حرام بن ثعلبہ بن حرام بن کعب بن غنم بن سلمہ بن سعد بن علی بن اسد بن ساردہ بن یزید بن جشم بن خزرج۔

قبیلۂ سلمہ میں نہایت ممتاز شخص تھے۔ بعثتِ نبوی ﷺ کے تیرہویں سال ایامِ حج میں اہلِ مدینہ کا ایک قافلہ جو تعداد میں ۵۰۰ آدمیوں پر مشتمل تھا، مکہ چلا عبداللہؓ بھی اس میں شامل تھے اور اوس وخزرج کے وہ افراد جنہوں نے حضرت مصعب بن عمیرؓ کے ہاتھ پر بیعت کی تھی اور خفیہ مسلمان تھے وہ بھی ساتھ تھے۔ کسی نے حضرت عبداللہؓ سے کہا کہ ہم لوگ رسول اللہ ﷺ سے بیعت کریں گے، آپ ہمارے سردار ہیں اور ہم میں نہایت معزز آدمی ہیں بہتر ہے کہ آپ ہمارا ساتھ دیجئے، اور قدیم مذہب کو چھوڑ دیجئے کیونکہ ہم نہیں چاہتے کہ آپ جیسا ذی رتبہ شخص جہنم کا ایندھن بنے۔ حضرت عبداللہؓ پر ان باتوں کو خاص اثر پڑا اور صدقِ دل سے اسلام لانے پر آمادہ ہو گئے۔

**اسلام :** انہی ایام میں بیعتِ عقبہ ہوئی۔ حضرت عبداللہؓ بھی شریک ہوئے اور آنحضرت ﷺ کے دستِ مبارک پر بیعت کرنے کا فخر حاصل کیا، آنحضرت ﷺ نے ان کو بنو سلمہ کا نقیب بنایا۔

**غزوات :** غزوۂ بدر میں شریک تھے۔ اور غزوۂ اُحد میں جو ۳ھ میں ہوا تھا شرفِ شرکت کے ساتھ شہادت کے لازوال فخر سے بھی بہرہ اندوز ہوئے۔

**وفات :** غزوہ کا وقت آیا تو ایک رات حضرت جابرؓ کو بلایا اور کہا بیٹا! میرا دل کہہ رہا ہے کہ اس غزوہ میں سب سے پہلے میں شہید ہوں گا، میرے نزدیک رسول اللہ ﷺ کے بعد سب سے زیادہ عزیز تم ہو، تم کو میں ...... گھر پر چھوڑتا ہوں اپنی بہنوں سے اچھا برتاؤ کرنا اور میرے اوپر جو کچھ قرض ہے اس کو ادا کر دینا[1]۔

دن کو معرکۂ کارزار گرم ہوا، اور حضرت عبداللہؓ نے دادِ شجاعت دیتے ہوئے شہادت حاصل کی۔ صحابہ میں سب سے پہلے وہی شہید ہوئے[2]۔ اسامہ بن اعور بن عبید نے قتل کیا[3] اور پھر مشرکین نے نعشِ مبارک کا مثلہ کیا، لاش کپڑا ڈال کر لائی گئی اور آنحضرت ﷺ کے سامنے رکھ دی گئی۔ حضرت جابرؓ کپڑا اٹھا کر منہ کھولتے اور زار و قطار روتے تھے۔ خاندانِ سلمہ کے بہت سے آدمی جمع تھے

---

۱ صحیح بخاری جلد ا۔ ص ۱۸۰ ۲ ایضاً ۳ اسد الغابہ جلد ۳۔ ص ۲۳۳

اور جابرؓ کو منع کرتے تھے۔ آنحضرت ﷺ نے یہ دیکھ کر کپڑا اٹھوا دیا، بہن نے جو پاس کھڑی تھیں ایک چیخ ماری پوچھا کس کی آواز ہے؟ لوگوں نے کہا عبداللہؓ کی بہن کی[1]۔

دفن کرنے کو لے چلے تو بہن نے جس کا نام فاطمہ تھا، رونا شروع کیا، آنحضرت نے فرمایا "تم روؤ یا نہ روؤ جب تک جنازہ رکھا رہا فرشتے پروں سے سایہ کئے تھے"[2]۔ قبر میں دو آدمی ساتھ دفن کئے گئے۔ صحیح بخاری میں حضرت جابرؓ سے مروی ہے کہ میرے باپ اور چچا کو ایک چادر میں کفن دیا گیا[3]۔ لیکن دوسری کتابوں میں عمرو بن جموع کا نام مذکور ہے جو حضرت عبداللہؓ[4] کے بھائی نہیں بلکہ بہنوئی تھے۔

۶ مہینے کے بعد حضرت جابرؓ نے ان کو اس قبر سے نکال کر دوسری قبر میں دفن کیا۔ کان کے سوا تمام جسم سالم تھا ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا ابھی دفن ہوئے ہیں[5]۔

اس واقعہ کے ۴۶ برس کے بعد ایک سیلاب آیا جس نے قبر کھول دی۔ لاش بجنسہ باقی تھی۔ یہ روایت موطا میں مذکور ہے۔

**اولاد** : حضرت جابرؓ کے علاوہ نو لڑکیاں چھوڑیں جن میں ۶ نہایت خورد[6] سال تھیں۔

**قرض** : قرض بہت زیادہ تھا۔ صحیح بخاری میں اس کا تذکرہ موجود ہے۔ حضرت جابرؓ نے ادا کیا اس کی تفصیل ہم حضرت جابرؓ کے حالات میں لکھ آئے ہیں۔

**فضائل** : مکارم ومحاسن کے لحاظ سے حضرت عبداللہؓ جلیل القدر صحابہؓ میں داخل ہیں۔ بنوسلمہ میں اشاعتِ اسلام کے لئے انہوں نے جو کوشش اور سرگرمی ظاہر کی اور پھر خدا کی راہ میں جس طرح اپنے کو قربان کیا اس کا اعتراف خود آنحضرت ﷺ کو تھا۔

سنن نسائی میں ہے :

"جزی اللہ الانصار عنا خیر الاسیما آل عمرو بن حرام وسعد بن عبادہ"۔

یعنی "خدا تمام انصار کو ہماری طرف سے جزائے خیر دے، خصوصاً عبداللہ اور سعد بن عبادہؓ کو"۔

جامع ترمذی میں روایت آئی ہے کہ واقعۂ اُحد کے بعد آنحضرت ﷺ نے حضرت جابرؓ کو زار و خستہ دیکھ کر پوچھا "کیا بات ہے"؟ عرض کی "باپ قتل ہوئے اور بہت سے بچے چھوڑ گئے۔

---

۱ صحیح بخاری جلد ۱۔ ص ۱۷۲ ۲ مسلم جلد ۲۔ ص ۲۴۷۔ صحیح بخاری جلد ۱۔ ص ۱۶۶ ۳ بخاری جلد ۱۔ ص ۱۷۹
۴ اسد الغابہ جلد ۳۔ ۲۳۲ ۵ بخاری جلد ۱۔ ص ۱۸۰ ۶ ایضاً جلد ۱۔ ص ۱۸۰

انہی کی فکر دامن گیر ہے''۔فرمایا''ایک خوشخبری سنو، خدا کسی سے بے پردہ گفتگو نہیں کرتا،لیکن تمہارے باپ سے بالمشافہ گفتگو کی اور فرمایا جو مانگو دیا جائے گا۔انہوں نے کہا میری تمنا ہے کہ ایک مرتبہ دنیا میں جا کر پھر شہید ہوں،ارشاد ہوا کہ یہ کہاں ہوسکتا ہے؟ جو دنیا سے آتا ہے وہ واپس نہیں جاسکتا،عرض کی تو میری نسبت کچھ وحی بھیج دیجئے،اس وقت آنحضرت پر یہ آیت نازل ہوئی :

''ولا تحسبن الذّین قتِلوا فی سبیل الله امواتاً بل احیاء'' الخ

یعنی ''جو لوگ خدا کی راہ میں قتل ہوئے ان کو مردہ نہ سمجھو، بلکہ وہ زندہ ہیں''۔

حضرت عبداللہؓ کے لئے اس سے زیادہ کیا چیز قابلِ فخر ہوسکتی ہے کہ ان کی وفات کو ۱۳۰۰ سال کی مدت گذر چکی ہے،تاہم ان کا نام آج بھی زندہ ہے اور تا ابد زندہ رہے گا۔

کشتگانِ خنجرِ تسلیم را
ہر زماں از غیب جانے دیگر ست



# حضرت عبداللہ ؓ بن عبداللہ بن ابی

## نام ونسب :

عبداللہ نام ہے اور قبیلہ حبلی سے ہیں. جو خزرج کا نہایت معزز خاندان تھا. سلسلۂ نسب یہ ہے : عبداللہ بن عبداللہ بن ابی بن حارث بن عبید بن مالک بن سالم ابن غنم بن عوف بن خزرج۔

حبلی سالم کا لقب ہے، جو اس خاندان کا مورث اعلیٰ تھا۔وجہ تسمیہ یہ ہے کہ اس کا پیٹ بہت بڑا تھا۔

مالک نے کہ حضرت عبداللہ ؓ کا پردادا تھا۔قبیلہ خزاعہ کی ایک عورت سلول نامی سے شادی کی تھی۔اس سے ابی پیدا ہوا، جو عبداللہ ابوحباب کا باپ ہے۔

عبداللہ ابوحباب ( جو ابن ابی ابن سلول کے نام سے مشہور ہے،قبیلہ خزرج کے ممتاز ترین افراد میں تھا،اس کے اثر اور زور وقوت کا اندازہ اس سے ہوسکتا ہے کہ اسلام سے قبل مدینہ کا تخت وتاج اسی کے سپرد کرنے کی تجویز تھی،اوس وخزرج دیرینہ عداوتوں کے سبب سے باہم سخت مختلف تھے،تاہم اس کے تخت نشین کرنے پر سب کا اتفاق تھا،حضرت عبداللہؓ اسی عبداللہ کے فرزندار جمند ہیں۔

یہ عجیب بات ہے کہ ابن ابی عقلمند دور اندیش اور صاحب تدبیر ہونے کے باوجود شرف ایمان سے محروم رہا، آنحضرت ﷺ مدینہ تشریف لائے اور خلافت الٰہی کی بنیاد قائم کی،تو رشک ومنافست کا عجیب منظر درپیش تھا،ابن ابی اور اس کے چند ہم خیال اسلام کی اس ترقی کو حسد کی نگاہ سے دیکھتے تھے،جوں جوں رسول اللہ ﷺ کا اقتدار بڑھتا تھا،یہ گروہ اس کو صدمہ پہنچانے کی کوشش کرتا تھا۔

آخر مسلمانوں کے غلبہ اور زور کی وجہ سے ابن ابی کو سر اطاعت خم کرنا پڑا اور اپنی جماعت کے ساتھ منافقانہ مسلمانوں کے زمرے میں داخل ہوگیا اور منافقین کا سرغنہ بنا۔

**اسلام** : لیکن ابن ابی کا اثر ان کے بیٹے پر بالکل نہیں پڑا وہ ہجرت سے قبل مسلمان ہو چکے تھے۔

**غزوات** : غزوہ بدر میں شریک ہوئے ،اُحد میں آگے کے دو دانت جنہیں ثنیہ کہا جاتا ہے ٹوٹ گئے تھے،آنحضرت ﷺ نے فرمایا تم سونے کا دانت بنوالو بعض لوگوں کا خیال ہے کہ ناک اڑ گئی تھی تو سونے کی بنوائی تھی،لیکن یہ صحیح نہیں مصنف اسد الغابہ نے اس کی تصریح کر دی ہے۔

غزوہ تبوک میں کہ ۹ھ میں ہوا ایک انصاری اور مہاجر کے جھگڑے میں ابن ابی نے کہا تھا، "لئن رجعنا الی المدینة لیخرجن الاعز منها الاذل"۔ یعنی "مدینہ پہنچ کر بلند پایہ لوگ، ذلیل لوگوں کو نکال دیں گے"، آنحضرت ﷺ کو خبر ہوئی تو حضرت عمرؓ نے اٹھ کر کہا، "اگر اجازت ہو تو اس منافق کا سر اڑا دوں"[1]۔ آنحضرت ﷺ نے ممانعت فرمائی۔

حضرت عبداللہؓ آئے اور کہا کہ میرے باپ نے آپ کو ذلیل کہا، خدا کی قسم وہ خود ذلیل ہے۔ اس کے بعد کہا کہ اگرچہ تمام خزرج میں مجھ سے زیادہ اپنے باپ کا کوئی مطیع نہیں، تاہم اگر آپ انہیں قتل کرانا چاہتے ہیں تو مجھے حکم دیجئے، میں قتل کئے دیتا ہوں، لیکن اگر کسی دوسرے مسلمان نے ان کو قتل کیا تو اپنے باپ کے قاتل کو میں دیکھ نہیں سکتا، لامحالہ اس کو قتل کرونگا اور ایک مسلمان کے مارنے سے جہنم کا مستوجب ہوں گا"۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا "میرا قتل کرانے کا بالکل ارادہ نہیں، لوگ کہیں گے کہ محمد ﷺ اپنے اصحاب کو قتل کراتے ہیں[2]۔

حضرت عبداللہؓ آنحضرت ﷺ سے گفتگو کر کے سڑک پر آ کر کھڑے ہو گئے، ابن ابی نکلا تو اونٹ سے اتر پڑے اور کہا "تم اقرار کرو کہ میں ذلیل اور محمد ﷺ عزیز ہیں ورنہ میں آگے نہ بڑھنے دوں گا"۔ پیچھے آنحضرت ﷺ تشریف لا رہے تھے، باپ بیٹے کی گفتگو سن کر فرمایا ان کو چھوڑ دو، خدا کی قسم یہ جب تک ہم میں موجود ہیں ہم ان سے اچھا برتاؤ کریں گے[3]۔

غزوۂ تبوک کے بعد ابن ابی نے وفات پائی، حضرت عبداللہؓ آئے اور عرض کی کہ اپنی قمیص اتار دیجئے میں اس میں ان کو کفن دوں گا، اور ان کے لئے استغفار کیجئے۔ آنحضرت ﷺ نے دو کرتے زیب تن کئے ہوئے تھے، حضرت عبداللہؓ نے نیچے کا کرتہ پسند کیا کہ آنحضرت ﷺ کا پسینہ اسی میں جذب ہوتا تھا۔ ارشاد ہوا کہ جنازہ تیار ہو تو مجھے خبر کرنا میں نماز پڑھاؤں گا۔

قبر میں اتارے جانے کے بعد رسول اللہ ﷺ تشریف لائے قبر سے نکلوایا اور اپنے گھٹنوں پر رکھ کر قمیص پہنایا، اور لعاب دہن ملا اس کے بعد نماز کے لئے کھڑے ہوئے۔ حضرت عمرؓ نے کہا "یا رسول اللہ (ﷺ)! آپ اس پر نماز پڑھیں گے، حالانکہ فلاں روز اس نے یہ الفاظ کہے تھے"۔ آنحضرت ﷺ نے مسکرا کر فرمایا "جاؤ اپنی جگہ پر کھڑے رہو"، جب زیادہ اصرار کیا تو ارشاد ہوا کہ "خدا نے مجھے اختیار دیا ہے اگر ۷۰ مرتبہ سے زیادہ استغفار کرنے میں اس کی مغفرت ہو جائے تو میں اس کیلئے تیار ہوں"۔

---

[1] صحیح بخاری۔ جلد ۲۔ ص ۷۲۸ [2] اسد الغابہ۔ جلد ۳۔ ص ۱۹۷ [3] طبقات ابن سعد۔ ص ۲۶۹

نماز سے فارغ ہوئے تو تھوڑی دیر میں چند آیتیں نازل ہوئیں جن میں ایک یہ تھی :

" ولا تصل علی احد منهم مات ابدا "

یعنی "ان لوگوں کے جنازہ کی ہرگز نماز نہ پڑھو"۔ وحی الٰہی نے حضرت عمرؓ کی تائید کی تو ان کو اپنی جسارت پر نہایت تعجب ہوا[1]۔

**وفات :** حضرت عبداللہؓ نے جنگِ یمامہ میں شہادت پائی۔ یہ ۱۲ھ کا واقعہ ہے۔

## فضل وکمال :

فضلائے صحابہؓ میں تھے۔ حضرت عائشہؓ ان سے حدیث روایت کرتی ہیں، لکھنا جانتے تھے اور کبھی کبھی وحی بھی لکھتے تھے[2]۔



---

[1] صحیح بخاری۔ جلد ا۔ ص ۱۶۹، ۸۰، ۸۶ [2] اصابہ۔ جلد ۴۔ ص ۹۶

# حضرت عتبان بن مالک رضؓ

## نام ونسب :

عتبان نام، قبیلۂ سالم سے ہیں، سلسلۂ نسب یہ ہے۔ عتبان بن مالک بن عمرو ابن عجلان بن زید بن غنم بن سالم بن عمرو بن عوف بن خزرج۔

قبا کے قریب مکان تھا اور اپنے قبیلہ کے سردار تھے۔

**اسلام :** ہجرت سے قبل مسلمان ہوئے۔

## غزوات اور دیگر حالات :

صاحبِ طبقات کے قول کے مطابق حضرت عمرؓ سے اخوت تھی۔ غزوۂ بدر میں شریک تھے[1]۔ جب نابینا ہوگئے تو باقی غزوات میں شرکت نہ کر سکے۔

مسجد بنی سالم کے امام تھے۔ مسجد اور مکان کے درمیان ایک وادی پڑتی تھی بارش ہوتی تو تمام پانی وہاں جمع ہو جاتا تھا، نظر کمزور تھی پانی میں سے ہو کر مسجد تک جانا نہایت دشوار تھا۔ آنحضرت ﷺ سے عرض کی کہ ایسی حالت میں گھر میں نماز پڑھتا ہوں آپ کسی روز میرے ہاں تشریف لا کر نماز پڑھ دیں تو اسی جگہ کو سجدہ گاہ بنالوں، فرمایا بہتر ہے میں آؤں گا۔ دوسرے دن حضرت ابو بکرؓ کے ہمراہ تشریف لائے اور اجازت لے کر اندر داخل ہوئے پوچھا تم کہاں نماز پڑھنا چاہتے ہو، انہوں نے وہ مقام جہاں ہمیشہ نماز پڑھتے تھے بتادیا، آنحضرت ﷺ نے وہیں دو رکعتیں ادا کیں، اس کے بعد تھوڑی دیر توقف فرمایا اور گوشت تناول فرما کر واپس تشریف لے گئے[2]۔

نابینا ہونے پر آنحضرت ﷺ سے درخواست کی کہ اب مکان میں نماز پڑھ سکتا ہوں، ارشاد ہوا کہ اذان کی آواز پہنچتی ہے؟ چونکہ اذان سنتے تھے اس لئے آنحضرت ﷺ نے اجازت نہیں دی[3]۔

منصب امامت پر آخری عمر تک فائز رہے، حضرت امیر معاویہؓ کے زمانہ میں ۵۲ھ میں قسطنطنیہ پر حملہ ہوا تھا۔ محمود بن ربیع اس غزوہ سے واپس ہو کر مدینہ آئے تو ملاقات ہوئی ان کا بیان ہے کہ اس وقت بہت بوڑھے ہو گئے تھے، نابینا تھے اور اپنی مسجد کی امامت کرتے تھے[4]۔

**وفات :** اسی زمانہ میں اس سرائے فانی سے رحلت فرمائی۔

---

[1] صحیح بخاری جلد۲۔ص۵۷۲ [2] ایضاً جلد۱۔ص۱۵۸ [3] مسند ابن حنبل جلد۴۔ص۴۳ [4] صحیح بخاری جلد۱۔ص۱۵۸

## فضل وکمال :

صحیحین، مسند ابن حنبل اور مسند ابوداؤد طیالسی میں ان کی حدیثیں ہیں۔ آنحضرت ﷺ کے زمانہ میں قرآن اور حدیث سننے کے لئے خاص اہتمام کیا تھا۔ قبا میں رہنے کی وجہ سے مدینہ ۲۔۳ میل دور جاتا ہے اور اس بناء حضرت عمرؓ تک پہنچاتے تھے دوسرے دن حضرت عمرؓ آتے اور واپس جا کر ان کو تمام واقعات بتاتے تھے۔

ان کے مکان کا قصہ جو تمام حدیثوں میں مذکور ہے۔ حضرت انسؓ اس کو ''کنوز حدیث'' میں شمار کرتے تھے اور اپنے بیٹے ابوبکرؓ کو اس کے یاد رکھنے کی تاکید کرتے تھے[1]۔

راویانِ حدیث میں حضرت انس بن مالکؓ، محمود بن ربیع، ابوبکر بن انسؓ، حصین محمد سالمیؓ ہیں۔

**اخلاق** : تقدس اور حبّ رسول ﷺ مصحفِ اخلاق کے آیات بینات ہیں۔ آنحضرت ﷺ کے زمانہ میں کسی قوم کی امامت کرنا کوئی معمولی واقعہ نہیں، معاذؓ بن جبل اور سالم مولیٰ ابی حذیفہ جیسے اساطین امت مسجدوں کی امامت پر سرفراز ہوتے تھے۔ حضرت عتبانؓ کے لئے یہ شرف کیا کم ہے کہ عہدِ نبوت میں ان کو امامت کا لازوال فخر حاصل تھا۔

حبّ رسول ﷺ میں یہ واقعہ کس درجہ حیرت انگیز ہے کہ نابینا اور معذور ہونے کے باوجود صرف فرمانِ نبوت ﷺ کی وجہ سے مسجد میں جا کر پنجگانہ نماز ادا کرتے تھے.........اور نابینا ہو کر جماعت کے پابند تھے۔



[1] ایضاً۔ جلد ا۔ ص ۱۹

# حضرت عبادؓ بن بشر

## نام ونسب :

عباد نام، ابو بشر، ابورافع کنیت، قبیلۂ عبدالاشہل سے ہیں، سلسلۂ نسب یہ ہے۔ عباد بن بشر بن وقش بن زغبہ بن زعوراٴ بن عبدالاشہل بن جشم بن حارث بن خزرج ابن عمرو ( بنت ) بن مالک بن اوس۔

**اسلام :** مصعب بن عمیرؓ کے ہاتھ پر ایمان لائے۔

## غزوات وحالات :

حضرت ابو حذیفہؓ بن عتبہ سے برادری ہوئی، بدر میں شریک تھے۔ غزوۂ اُحد اور تمام غزوات ومشاہد میں نمایاں حصہ لیا۔

کعب بن اشرف کے قتل میں محمد بن مسلمہ کے ساتھ شریک تھے اور بھی چند اشخاص تھے جن میں بعض کے نام یہ ہیں، ابوعبس بن جبر، ابو نائلہ سلکان بن سلامہ، حارث ابن اوس، ابن معاذ اس واقعہ میں چونکہ غیر معمولی کامیابی نصیب ہوئی تھی اور اسلام کے ایک بڑے دشمن کا خاتمہ ہوا تھا اس لئے فرطِ مسرت میں چند اشعار کہے ہیں، جن کو صاحبِ استیعاب نے نقل کیا ہے [1]۔

اصل واقعہ ہم محمد بن مسلمہ کے حالات میں آئندہ دیکھیں گے ان اشعار سے اس کی کسی قدر تفصیل معلوم ہوتی ہے اور وہ یہ ہے کہ عبادؓ بن بشر نے اس کو دومرتبہ آواز دی اور کہا ذرا رہن رکھنے آئے ہیں، وہ جلدی سے باہر آیا محمد بن مسلمہ نے گردن پکڑ کر تلوار کا وار کیا اور ابوعبس نے مار کر کونہ میں ڈال دیا اس جماعت کی کل تعداد ۵ تھی۔

۸ ھ میں خندق کا معرکہ پیش آیا، اس میں وہ آنحضرت ﷺ کے خیمہ کا چند انصار کے ساتھ ہر رات پہرہ دیتے تھے [2]۔

حُدیبیہ میں ۶ ھ میں قریش نے آنحضرت ﷺ کی آمد کی خبر سن کر خالد بن ولیدؓ کو ۲۰۰ سواروں کے ساتھ آگے بھیجا تھا۔ اس موقع پر عباد بن بشرؓ ۲۰ سواروں کے ساتھ خالد کے سامنے پڑے تھے [3]۔

---

۱؎ استیعاب جلد ۲۔ ص ۴۲۶ ۲؎ طبقات ابن سعد۔ ص ۴۸ ۳؎ ایضاً۔ ص ۶۹

غزوۂ طائف کے بعد محرم ۹ ھ میں آنحضرت ﷺ نے سلیم اور مزنیہ میں صدقات کا عامل بنا کر بھیجا[1]۔

اسی سنہ میں بنی مصطلق میں بھی عامل صدقات ہو کر گئے اور دس روز رہ کر واپس آئے۔ یہاں صدقات وصول کرنے کے علاوہ اسلام کی تبلیغ بھی کرتے تھے، یعنی قرآن پڑھاتے تھے اور احکامِ شریعت کی تعلیم دیتے تھے، یہ تمام کام انہوں نے نہایت خوبی سے انجام دیئے۔

ابن سعد لکھتے ہیں :

" فلم یعد ماامرہ رسول اللہ ولم یضیع حقا"[2]

یعنی" آنحضرت ﷺ نے جو کچھ حکم دیا تھا اس سے سرموتجاوز نہیں کیا اور کسی حق کو ضائع نہیں کیا"۔

غزوۂ تبوک میں جو ۹ ھ میں ہوا رات کو تمام لشکر کے گرد گشت لگاتے تھے۔ پہرہ دینے والوں کی ایک خاص تعداد تھی اور یہ ان پر افسر بنائے گئے تھے[3]۔

**وفات** : جنگِ یمامہ میں جو ۱۱ ھ میں ہوئی، نہایت بہادری سے لڑ کر مارے گئے۔ اس وقت ۴۵ برس کا سن تھا۔ کوئی اولاد نہیں چھوڑی۔

## فضل وکمال :

حضرت عبادہؓ اکابر صحابہؓ میں تھے۔ اس بنا پر ان کی حدیثوں کا ہمارے پاس بڑا مجموعہ ہونا چاہیے تھا لیکن اس کے خلاف ان سے صرف دو حدیثیں مروی ہیں۔ جن میں ایک ابوداؤد میں مندرج ہے لیکن اصل یہ ہے کہ اس وقت تک اشاعتِ حدیث کا وقت نہیں آیا تھا۔ صحابہؓ کثرت سے ہر جگہ موجود تھے جو خود آغوشِ نبوت ﷺ کے پروردہ تھے اس بناء پر بیان روایت اور ترویج حدیث کی ضرورت ہی مفقود تھی۔

اس کے ماسوا آنحضرت ﷺ کی وفات کے بعد تمام عرب میدانِ جنگ بن گیا تھا، ہر طرف فتنہ اٹھ رہے تھے مدعیان نبوت کی الگ سازشیں تھیں۔ ایسے وقت میں ظاہر ہے کہ خامۂ وقرطاس کی جگہ تیغ وعلم زیادہ ضروری تھے۔ ان فرائض کے بعد جب کبھی سکون واطمینان نصیب ہوتا، دوسرا فرض بھی ادا کرتے تھے۔ چنانچہ بنو مصطلق میں ۱۰ روز رہ کر قرآن مجید پڑھایا اور شریعت کے تمام ضروری مسائل تلقین کئے۔

---

[1] طبقات ص ۱۱۵ [2] ایضاً ص ۱۱۶ [3] ایضاً ص ۱۲۰

**اخلاق** : جوشِ ایمان کا نظارہ، غزوات میں معلوم ہوتا تھا، جانبازی اور سرفروشی کے ساتھ آنحضرت ﷺ اور مسلمانوں کی حفاظت میں رات بھر پہرہ دینا اور پھر دن کو شریکِ جہاد ہونا وہ لازوال سعادت ہے جو بہت کم لوگوں کو میسر آتی ہے۔

یہ شب بیداری میدانِ جنگ تک محدود نہ تھی یوں بھی عبادتِ الٰہی میں رات کا بہت سا وقت صرف ہوتا تھا۔ ایک مرتبہ حضرت عائشہ ؓ کے مکان میں آنحضرت ﷺ تہجد پڑھنے اُٹھے اور حضرت عباد ؓ کی آواز سنی تو فرمایا ''خدا ان کی مغفرت کرے''۔ امام بخاری نے تاریخ میں اور ابو یعلی نے مسند میں حضرت عائشہ ؓ نے نقل کیا ہے کہ ''انصار میں تین شخص سب سے بہتر تھے۔ حضرت سعد ؓ بن معاذ[1]۔ حضرت اسید بن حضیر ؓ۔ حضرت عباد ؓ بن بشر''۔



[1] فتح الباری جلد ۷۔ ص ۹۴

# حضرت عبداللہ ؓ بن عتیک

**نام ونسب :**

عبداللہ نام، خاندان سلمہ سے ہیں، سلسلۂ نسب یہ ہے۔ عبداللہ بن عتیک بن قیس بن اسود ابن مری بن کعب بن غنم بن سلمہ۔

**ہجرت :** ہجرت سے قبل مسلمان ہوئے۔

**غزوات :** غزوۂ بدر کی شرکت میں اختلاف ہے، اُحد اور باقی غزوات میں شریک تھے۔

رمضان ۶ ھ میں آنحضرت ﷺ نے ان کو چار آدمیوں پر امیر بنا کر ابورافع کے قتل کر نے کے لئے خیبر بھیجا تھا۔ ابورافع نے آنحضرت ﷺ کے خلاف غطفان وغیرہ کو بھڑ کا کر بڑا جتھا اکھٹا کر لیا تھا۔ یہ لوگ شام کے قریب قلعہ کے پاس پہنچے، عبداللہ ؓ نے کہا کہ تم لوگ یہیں ٹھہر و میں اندر جا کر دیکھتا ہوں۔ پھاٹک کے قریب پہنچ کر چادر اوڑھ لی اور حاجت مندوں کی طرح دبک کر بیٹھ گئے۔ دربان نے کہا میں دروازہ بند کرتا ہوں اندر آنا ہو تو آ جاؤ۔ اندر جا کر اصطبل نظر آیا اسی میں چھپ رہے۔ ارباب قلعہ کچھ رات تک ابورافع سے باتیں کرتے رہے اس کے بعد سب اپنے اپنے گھروں میں جا جا کر سو رہے۔

سناٹا ہوا تو حضرت عبداللہ ؓ نے دربان کو غافل پا کر پھاٹک کھولا اور ابورافع کی طرف چلے وہ بالا خانہ کی طرف رہتا تھا اور بیچ میں بہت سے دروازے پڑتے تھے۔ یہ جس دروازے سے جاتے اس کو اندر سے بند کر لیتے تا کہ شور ہونے پر کوئی ابورافع تک نہ پہنچ سکے۔ ان مراحل کے طے کرنے کے بعد ابورافع کا بالا خانہ نظر آیا۔ وہ اپنے اہل وعیال کے ساتھ اندھیرے کمرے میں سو رہا تھا۔ انہوں نے پکارا ابورافع! بولا کون؟ جس طرف سے آواز آئی تھی بڑھ کر اسی سمت تلوار ماری لیکن کچھ نتیجہ نہ نکلا۔

وہ چلایا یہ فوراً باہر نکل آئے، تھوڑی دیر کے بعد پھر اندر گئے اور آواز بدل کر کہا ابورافع کیا ہوا۔ بولا، ابھی ایک شخص نے تلوار ماری، انہوں نے دوسرا وار کیا۔ لیکن وہ بھی خالی گیا۔ اس مرتبہ اس کے شور سے تمام گھر جاگ اُٹھا۔ انہوں نے باہر نکل کر پھر آواز بدلی اور ایک فریادرس کی طرح اندر جا کر کہا،

میں آ گیا گھبرانے کی کوئی بات نہیں۔ وہ چت لیٹا ہوا تھا انہوں نے دیکھ لیا اور اس کے پیٹ میں اس زور سے تلوار کو نچی کی گوشت کو چیرتی ہوئی ہڈیوں تک جا پہنچی۔ اس کا فیصلہ کر کے جلد سے باہر بھاگے۔ عورت نے آواز دی کہ لینا جانے نہ پائے۔ چاندنی رات تھی اور آنکھوں سے کم نظر آتا تھا۔ زینہ کے پاس پہنچ کر پیر پھسلا اور لڑھکتے ہوئے نیچے آ رہے۔ پیر میں زیادہ چوٹ لگی تھی تاہم اُٹھ کر عمامہ سے پنڈلی باندھی اور اپنے ساتھیوں کو لے کر کوڑے کے ڈھیر میں چھپ رہے۔

اِدھر تمام قلعہ میں ہلچل پڑی ہوئی تھی۔ ہر طرف روشنی کی گئی اور حارث ۳ ہزار آدمی لے کر ڈھونڈنے کے لئے نکلا لیکن ناکام واپس آ گیا۔ حضرت عبداللہ ؓ نے ساتھیوں سے کہا کہ اب تم جا کر رسول اللہ ﷺ کو بشارت سناؤ میں اپنے کانوں سے اس کے مرنے کی خبر سن کر آتا ہوں۔

صبح کے وقت ایک شخص نے قلعہ کی دیوار پر چڑھ کر با آواز بلند پکارا کہ ابورافع تاجر اہلِ حجاز کا انتقال ہو گیا۔ عبداللہ ؓ یہ سن کر نکلے اور بڑھ کر ساتھیوں سے جا ملے اور مدینہ پہنچ کر رسول اللہ ﷺ کو خوشخبری سنائی، آپ نے ان کا پیر دستِ مبارک سے مَس فرمایا اور وہ بالکل اچھے ہو گئے [۱]۔

حضرت عبداللہ ؓ کے ساتھ چار آدمی اور بھی تھے۔ ان کے نام یہ ہیں۔ عبداللہ ابن انیس، ابوقتادہ، اسود بن خزاعی، مسعود بن سنان [۲]۔

۹ ھ میں آنحضرت ﷺ نے حضرت علی ؓ کو ۱۵۰ انصار پر افسر مقرر کر کے بنو طے کا بت توڑنے کے لئے بھیجا تھا اس میں جو کچھ پرانا اسباب اور گائیں ہاتھ لگی تھیں ان کے نگران حضرت عبداللہ ؓ تھے [۳]۔

**وفات** : جنگِ یمامہ ۱۲ ھ میں شہید ہوئے۔ یہ حضرت ابوبکر ؓ کی خلافت کا دور تھا۔

**اولاد** : ایک بیٹے تھے جن کا نام محمد تھا۔ مسند میں ان کی ایک حدیث موجود ہے۔



[۱] صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۵۷۷، ۵۷۸ و طبقات ابن سعد۔ ص ۶۶ [۲] طبقات ص ۶۶ [۳] ایضاً ص ۱۱۸

# حضرت عباسؓ بن عبادہ بن نضلہ

## نام ونسب :

عباس نام، قبیلۂ خزرج سے ہیں، نسب نامہ یہ ہے۔ عباس بن عبادۃ ابن نضلہ بن مالک بن عجلان بن زید بن غنم بن سالم بن عوف بن عمرو بن عوف ابن خزرج۔

**اسلام :** بیعتِ عقبہ میں شریک تھے انصار بیعت کے لئے مجتمع ہوئے تو انہوں نے کہا بھائیو جانتے ہو! تم رسول اللہ ﷺ سے کس چیز پر بیعت کر رہے ہو؟ یہ عرب وعجم سے اعلانِ جنگ ہے اس میں تم کو بہت سے خطروں کا سامنا ہوگا۔ ذی اثر لوگ مارے جائیں گے، مال تلف ہوگا، پس اگر ان مشکلات کا مقابلہ کرسکو تو بسم اللہ بیعت کرلو ورنہ بیکار دین ودنیا کی ندامت سر پر لینے سے کیا فائدہ۔

انصار نے پوچھا یا رسول اللہ (ﷺ) بیعت کر کے اگر ہم وعدہ وفا کریں گے تو کیا اجر ملے گا؟ ارشاد ہوا کہ جنت ! سب نے کہا تو پھر ہاتھ پھیلایئے، بیعت ختم ہوئی تو حضرت عباس ابن عبادہؓ نے کہا آپ ﷺ پسند فرمائیں تو ہم یہیں میدان کارزار گرم کردیں، فرمایا ابھی اس کی اجازت نہیں۔

حضرت عباسؓ بیعت کر کے مکہ میں مقیم ہو گئے لیکن جب ہجرت کا حکم ہوا تو مہاجرین مکہ کے ہمراہ مدینہ آئے اس بناء پر وہ مہاجری انصاری ہیں۔ مصنف اصابہ کے نزدیک وہ رسول اللہ ﷺ کے مہمان یعنی اصحابِ صفہ میں داخل تھے۔

## غزوات ودیگر حالات :

مدینہ آ کر حضرت عثمانؓ بن مظعون سے کہ اکابر مہاجرین میں سے تھے، رشتۂ اخوت قائم ہوا۔ بدر میں شریک نہ تھے۔

**وفات :** غزوۂ اُحد میں شریک ہوئے اور لڑ کر شہادت پائی۔

**اخلاق :** جوشِ ایمان اور حبِ رسول ﷺ کا نظارہ بیعتِ عقبہ میں بخوبی ہو چکا ہے۔



# حضرت عبداللہ رضؓ بن زید

## نام ونسب :

عبداللہ نام، ابومحمد کنیت، صاحب الاذان لقب، قبیلۂ خزرج سے ہیں، سلسلۂ نسب یہ ہے۔

عبداللہ بن زید بن ثعلبہ بن عبدربہ بن ثعلبہ بن زید بن حارث ابن خزرج۔

ان کے والد جن کا نام زید بن ثعلبہ تھا، صحابی تھے۔

**اسلام :** بیعتِ عقبہ میں شامل تھے۔

## غزوات اور دیگر حالات :

۱ھ میں تعمیرِ مسجد نبوی ﷺ کے بعد آنحضرت ﷺ نے نماز کے طریقۂ اعلان کے متعلق صحابہؓ سے مشورہ کیا۔ لوگوں نے مختلف رائے دیں کسی نے کہا نماز کے وقت مسجد پر علم بلند کر دیا جائے، کسی نے تجویز پیش کی کہ ناقوس بجایا جائے لیکن اس میں نصاریٰ کی مشابہت تھی، اس لئے آنحضرت ﷺ نے اس کو ناپسند فرمایا۔ تاہم اس وقت اسی پر اتفاق ہوا اور آپ نے اجازت دے دی۔

رات کو حضرت عبداللہؓ نے خواب دیکھا کہ ایک شخص ناقوس لئے کھڑا ہے۔ پوچھا بیچو گے؟ بولا کیا کرو گے؟ کہا نماز کے وقت بجائیں گے، اس نے کہا اس سے بہتر ترکیب بتاتا ہوں اور اذان بتائی۔ صبح اُٹھ کر آنحضرت ﷺ کی خدمت میں پہنچے، اور اس بشارت غیبی کا ذکر کیا۔ فرمایا، یہ خواب بالکل سچا ہے تم اُٹھ کر بلال کو بتاؤ، وہ اذان پکاریں۔

حضرت بلالؓ نے اذان دی تو حضرت عمرؓ گھر سے چادر گھسیٹتے ہوئے نکلے اور آنحضرت ﷺ سے کہا کہ خدا کی قسم میں نے بھی خواب میں یہی الفاظ سنے تھے۔ آنحضرت ﷺ نے دو مسلمانوں کے اس حسنِ اتفاق پر خدا کا شکر ادا کیا۔

(جامع ترمذی۔ ص ۳۷ ، ومسند جلد ۱۔ ص ۴۳)

اذان کے بعد جماعت کھڑی ہوئی۔ بلالؓ اقامت کہنا چاہتے تھے کہ حضرت عبداللہؓ نے کہا اقامت میں کہوں گا[1]۔

---

[1] مسند جلد ۴۔ ص ۴۲

اذان کے لئے حضرت بلال رضی اللہ عنہ کے انتخاب کی وجہ یہ تھی کہ وہ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے زیادہ بلند آواز تھے، چنانچہ صحیح ترمذی میں ہے کہ جب آنحضرت ﷺ نے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ تم بلال رضی اللہ عنہ کو اذان کے وہ الفاظ بتاؤ تو اس کے ساتھ یہ بھی کہا :

" فانه اندی و امد صوتا منک " یعنی " وہ تم سے زیادہ بلند آواز ہیں "۔

اس مقام پر یہ بات لحاظ کے قابل ہے کہ اذان جو در حقیقت نماز کا دیباچہ اور اسلام کا شعار اعظم ہے، حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کی رائے سے قائم ہوئی، ہاتف غیب کا رویاء حق، آنحضرت ﷺ کا اس کو صحیح سمجھنا اور پھر مسلمانوں میں بالا جماع اس پر عملدرآمد ہونا یہ وہ فضیلت و شرف ہے جس سے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ قابل رشک ٹھہرتے ہیں۔

بعض لوگوں کا خیال ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آنحضرت ﷺ کو یہ مشورہ دیا تھا۔ چنانچہ صحیح بخاری سے ایسا ہی معلوم ہوتا ہے لیکن اصل یہ ہے کہ اس میں اذان کے الفاظ کا ذکر تک نہیں۔ ابوداؤد میں ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے خواب کو بیس دن تک چھپایا، جب حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے اذان دی تو اس وقت آنحضرت ﷺ سے بیان کیا۔ ارشاد ہوا تم نے پہلے خبر کیوں نہ دی؟ عرض کی عبداللہ رضی اللہ عنہ سبقت کر چکے تھے، اس لئے مجھے شرم معلوم ہوئی[1]۔

یہ روایت قطع نظر اس کے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی فطرت کے بالکل مخالف ہے، فحوائے حدیث کے بھی موافق نہیں، اذان کے متعلق جس قدر روایتیں مذکور ہیں اس میں قدر مشترک یہ ہیکہ آنحضرت نے دن کو جلسہ میں مشورہ کیا اور اسی میں ایک بات طے پا گئی۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ بن زید کی حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ ناقوس بجانا طے پا گیا تھا کہ رات کو انہوں نے خواب دیکھا اور فجر کے وقت اذان پکاری گئی اس بناء پر حضرت عبدا للہ رضی اللہ عنہ بن زید کی حدیث حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کی حدیث مندرجۂ بخاری کی گویا تفسیر و تشریح ہے۔ امام بخاری کو بھی یہ حدیث معلوم تھی لیکن چونکہ ان کی شرائط کے لحاظ سے کم مرتبہ تھی اس لئے انہوں نے صحیح میں درج نہ کی[2]۔

حقیقت یہ ہے کہ ان روایات سے کسی کے تقدم و تاخر کا فیصلہ نہیں کیا جا سکتا یہی وجہ ہے کہ امام بخاری نے عمداً اس بحث سے گریز کیا ہے۔ ورنہ طبرانی کی روایت کے مطابق تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے بھی اذان کا خواب دیکھا تھا۔ امام غزالی نے وسیط میں لکھا ہے، دس شخصوں سے زیادہ اس میں شریک تھے، حبلی نے شرح تنبیہ میں ۱۴ اشخاص کی تعین کی ہے۔ مغلطائی نے بالکل صحیح لکھا کہ یہ تمام روایتیں

---

[1] فتح الباری جلد ۲۔ ص ۶۶ [2] فتح الباری جلد ۲۔ ص ۶۳

نا قابلِ استناد ہیں، صرف حضرت عبداللہ ؓ بن زید اور بعض طرق سے حضرت عمر ؓ کا قصہ پایۂ ثبوت تک پہنچتا ہے [1]، لیکن ان دونوں صاحبوں میں بھی حضرت عبداللہ بن زید ؓ کی روایت متعدد طرق سے ثابت ہے اور صحابہ ؓ کی ایک جماعت نے ان سے اس قصہ کو نقل کیا ہے [2]۔

تمام روایتوں سے ثابت ہو گیا کہ اذان کا خواب جس کسی نے بھی پہلے دیکھا ہو لیکن وہ اور اس کی تعبیر جس ذاتِ گرامی سے منسوب ہوئی وہ حضرت عبداللہ ؓ بن زید بن عبدربہ ہیں اور اسی وجہ سے وہ ''صاحبِ اذان'' کے لقب سے مشہور ہوئے۔

اس عظیم الشان فخر سے مفتخر ہونے کے بعد سعادت ابدی کی اور بہت سی راہوں سے بھی بہرہ یاب ہوئے، چنانچہ ۲ھ میں غزوۂ بدر پیش آیا، انہوں نے اس میں شرکت کا شرف حاصل کیا، اس کے علاوہ تمام غزوات میں شریک ہوئے۔

غزوۂ مکہ کی شاندار فتح میں بنو حارث بن خزرج کا علم انہی کے ہاتھ میں تھا [3]۔

حجۃ الوداع کے موقع پر جب آپ نے بکریاں تقسیم فرمائیں تو یہ پاس ہی کھڑے تھے ان کو کچھ نہ دیا، لیکن قسمت میں ایک لازوال دولت لکھی تھی، آپ نے بال بنوائے تھے، کچھ ان کو عنایت کئے باقی اور لوگوں میں تقسیم ہوئے، یہ بال جو مہندی سے رنگے ہوئے تھے، ان کے خاندان میں تبرکاً محفوظ رہے [4]۔

**وفات** : ۳۲ھ میں بعمر ۶۴ سال انتقال فرمایا، حضرت عثمان ؓ نے نماز جنازہ پڑھائی بعض لوگوں کا خیال ہے کہ احد میں شہید ہوئے تھے، اور ثبوت میں یہ واقعہ پیش کرتے ہیں کہ عبداللہ ؓ کی صاحبزادی جب حضرت عمر ؓ کے ہاں گئیں تو کہا کہ میرے باپ بدر میں شریک تھے اور احد میں شہید ہوئے، حضرت عمر ؓ نے کہا تو پھر جو مانگنا ہو مانگو، انہوں نے کچھ مانگا اور کامیاب واپس آئیں [5]۔

یہ حلیہ کی روایت ہے، لیکن مسند اور تمام کتب رجال میں اس کے خلاف روایتیں ہیں، اس لئے یہ کیونکر قابل قبول ہو سکتی ہے، اس کے ماسوا یہ خیال حاکم کا ہے اور انہوں نے مستدرک میں خود اس کے خلاف رائے ظاہر کی ہے۔

**اولاد** : ایک صاحبزادی تھیں جن کا ابھی اوپر ذکر ہوا، ایک بیٹے تھے جن کا نام محمد تھا آنحضرت ﷺ کے عہد میں پیدا ہوئے تھے۔

---

۱؎ ایضاً ۲؎ ایضاً جلد ۲۔ ص ۶۶ ۳؎ استیعاب جلد ۱۔ ص ۳۶۸ ۴؎ مسند جلد ۴۔ ص ۴۲
۵؎ اصابہ جلد ۴۔ ص ۲۷

## فضل وکمال :

امام بخاریؒ نے لکھا ہے کہ ان سے صرف ایک حدیث اذان کے متعلق مروی ہے امام ترمذی بھی اس کی تائید کرتے ہیں لیکن حافظ ابن حجر کو ۶، ۷ حدیثیں ملی تھیں، جن کو انہوں نے علیحدہ ایک جزء میں جمع کردیا ہے[1]۔

ان کے راویان حدیث کے زمرہ میں حسب ذیل نام ہیں، محمد، عبداللہ بن محمد، سعید بن مسیبّ، عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ۔

**اخلاق** : عسرت وتنگی میں خدا کی راہ میں ایثار نفس، اخلاق کا اعلیٰ ترین مرتبہ ہے، حضرت عبداللہؓ کے پاس بہت قلیل جائیداد تھی، جس سے وہ اپنے بال بچوں کی پرورش کرتے تھے،، لیکن انہوں نے کل کی کل صدقہ کردی ان کے باپ نے آنحضرتﷺ سے آکر واقعہ بیان کیا۔ آپ نے ان کو بلا کر فرمایا کہ خدا نے تمہارا صدقہ قبول کیا۔ لیکن اب باپ کی میراث کے نام سے تم کو واپس دیتا ہے۔ تم اس کو قبول کرلو[2]۔



[1] تہذیب جلد ۵۔ ص ۲۲۴　　[2] اسد الغابہ جلد ۳۔ ص ۲۳۳

# حضرت عبداللہؓ بن زید بن عاصم

## نام ونسب :

عبداللہ نام ہے۔ابومحمد کنیت،قبیلۂ خزرج سے ہیں۔نسب نامہ یہ ہے : عبداللہ بن زید، بن عاصم بن کعب بن عمرو بن عوف بن مبذول بن عمرو بن غنم بن مازن ابن نجار بن ثعلبہ بن عمرو بن خزرج۔ماں کا نام اُم عمارہ تھا۔

**اسلام :** ہجرت کے بعد مسلمان ہوئے۔

**غزوات :** بدر کے علاوہ تمام غزوات میں شرکت کی۔مشہد بیعت رضوان میں موجود تھے[1]۔جنگ یمامہ میں نہایت نمایاں حصہ لیا۔مسیلمۂ کذاب مدعی نبوت نے ان کے بھائی حبیب ابن زید کو قتل کرا دیا تھا۔حضرت عبداللہ وقت کے منتظر تھے۔جنگ یمامہ میں خوش قسمتی سے موقع مل گیا۔حضرت وحشیؓ نے مسیلمہ کو تیر مارا،پھر حضرت عبداللہ نے بڑھ کر تلوار کا وار کیا اور قتل کر دیا[2]۔

**وفات :** ۶۳ھ میں خود قتل ہوئے۔یزید بن معاویہ کی خلافت سے تمام مدینہ بیزار تھا۔اس بنا پر اس کی بیعت توڑ کر حضرت عبداللہ بن حنظلہؓ انصاری سے بیعت کی۔یزید نے ایک لشکر بھیجا۔حضرت ابن حنظلہؓ نے تمام شہر سے جہاد پر بیعت لینا شروع کی۔حضرت عبداللہؓ کو خبر ہوئی،تو پوچھا بیعت کی شرط کیا ہے؟ جواب ملا موت! بولے کہ میں رسول ﷺ کے بعد کسی سے اس شرط پر بیعت نہیں کر سکتا[3]۔

لیکن چونکہ یہ حق و باطل کا معرکہ تھا۔اپنے دو بیٹوں کے ساتھ میدان میں پہنچے اور وہیں شہادت حاصل کی۔یہ ماہ ذی الحجہ کی اخیر تاریخوں کا واقعہ ہے۔

اس وقت بقول واقدی وہ ۷۰ برس کے تھے لیکن ہمارے نزدیک یہ صحیح نہیں غزوہ احد میں ان کی شرکت مسند میں بالتصریح مذکور ہے[4]۔اور اسماء الرجال کے تمام مصنفین کا بھی اس پر اتفاق ہے، بلکہ بعض نے تو بدر کی شرکت بھی تسلیم کی ہے غزوہ کی شرکت کے لئے ۱۵ سال کی عمر شرط ہے،اس بنا پر وہ احد میں کم از کم پندرہ برس کے ضرور تھے اور اس لئے وفات کے وقت ان کی عمر ۵۷ سال ٹھہرتی ہے۔

**اولاد :** دو لڑکے تھے،خلاد اور علی،حرہ میں قتل ہوئے۔

---

۱؎ صحیح بخاری جلد۲۔ص۵۹۹ ۲؎ اسد الغابہ جلد۳۔ص۱۶۸ ۳؎ بخاری جلد۲۔ص۵۹۹
۴؎ مسند جلد۴۔ص۴۱۔

## فضل وکمال :

چند حدیثیں روایت کیں، راویوں کے نام یہ ہیں، عباد بن تمیم ( بھتیجے تھے ) سعید بن مسیّب، یحییٰ بن عمارہ، واسع بن حیان، عبادہ بن حبیب، ابوسفیان مولیٰ ابن ابی احمد۔

**اخلاق :** حب رسول کا منظر یہ ہے کہ ایک مرتبہ آنحضرت ﷺ ان کے مکان پر تشریف لے گئے، وہ پانی لائے اور آپ نے وضو کیا [1]، آپ نے جس طرح وضو کیا تھا انہوں نے یاد کرلیا، چنانچہ ایک زمانہ کے بعد جب لوگوں نے آنحضرت ﷺ کے وضو کی کیفیت پوچھی تو خود اسی طرح وضو کر کے بتلایا [2]۔



---

[1] مسند جلد ۴۔ ص ۴۰۔　[2] ایضاً جلد ۴۔ ص ۳۸۔

# حضرت عبداللہؓ بن یزید خطمی

**نام ونسب :**

عبداللہ نام، ابوموسیٰ کنیت، قبیلۂ اوس سے ہیں، سلسلۂ نسب یہ ہے، عبداللہ ابن یزید بن زید بن حصن بن عمرو بن حارث بن خطمہ بن خثم بن مالک بن اوس۔

والد جن کا نام یزید تھا، صحابیت کے شرف سے ممتاز تھے، احد اور مابعد کے غزوات میں شریک ہوئے اور فتح مکہ کے قبل وفات پائی۔

**اسلام :** عبداللہؓ اپنے والد کے ساتھ ایمان لائے۔

**غزوات :** بیعت رضوان میں شرکت کی، اس وقت ۱۷ برس کا سن تھا، بعد میں جو غزوات ہوئے ان میں بالالتزام حصہ لیا۔

جسر ابی عبید کے واقعہ میں جو شعبان ۱۳ھ میں تھا شکست کی خبر مدینہ لے کر یہی گئے تھے[1]۔

جناب امیرؓ کے عہد خلافت میں جو معرکے ہوئے سب میں ان کے ساتھ شریک رہے۔

حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کے عہد میں کچھ دنوں مکہ معظمہ کے امیر تھے لیکن چونکہ مکہ خود حضرت عبداللہؓ کا مستقر خلافت تھا، اس لئے نائب کی ضرورت نہ تھی، اس بنا پر وہ اس عہدہ سے سبکدوش کر دیئے گئے اور وہیں ٹھہر گئے[2]۔

یزید کی وفات کے ۳ ماہ بعد ۶۵ھ میں حضرت ابن زبیرؓ نے ان کو کوفہ کا امیر بنایا اس زمانہ میں شعبی ان کے کاتب (میر منشی) تھے۔ اس کے بعد کوفہ کی سکونت اختیار کی اور مکان بنوایا۔

**وفات :** اسی عہد میں وفات پائی۔

**اولاد :** ایک لڑکا مسمی بہ موسیٰ اور ایک لڑکی (عدی بن ثابت کی ماں) یادگار چھوڑی۔

**فضل وکمال :**

فضلائے صحابہؓ میں تھے[3] اور امیر معاویہؓ کے زمانہ خلافت میں فقہ وفتاویٰ میں مرجع عام بن گئے تھے[4]۔

---

۱؎ اصابہ جلد ۴۔ ص ۱۴۳۔ ۲؎ ایضاً۔ ۳؎ اسد الغابہ جلد ۳۔ ص ۲۷۴ ۴؎ یعقوبی جلد ۲۔ ۲۸۶

باایں ہمہ فضل وکمال ان کے سلسلہ سے صرف ۲۷ روایتیں ہیں، جن میں بعض جناب رسول اللہ ﷺ سے سنی تھیں، اور بعض حضرت ابوایوب انصاریؓ، ابن مسعودؓ، قیسؓ بن سعد، ابن عبادہؓ، حذیفہؓ بن الیمان، زید بن ثابتؓ، براء بن عازب اور حضرت عمرؓ کی کتاب سے روایت کی تھیں۔

راویانِ حدیث کے سلسلہ میں حسب ذیل حضرات کا نام لیا جا سکتا ہے، موسیٰ (بیٹے تھے) عدی بن ثابت (نواسے تھے) محارب بن وثار، شعبی، ابواسحاق سبیعی، محمد بن کعب قرظی ابن سیرین، ابو بردہ بن ابی موسیٰ، ابوجعفر فراء۔

**اخلاق** : مصنف اصابہ لکھتے ہیں۔ "کان من اکثر الناس صلاۃ و کان لایصوم الایوم عاشوراء"[۱] نمازوں کی کثرت میں اپنے اقران سے عموماً ممتاز تھے البتہ روزہ (رمضان کے علاوہ) صرف عاشوراء کے دن رکھتے تھے۔



---

۱ اصابہ جلد ۱-۲-ص ۳۸۲، حرف عین

# حضرت عبدالرحمٰنؓ بن شبل

## نام ونسب :

عبدالرحمٰن نام ہے۔قبیلۂ اوس سے ہیں ۔عبدالرحمٰن بن شبل بن عمرو بن زید بن نجدہ ابن مالک بن اوذان بن عمرو بن عوف بن عبدعوف بن مالک بن اوس۔

جاہلیت میں مالک بن لوذان کی اولاد بنوصماء کہلاتی تھی ۔صماء قبیلہ مزینہ کی ایک عورت کا نام تھا جو مالک کی بیوی تھی۔آنحضرت نے مکروہ سمجھ کر بنوسمیعہ نام رکھا۔

## عام حالات :

انصار کے نقیبوں[1] میں ان کا بھی شمار تھا(غالباًبیعتِ عقبہ کے نقیب مرادنہیں )۔عہدِ نبوت کے بعد شام کی سکونت اختیار کی اور حمص میں قیام کیا۔

**وفات** : امیر معاویہ ؓ کے عہدِ حکومت میں فوت ہوئے۔

**اولاد** : حسبِ روایت ابن سعد ۳ بیٹے اور ایک بیٹی یادگار چھوڑی ۔ان کے نام یہ ہیں ،عزیر، مسعود ،موسیٰ ، جمیلہ ۔

## فضل وکمال :

علمائے صحابہ میں تھے[2] ۔امیر معاویہ ؓ نے ان کے پاس خط لکھا کہ آپ نے جو حدیثیں سنی ہوں لوگوں کواس سے آگاہ کردیجئے ۔حضرت عبدالرحمٰن ؓ نے مجمع کر کے چند حدیثیں بیان کیں[3]۔

بعض روایتوں میں ہے :

''بعث معاویۃ الیٰ عبد الرحمن بن شبل انک من فقھاء اصحابه رسول اللہ وقد مائھم فقم فی الناس وعظھم '' ۔

''امیر معاویہ ؓ نے کہلا بھیجا کہ آپ فقہاء اورقدماءصحابہ میں سے ہیں،اس لئے لازم ہے کہ وعظ کہا کریں ''۔

---

۱؎ صابہ جلد۴۔ص۱۶۳۔ ۲؎ خلاصہ تہذیب۔ ۳؎ مسند جلد۳۔ص۴۴۴۔

امیر معاویہ ؓ سے ملے تو انہوں نے کہا کہ جب آپ میرے ہاں آئیں تو کوئی حدیث روایت کریں۔ استقصاء سے ۱۴ حدیثیں دستیاب ہوئیں لیکن مشہور صرف تین ہیں۔ یہ حدیثیں ادب المفرد، ابوداؤد، نسائی اور ابن ماجہ میں مذکور ہیں۔

راویانِ حدیث کے نام یہ ہیں۔ تمیم بن محمود، ابوراشد حرانی، یزید بن خمیر، ابو سلام اسود۔



# حضرت عثمانؓ بن حنیف

## نام ونسب :

عثمان نام، ابوعمر وکنیت، قبیلۂ اوس سے ہیں، نسب نامہ یہ ہے عثمان ابن حنیف بن واہب بن العکیم بن ثعلبہ بن حارث بن مجدعہ بن عمرو بن حنش بن عوف ابن عمرو بن عوف بن مالک بن اوس۔

**اسلام** : اپنے برادر اکبر حضرت سہل بن حنیفؓ کے ساتھ مسلمان ہوئے۔

**غزوات** : احد اور مابعد کے غزوات میں شرکت کی امام ترمذی کے نزدیک بدر میں بھی شریک تھے، لیکن یہ رائے جمہور محدثین کے خلاف ہے۔

## دیگر حالات :

عراق اور کوفہ فتح ہو گئے تو ۱۶ھ میں حضرت عمرؓ نے خراج کے نظم ونسق کی طرف توجہ کی ان کا یہ عام اصول تھا کہ ہر ملک کا انتظام وہاں کے قدیم رسم ورواج کے موافق کسی قدر اصلاح کے ساتھ بحال رکھتے لیکن عراق میں اس وقت جو مالگذاری کا طریقہ رائج تھا، اس میں قدیم دستور کے خلاف مختلف تبدیلیاں ہو چکی تھیں، اس بناء پر حضرت عمرؓ نے مزید تحقیقات کے لئے عراق کی پیمائش کا فیصلہ کیا۔

چونکہ اس کام کے لئے دیانت وامانت کے علاوہ پیمائش اور حساب کا جاننا نہایت ضروری تھا اور اس زمانہ میں عرب عموماً ان چیزوں سے نا آشنا تھے، اس لئے حضرت عمرؓ کو انتخاب میں سخت دقت پیش آئی۔ مجلس شوریٰ قائم کر کے اس کے سامنے انتخاب کا مسئلہ پیش کیا تمام صحابہؓ نے عثمانؓ بن حنیف کے لئے بالاتفاق رائے دی اور کہا کہ اس سے بھی زیادہ اہم کام انجام دینے کی قابلیت رکھتے ہیں[1]۔ حضرت عمرؓ نے صحابہؓ کے اجماع سے عثمانؓ بن حنیف کو بندوبست کی تولیت کے لئے نامزد فرمایا۔

چلتے وقت پیمانہ بنا کر دیا[2]۔ حضرت عثمانؓ نے اسی کے بموجب پیمائش کی اس موقع پر جو احتیاط ان کی جانب سے وقوع میں آئی اس کو قاضی ابو یوسف صاحب کتاب الخراج میں اس طرح بیان کرتے ہیں[3] :

"كان عثمان عالما بالخراج فمسحها مساحة الديباج"۔

"عثمان کو خراج میں پوری واقفیت تھی اس بناء پر زمین کو اس اہتمام کے ساتھ پیمائش کیا جس طرح قیمتی کپڑا ناپا جاتا ہے"۔

---

[1] استیعاب جلد ۲۔ ص ۴۹۵۔ [2] یعقوبی جلد ۲۔ ص ۱۷۴۔ [3] کتاب مذکور۔ ص ۲۲،۲۱۔

یہ کام کئی مہینے تک جاری رہا، پہاڑ، صحرا، اور دریا کو چھوڑ کر قابل زراعت زمین تین کروڑ ۶۰ لاکھ جریب ٹھہری [۱]۔ پہاڑ وغیرہ کی پیمائش کو خود حضرت عمرؓ نے منع کر دیا تھا [۲]۔

بندوبست ختم ہوا تو کوفہ کے صاحب الخراج (کلکٹر) مقرر ہوئے، مصنف استیعاب لکھتے ہیں [۳]۔

ولاه عمر مساحة الارضين وجبايتها وضرب الخراج والجزية على اهلها.

''حضرت عمرؓ نے ان کو زمین کی پیمائش مالگذاری کی وصولی اور خراج کی وجزیہ کی تشخیص پر مامور کیا تھا''۔

اس عہدہ پر مامو ہونے کے بعد انہوں نے مالگذاری کی تشخیص کی اور حسب ذیل شرح پر لگان مقرر کی [۴]۔

| | | |
|---|---|---|
| انگور | فی جریب یعنی پون بیگہ پختہ | ۱۰ درہم سال |
| نخلستان | " | ۸ " " |
| نیشکر | " | ۶ " " |
| گیہوں | " | ۴ " " |
| جو | " | ۲ " " |

جزیہ کی شرح ذیل تھی :

| | |
|---|---|
| امراء سے | ۴۸ درہم سال |
| متوسطین سے | ۲۴ " " |
| غرباسے | ۱۲ " " |

عورتیں اور بچے جزیہ سے مستثنیٰ تھے [۵]۔

جزیہ کے وصول کرنے کا طریقہ یہ تھا کہ ذمیوں کے روساء جن کو دہقان کہتے تھے ان کو لے کر عدالت میں حاضر ہوتے تھے۔ حضرت عثمانؓ ان سے روپے لیتے اور مہر لگاتے، چنانچہ ۵ لاکھ ذمیوں کے مہریں لگائیں، اس کے بعد ان کو سرداروں کے سپرد کیا اور انگوٹھیاں توڑ ڈالی گئیں [۶]۔

بندوبست جس اہتمام اور خوبی سے ہوا اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ دوسرے ہی سال خراج کی مقدار ۸ کروڑ سے ۱۰ کروڑ بیس ہزار درہم تک پہنچ گئی [۷]۔ اس کے بعد برابر اضافہ ہوتا چلا گیا۔

---

۱۔ یعقوبی جلد ۲۔ ص ۱۷۴۔ ۲۔ استیعاب جلد ۲۔ ص ۹۴۵۔ ۳۔ کتاب الخراج۔ ص ۲۰۔ ۴۔ کتاب الخراج۔ ص ۲۰، ۲۱ و یعقوبی جلد ۲۔ ص ۱۷۴۔ ۵۔ ایضاً۔ ص ۴۳۔ ۶۔ ایضاً۔ ص ۴۳۔ ۷۔ یعقوبی جلد ۲۔ ص ۱۷۴

خاص کوفہ جوخود ان کا دارالامارۃ تھا،اس کی آمدنی میں حیرت انگیز ترقی ہوئی چنانچہ حضرت عمرؓ کی وفات کے ایک سال قبل کا خراج ایک کروڑ تک پہنچ گیا تھا۔ (استیعاب۔جلد۲۔ص۴۹۲)

تشخیص میں جس قدر نرمی اور آسانی کی گئی تھی،اس کا اندازہ اس سے ہوسکتا ہے کہ حضرت عمرؓ کی وفات سے ۳۔۴ سال قبل عثمانؓ اور حذیفہؓ مدینہ آئے توانہوں نے فرمایا''شاید تم نے زمین پراس کی طاقت سے زیادہ بوجھ لاد دیا ہے'' اس موقع پر حضرت عثمانؓ نے جو جواب دیا یہ تھا[۱]۔

" لقد تركت النصف ولو الشئت لاخذته"۔

''میں نے آدھا چھوڑ دیا ہے آپ چاہیں تو وہ بھی مل سکتا ہے''۔

بااین ہمہ جب خراج روانہ ہوتا تو کوفہ اور بصرہ کے دس دس آدمی مدینہ جاتے اور حضرت عمرؓ کے سامنے شرعی قسم کھا کر کہتے کہ اس میں کسی مسلمان یا ذمی سے ایک حبہ بھی جبراً وصول نہیں کیا گیا ہے[۲]۔

حضرت عثمانؓ نے جس قابلیت سے خراج اور جزیہ کی تشخیص کی تھی اس کا مقتضا یہ تھا کہ سلطنت کے دوسرے صوبوں میں بھی اس کو نافذ کیا جائے چنانچہ حضرت عمرؓ نے حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ حاکم بصرہ کو حکم بھیجا کہ تم بصرہ میں کوفہ کے مطابق خراج مقرر کرو[۳]۔

کوفہ کی آمدنی وہاں کے خزانہ میں جمع رہتی تھی دارالخلافہ کو ۲ کروڑ سے ۳ کروڑ تک بھیجا جاتا تھا[۴]۔

ملک کی اس کثیر آمدنی میں سے حضرت عثمانؓ کو جو کچھ ملتا تھا وہ قابل ذکر ہے ابن واضح کاتب عباسی لکھتے ہیں[۵]۔

" واجرى على عثمان بن حنيف خمسة درهم فى كل يوم وجرابا من دقيق"

''عثمان کو ۵ درہم یومیہ اور ایک تھیلی آٹا ملتا تھا''۔

قاضی ابو یوسف صاحب نے گوشت کے متعلق بھی تصریح کی ہے یعنی ایک بکری کے تین حصے ہوتے تھے،ایک حصہ والی کو،ایک قاضی کو،اور ایک عثمان ؓ کو ملتا تھا۔حضرت عمرؓ نے ان لوگوں سے فرمایا تھا کہ''میں اور تم اس مال سے اس قدر لے سکتے ہیں جتنا ایک یتیم کا کفیل یتیم کی جائداد سے لیتا ہے، اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ جو غنی ہو ایثار کرے اور جو محتاج ہو وہ مناسب رقم لے، کیونکہ جو زمین ایک بکری روزانہ دے گی، خدا کی قسم بہت جلد تباہ ہو جائے گی[۶]۔

---

۱ کتاب الخراج۔ص۲۱۔ ۲ ایضاً۔ص۶۵۔ ۳ یعقوبی جلد۲۔ص۱۷۴،۱۷۵۔ ۴ ایضاً۔۱۷۵۔
۵ ایضاً۔ص۱۷۴۔ ۶ کتاب الخراج۔ص۲۰

خلافت فاروقی کے بعد خلافت عثمانی میں مدینہ آئے[1] اور حضرت علیؓ کے عہد مبارک میں بصرہ کے حاکم مقرر ہوئے، ابھی چند ماہ گذرے تھے، کہ حجاز سے ایک طوفان اٹھا جس نے بصرہ کے قصر امن وامان کی اینٹ سے اینٹ بجادی، حضرت طلحہؓ، حضرت زبیرؓ اور حضرت عائشہؓ نے حضرت علیؓ کے مقابلہ میں خروج کے لئے اسی مقام کوتا کا تھا، یہاں پہلے سے ان بزرگوں کا اثر قائم تھا، اس بناء پر حضرت عثمانؓ بن حنیف کو رفع شوروشر اور قیام امن میں طرح طرح کی دقتیں پیش آئیں۔ یہ سیلاب بصرہ پہنچا تو امن وسکون کی دیواریں ہل گئیں، لوگوں نے حضرت عثمانؓ کو خبر کی۔ انہوں نے دو آدمیوں کو اس لشکر کے سرگروہوں کے پاس روانہ کیا، لیکن جواب نہایت مایوس کن ملا، حضرت عثمانؓ نے سن کر کہا، "اناللہ وانااليه راجعون دارته حی لا سلام ورب الکعبة":

افسوس! مسلمانوں میں خانہ جنگی شروع ہوگئی لوگوں سے مشورہ کرکے مدافعت کے لئے تیار ہوئے، حجازی گروہ شہر کے قریب پہنچا تو حکومت کی فوج مزاحم ہوئی جس میں لڑائی تک نوبت پہنچی، اس موقع پر حضرت عائشہؓ کی پُراثر آواز نے افواجِ حکومت پر سحر وافسوں کا کام کیا اور دو فرقے پیدا ہوگئے، جن میں سے ایک ٹوٹ کر حجازیوں سے جاملا نتیجہ یہ ہوا کہ افواجِ حکومت نے شکست کھائی اور ایک صلح نامہ مرتب کیا گیا جو بجنسہٖ درج ذیل ہے :

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

هذا ما اصطلح عليه طلحة والزبيرومن معهمامن المومنين والمسلمين وعثمان بن حنيف ومن معه من المؤمنين والمسلمين ان عثمان يقيم حيث ادركه الصلح على مافي يده وان طلحة والزبير يقيمان حيث ادركهما الصلح على ما في ايديهما حتى يرجع امين الفريقين كعب بن سورمن المدينة ولايضار واحد من الفريقين الاخرفي مسجدلو لا سوق ولا طريق ولا فرضة بينهم عيبة مفتوحة حتى يرجع كعب بالخير فان رجع بان القوم اكرهو طلحة والزبير فالا مرار هماوان شاء عثمان خرج حتى يلحق بطيتة وان شاء دخل معهما وان رجع بانهمالم يكرهافالامرامر عثمان فان شاء طلحة والزبير اقاما على طاعة على وان شاء اخرجا حتى يلحقا بطيتهما والمومنون اعوان الفالح منهما .

---

[1] مسند جلد ۴۔ ص ۱۳۸۔

صلح نامہ کے بموجب کعب بن سوراز دی مدینہ گئے اور جمعہ کے دن مسجد نبوی میں مجمع عام سے سوال کیا کہ کیا طلحہؓ وزبیرؓ نے جبراً بیعت کی! تمام مجمع خاموش تھا، لیکن اسامہ ابن زیدؓ بول اٹھے کہ خدا کی قسم انہوں نے جبراً بیعت کی! اس پر مجمع کے کچھ لوگ اسامہ کے رتبہ کا بھی پاس نہ کر کے ان کی طرف بڑھے، حضرت ایوبؓ، محمد بن مسلمہؓ اور دیگر اکابر صحابہؓ نے حضرت اسامہؓ کو خطرہ میں دیکھ کر بیک زبان کہا ہاں انہوں نے جبراً بیعت کی اسامہؓ کو چھوڑ دو، اس آواز پر مجمع منتشر ہو گیا، اور حضرت اسامہؓ کی جان بچ گئی، کعب کے لئے اس سے زیادہ اور کیا ثبوت ہو سکتا تھا۔ مدینہ سے روانہ ہوئے۔

حضرت علیؓ نے عثمانؓ بن حنیف کو ایک خط لکھا کہ طلحہؓ اور زبیرؓ کو اگر مجبور بھی کیا گیا تو عام مسلمانوں کے اتفاق اور اجماع پر نہ کہ تفریق واختلاف پر اس لئے وہ بیعت توڑتے ہیں تو مجھے کیا جواب دیں گے اور اگر اس کے سوا کوئی اور ارادہ ہے تو ان کو اور ہم کو اس پر غور کرنا چاہئے۔ یہ خط اگرچہ سرتاپا حق وصداقت تھا تاہم مخالف کے مفید مطلب تھا کعب نے بصرہ پہنچ کر سارا حال بیان کیا تو صلح نامہ کالعدم ہو گیا۔ اور حضرت طلحہؓ وزبیرؓ کی طرف سے شہر خالی کرنے کا مطالبہ پیش ہوا، حضرت عثمانؓ نے جواب دیا کہ اب بحث دوسری پیدا ہو گئی، چونکہ امنگ وجوش کا فیصلہ دلیل وبحث کے بجائے تیغ وخنجر کی زبان کرتی ہے۔

حضرت طلحہؓ وزبیرؓ نے رات کے وقت اپنی جماعت کے آدمیوں کو جامع مسجد بھیجا، عشاء کا وقت تھا، اندھیری رات اور سردی کا موسم حضرت عثمانؓ کے برامد ہونے میں دیر ہو گئی، ان لوگوں نے اپنی جماعت کے ایک شخص عتاب بن اسید کو امام بنا کر آگے بڑھادیا، چونکہ امامت اس زمانہ میں لازمۂ حکومت تھی، اور بڑی اہمیت رکھتی تھی، اس لئے زط اور سیابچہ نے جو شہر کے انتظام کے لے مقرر تھے، عتاب کو امامت سے روکا جس میں تلوار تک نوبت پہنچی۔

ان لوگوں نے سپاہیوں کو ایک طرف مصروف کر کے قصر امارت کا رخ کیا چونکہ نماز عشا بہت دیر میں پڑھی جاتی تھی۔ اس لئے پہرہ دار جو تعداد میں ۴۰ تھے سو گئے۔ یہ لوگ موقع پا کر اندر گھسے، اور حضرت عثمانؓ کو پکڑ کر حضرت طلحہؓ وزبیرؓ کے سامنے لائے، انہوں نے حضرت عائشہؓ سے پوچھا، حکم ہوا اس کو قتل کر دو، لیکن اس سے انصار کے برہم ہونے کا خوف تھا۔ اس لئے قتل کی بجائے قید کرنے کی تجویز ٹھہری۔ چنانچہ اسی مقام پر پیروں سے روندے گئے۔ ۴۰ کوڑے پڑے، اور ڈاڑھی، سر، ابرو، اور پلکوں کے بال انتہائی بے رحمی سے نوچ لئے گئے۔

اللہ اکبر! یہ کیسا عجیب نظارہ تھا، حاکم عراق، خلافت عظمیٰ کا دست و بازو، عہد فاروقی کا ایک مدبر اور معزز افسر اور سب سے بڑھ کر یہ کہ مسند نبوت کا ایک حاشیہ نشین کس بے رحمی سے ذلیل و رسوا کیا جاتا ہے۔ جو شخص کل تک جاہ و جلال خیل و سپاہ اور تیغ و سناں کا مالک تھا، آج اس کی بے کسی کا یہ عالم ہے کہ اس کے لئے خود اپنا سر بھی وبال جان ہو گیا ہے۔ لیکن یہ ابتلا، یہ صبر اور تحمل بے کار نہیں جا سکتا تھا، حکیم بن جبلہ کو خبر ہوئی تو صبح کے وقت عبد القیس اور بکر بن وائل کو لے کر ابن زبیرؓ کے پاس پہنچا اور چند شرطیں پیش کیں، جن میں ایک عثمانؓ کی قید سے سبکدوشی بھی تھی۔

حضرت ابن زبیرؓ نے صاف انکار کیا اور ابن جبلہ کے ساتھیوں اور ابن زبیرؓ کی جماعت میں کشت و خون کا بازار گرم ہو گیا، جس میں ابن جبلہ مع کثیر رفقا کے کام آیا۔ حضرت طلحہؓ و زبیرؓ کو خبر پہنچی، انہوں نے حضرت عائشہؓ کے پاس آدمی بھیج کر حضرت عثمانؓ کا قید قید کاٹ دیا، اور وہ ربذہ روانہ ہو گئے۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ مدینہ سے کوچ کر کے یہیں مقیم تھے عثمانؓ سامنے آئے تو لوگوں سے فرمایا، دیکھو میں نے ان کو بوڑھا بھیجا تھا، اب جوان واپس آئے ہیں'' عثمانؓ نے کہا، امیر المومنین، آپ نے مجھے ڈاڑھی مونچھوں کے ساتھ بھیجا تھا، لیکن آج آپ کے سامنے ایک بے ریش و بروت امرد کی صورت میں ہوں فرمایا اصبت اجراً و خیراً تم کو اس کا اجر ملے گا[1]۔

اس کے بعد غزوہ جمل پیش آیا اور بصرہ فتح ہو کر عبداللہ بنؓ عباس والی مقرر ہوئے، حضرت عثمانؓ نے کوفہ کو جس کو دار الخلافت ہونے کا شرف حاصل ہوا تھا، اقامت اختیار کی۔

**وفات** : امیر معاویہؓ کے زمانہ خلافت میں انتقال کیا۔

**اولاد** : عبدالرحمان نامی ایک لڑکا یادگار چھوڑا۔

## فضل و کمال :

حضرت عثمانؓ عرب میں غیر معمولی قابلیت کے انسان تھے، حساب دانی اور مساحت کا کام جس خوبی سے انہوں نے انجام دیا، اس کو آپ اوپر پڑھ چکے ہیں حساب کتاب کے علاوہ حدیث وفقہ کی واقفیت اور مسائل پر عبور کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ حضرت علیؓ نے ان کو بصرہ کا والی مقرر کیا تھا، افسوس ہے کہ ان کی عدالت عالیہ کا کوئی فیصلہ ہمارے پیش نظر نہیں، ورنہ اس سے قوت فیصلہ کا بخوبی اندازہ ہو سکتا۔

---

[1] ان تمام واقعات کیلئے دیکھو طبری کبیر جلد ۶۔ ص ۳۱۱۷، ۲۳، ۲۴ واسد الغابہ جلد ۳۔ ص ۳۷۱

چند احادیث بھی روایت کیں۔ ابوامامہ بن سہل بن حنیف (برادرزادہ)، ہانی بن معاویہ صدفی، عمارہ بن خزیمہ بن ثابت، عبید اللہ بن عبداللہ، بن عتبہ، نوفل بن مساحق ان کے سلسلہ روایت میں داخل ہیں۔

## اخلاق :

دیانت، حق پرستی، صبر وشکر، اظہار حق ان کے صحیفہ اخلاق کے نمایاں ابواب ہیں، جس کا مفصل تذکرہ اوپر گذر چکا ہے، یہاں اس کے اعادہ کی چنداں ضرورت نہیں۔



# حضرت عمارہؓ بن حزم

## نام ونسب :

عمارہ نام، سلسلۂ نسب یہ ہے۔ عمارہ بن حزم بن زید بن لوذان بن عمرو بن عبدعوف بن غنم بن مالک بن نجار۔ والدہ کا نام خالدہ تھا اور انس بن سنان بن وہب ابن لوذان کی بیٹی تھیں۔

**اسلام :** لیلۃ العقبہ میں ۷۰ انصار کے ساتھ بیعت کی۔

## غزوات اور دیگر حالات :

حضرت محرز بن لضنلہ سے اخوت ہوئی۔ بدر، اُحد، خندق اور تمام غزوات میں شریک ہوئے۔ فتح مکہ میں بنو مالک بن نجار کا علم انہی کے پاس تھا۔

**وفات :** مرتدین کے جہاد میں حضرت خالدؓ کے ہمراہ تھے۔ مسیلمہ کذاب کی جنگ میں جسے یوم یمامہ کہتے ہیں، شہادت حاصل کی۔

**اولاد :** مالک نام ایک لڑکا چھوڑا، جس پر نسل منقطع ہوگئی۔

## فضل وکمال :

حضرت زیاد بن نعیم نے ان سے چند حدیثیں روایت کی ہیں، جھاڑ پھونک کا منتر جانتے تھے۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا ذرا مجھ کو تو سناؤ، چونکہ شرک کے الفاظ سے خالی تھا، اس لئے آپ ﷺ نے اجازت دے دی۔ چنانچہ ان کے خاندان میں عرصہ تک وہ منتر منتقل ہوتا رہا اور لوگ اس سے فائدہ اٹھاتے رہے۔



# حضرت عمروؓ بن جموح

**نام ونسب :**

عمرو نام، قبیلۂ خزرج کے خاندان سلمہ سے ہیں، سلسلۂ نسب یہ ہے۔ عمرو ابن جموح بن زید بن حرام بن کعب بن غنم بن کعب بن سلمہ۔

بنو سلمہ کے رئیس تھے اس کے علاوہ مذہبی عزت بھی حاصل تھی یعنی بُت خانے کے متولی تھے۔ لکڑی کا ایک بُت بنا کر گھر میں رکھ لیا تھا جس کا نام مناف تھا وہ اس کی بے حد تعظیم کرتے تھے۔ اسی زمانہ میں سرزمینِ مکہ سے اسلام کا غلغلہ بلند ہوا تو مدینہ کے چھ لوگ اس کو لبیک کہنے کے لئے مکہ پہنچے اور عقبۂ ثانیہ میں مسلمان ہو کر واپس آئے اس جماعت میں عمرو ؓ کے ایک لڑکے معاذ بھی شامل تھے۔

یہ لوگ مکہ سے واپس آئے تو شہرِ یثرب کا ہر ہر گوشہ تکبیر کے نعروں سے گونج اٹھا۔ بنو سلمہ کے چند نو جوانوں نے جو مسلمان ہو چکے تھے باہم مشورہ سے یہ طے کیا کہ کسی صورت سے عمرو ؓ کو بھی مسلمان بنایا جائے۔ ان کے بیٹے نے اس میں خاص کوشش کی، چنانچہ کچھ دنوں تک ان کا یہ مشغلہ رہا کہ شب کو معاذ بن جبل ؓ وغیرہ کو ہمراہ لے کر مکان آتے اور گھر والوں کو سوتا پا کر بُت کو اٹھا لاتے اور باہر کسی گڑھے میں پھینک دیتے تھے، صبح کو اٹھ کر عمرو سخت برہم ہوتے اور اپنے خدا کو اٹھا کر اندر لے جاتے، نہلاتے اور خوشبو مَل کر پھر وہیں رکھ دیتے۔ آخر عاجز آ کر ایک دن بُت کی گردن میں تلوار لٹکائی اور کہا کہ مجھے تو پتہ نہیں ورنہ ان لوگوں کی خود خبر لیتا اگر تم کچھ کر سکتے ہو تو کر و یہ تلوار موجود ہے ان لڑکوں کو اب ایک اور چال سوجھی رات کو آ کر بُت اٹھایا گردن سے تلوار علیحدہ کی اور اس میں ایک مرے ہوئے کتے کو باندھ کر کنویں پر لٹکا دیا۔ عمرو ؓ نے یہ کیفیت دیکھی تو بجائے اس کے کہ اپنے معبود کی توہین پر غصہ ہوتے راہِ راست پر آ گئے، چشمِ ہدایت روشن ہوگئی اور اسی وقت اسلام قبول کر لیا۔

قدیم جہالت بُت کا قصہ اور دفعتہً اسلام کی توفیق ان واقعات کو انہوں نے خود نظم کر دیا ہے فرماتے ہیں :

قاللہ لو کنت الھا لم تکن — انت و کلب وسط ئبر فی قرن
ان لمصرعک الھا یستدن — الان فلنشناک عن سوء الغبن
فالحمد للہ العلے ذی المنن — الواھب الرزق ودیان الدین
ھو اللذی انقذنی من قبل ان — اکون فی ظلمۃ قبر مرتھن

یہ اشعار بھی اسی تقریب سے ہیں۔

اتوب الی اللہ سبحانه　　واستغفر اللہ من نارہٖ

وانثی علیه بالائه　　باعلان قلبی واسرارہٖ

**غزوات** : غزوۂ بدر کی شرکت میں اختلاف ہے لیکن صحیح یہ ہے کہ شریک نہ تھے چونکہ پیر میں چوٹ آ گئی تھی اور لنگڑا کر چلتے تھے اس لئے جب غزوہ کے لئے جانا چاہا تو لڑکوں نے آنحضرت ﷺ کے حکم سے منع کیا کہ ایسی صورت میں جہاد فرض نہیں۔

غزوۂ اُحد میں بھی یہی واقعہ پیش آیا۔ بولے کہ تم لوگوں نے مجھ کو بدر جانے سے روکا اب پھر روک رہے ہو، آنحضرت ﷺ نے بلا کر سمجھایا کہ تم معذور ہو اس لئے سرے سے مکلّف ہی نہیں لیکن وہاں شہادت کا سودا سوار تھا، عرض کی یا رسول اللہ (ﷺ)! یہ لڑکے مجھ کو آپ کے ساتھ چلنے سے روک رہے ہیں لیکن خدا کی قسم مجھے یہ امید ہے کہ میں اسی لنگڑے پیر سے جنت میں گھسیٹتا ہوا پہنچوں گا۔ آنحضرت ﷺ نے یہ سن کر زیادہ زور دینا پسند نہیں کیا اور لڑکوں کو سمجھایا کہ اب اصرار نہ کرو، شاید ان کی قسمت میں شہادت ہی لکھی ہو۔

**شہادت** : حضرت عمرو ؓ نے ہتھیار لے کر میدانِ جنگ کا رخ کیا اور کہا الٰہی مجھے شہادت نصیب کر! اور اب زندہ گھر واپس نہ لا، دعا نہایت خلوص سے کی تھی، مقبول ہوئی۔ لڑائی کی شدت کے وقت جب مسلمان منتشر ہونے لگے، حضرت عمرو ؓ نے اپنے بیٹے خلاد کو لے کر مشرکین پر حملہ کیا اور اس قدر پامردی سے لڑے کہ دونوں باپ بیٹوں نے شہادت پائی اور حضرت عمرو ؓ اپنے لنگڑے پیر کے ساتھ جنت میں لنگڑاتے ہوئے پہنچ گئے۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔ آنحضرت ﷺ ان کی طرف سے گذرے تو دیکھا کہ شہید پڑے ہوئے ہیں۔ فرمایا خدا اپنے بعض بندوں کی قسم پوری کرتا ہے..... عمرو ؓ بھی انہی میں ہیں۔ اور میں ان کو جنت میں اسی لنگڑے پاؤں کے ساتھ چلتے ہوئے دیکھ رہا ہوں۔

بعض روایتوں میں آیا ہے کہ اس کے بدلے ان کو وہاں صحیح وسالم پیر دیا گیا ہے۔ حضرت عمرو ؓ کی بیوی کو ان کی شہادت کی خبر پہنچی تو ایک اونٹ لے کر آئیں اور اپنے شوہر اور بھائی عبداللہ بن عمرو ؓ (حضرت جابر ؓ کے والد ماجد) کو اس پر لاد کر گھر لے گئیں لیکن بعد میں اُحد کا دامن گنج شہیداں قرار پایا۔ اسی بنا پر آنحضرت ﷺ نے لاش منگوا کر یہیں تمام شہداء کے ساتھ دفن کی۔ چنانچہ عبداللہ بن عمرو ؓ اور عمرو ؓ بن جموح ایک قبر میں دفن کئے گئے۔

**اولاد** : چار لڑکے تھے اور چاروں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ غزوات میں شریک تھے دو کے نام معلوم ہیں اور وہ یہ ہیں، معاذ (عقبہ ثانیہ میں شریک تھے) خلاد اُحد میں شہید ہوئے۔

بیوی کا نام ہند بنت عمرو تھا۔ بنو سلمہ کے سردار عبداللہ بن عمرو بن حرام کی بہن اور حضرت جابرؓ صحابی مشہور کی حقیقی پھوپھی تھیں۔

**حلیہ :** گورا رنگ، گھونگھر والے بال، پیر میں لنگ تھا۔

**اخلاق :** جودوسخا عرب کی ایک قدیم میراث ہے حضرت عمروؓ میں جس درجہ تک یہ صفت موجود تھی اس کا اندازہ اس بات سے ہوسکتا ہے کہ آنحضرت ﷺ نے اسی کی وجہ سے ان کو بنو سلمہ کا سردار بنایا تھا۔ چنانچہ خاندانِ سلمہ کے کچھ لوگ آنحضرت ﷺ کے پاس آئے اور آپ ﷺ نے دریافت کیا کہ تمہارا سردار کون ہے؟ انہوں نے کہا جد بن قیس ایک بخیل شخص ہمارا سردار ہے، آنحضرت ﷺ نے فرمایا بخل سے بدتر کوئی چیز نہیں اس لئے تمہارا سردار عمرو بن جموح کو بناتا ہوں۔ اس واقعہ کو انصار کا شاعر ان الفاظ میں بیان کرتا ہے :

وقال رسول الله والحق قوله لمن قال منامن تسمون سیدا
فقالو اله جد بن قیس علی التی بنخله فیها وان کان اسودا
فتی ماتخطی خطوة الدنیاء ولا مدفی یوم الیٰ سؤاة یدا
فسوّدعمرو بن الجموع لجوده وحق لعمرو بالندی ان یسوّدا
اذاجاء ہ السئول اذھب ماله وقال خذوه انه مائد غدا

آنحضرت ﷺ جب نکاح کرتے تو عمروؓ دعوتِ ولیمہ کرتے تھے[1]۔ رضی اللہ تعالیٰ عنه بهذه السبحینه المرضاة۔



[1] اصابہ جلد ۴۔ ص ۲۹۱

# حضرت عمروؓ بن حزم

**نام ونسب :**

عمرو نام۔ابوالضحاک کنیت،خاندن نجار سے ہیں،نسب نامہ یہ ہے :

عمرو بن حزم بن زید بن لوذان بن عمرو بن عبد مناف بن غنم بن مالک بن نجار۔حضرت عمارہؓ بن حزم جو بیعتِ عقبہ میں شریک تھے ان کے برادر علاتی ہیں۔ان کی ماں خاندان ساعدہ سے تھیں۔

**اسلام :** ابتدائے اسلام اور ہجرتؐ کے زمانہ تک کم سن تھے اس بناء پر زمانۂ اسلام کی صحیح تعیین نہیں ہوسکتی،غالباً اپنے گھر والوں کے ساتھ مسلمان ہوئے ہوں گے۔

**غزوات :** کم عمری کی وجہ سے بدر اور احد میں شرکت کے قابل نہ تھے جب غزوۂ خندق واقع ہوا تو پانزدہ سالہ تھے اس لئے غزوہ میں شریک ہوئے اس کے بعد اور بھی غزوات میں شرکت کی۔

۱۰ھ میں آنحضرت نے خالد بن ولید کو نجران بھیجا تھا،وہاں کے لوگ مسلمان ہوئے تو حضرت عمروؓ کو حاکم بنا کر روانہ فرمایا اور ایک یادداشت لکھوا کر حوالہ کی جس میں فرائض سنن، صدقات، دیات اور بہت سے احکام درج تھے۔ چنانچہ کاروبارِ حکومت کے ساتھ ساتھ محکمۂ مذہبی بھی انہی کی زیرِ نگرانی تھا یعنی تعلیم اور تبلیغ کا مذہبی فرض بھی انجام دیتے تھے۔ صاحب استیعاب لکھتے ہیں:

"استعمله رسول الله ﷺ على نجران ليفقهم فى الدين ويعلم القرآن ويأخذ صدقاتهم"۔

یعنی "رسول اللہ ﷺ نے ان کو فقہ،قرآن کی تعلیم اور صدقات کی تحصیل پر مامور فرمایا تھا"۔

اس وقت ان کا سن عام روایت کے لحاظ سے ۱۷ سال کا تھا،لیکن ہمارے نزدیک یہ صحیح نہیں کیونکہ غزوہ خندق ۵ھ میں واقع ہوا،اور اس وقت وہ پانزدہ سالہ تھے۔اس بناء پر ۱۰ھ میں ان کا سن کسی حال میں ۲۰ سال سے کم نہیں ہوسکتا۔

مدینہ سے روانگی کے وقت بیوی کو جن کا نام عمرہ تھا ہمراہ لے گئے تھے،چنانچہ نجران پہنچ کر اسی سال ایک لڑکا پیدا ہوا،جس کا نام انہوں نے محمد اور ابوسلیمان کنیت رکھی لیکن پھر آنحضرت ﷺ کو

مطلع کیا، تو آنحضرت ﷺ نے لکھا کہ محمد نام اور ابو عبد الملک کنیت رکھو[1] آنحضرت ﷺ کے بعد غالباً مدینہ ہی میں مقیم رہے۔

**وفات** : اور یہیں ۵۱ھ میں وفات پائی، مؤرخین نے سنہ وفات میں سخت اختلاف کیا ہے لیکن صحیح یہی ہے کہ سنہ پچاس کے بعد انتقال کیا۔

## اہل وعیال :

دو بیویاں تھیں۔ پہلی کا نام عمرہ تھا اور عبداللہ بن حارث غسانی کی بیٹی تھیں جو قبلیۂ ساعدہ کے حلیف تھے[2]۔ دوسری کا نام سودہ بنت حارثہ تھا[3]۔ اور یہ ان کے اخیر وقت تک زندہ تھیں۔

اولاد کی صحیح تعداد معلوم نہیں، محمد البتہ مشہور ہیں، جو عہد نبوت میں پیدا ہوئے، حضرت عمرؓ وغیرہ سے حدیث سنی، ۶۳ھ یوم حرہ میں لشکر شام سے مقابلہ ہوا۔ اور اسی میں شہادت حاصل کی، اس موقع پر قبیلہ خزرج کا علم انہی کے ہاتھ میں تھا، قاضی ابوبکر فقیہہ جو روایت واجتہاد دونوں کے مالک تھے، انہی کے بیٹے ہیں۔

## فضل وکمال :

علمی قابلیت، اصابت رائے، قوت فیصلہ، احکام شریعت پر عبور کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ان کو بخران کا حاکم مقرر کیا تھا۔ ۲۰ سال کی عمر میں حکومت کے ایک عہدہ جلیلہ کی انجام دہی اور پھر قرآن وفقہ کی تعلیم ان کی غیر معمولی قابلیت کا بین ثبوت ہے۔

احادیث نبوی ﷺ بھی ان سے روایت کی گئی ہیں۔ جن میں وہ کتاب بھی ہے جو آنحضرت ﷺ نے ان کو لکھوا کر دی تھی، اس کو ابو داؤد، نسائی، ابن حبان دارمی اور دیگر محدثین نے بھی نقل کیا ہے۔

راویان حدیث کے زمرہ میں ان کی بیوی اور بیٹے کے علاوہ پوتے ابوبکر، اور نضر بن عبداللہ سلمی اور زیاد بن نعیم حضرمی بھی داخل ہیں۔

**اخلاق** : حضرت عمروؓ کے معدن اخلاق میں حق گوئی سب سے نمایاں جوہر ہے۔

حضرت عمار بن یاسرؓ کے متعلق آنحضرت ﷺ نے فرمایا تھا کہ ان کو باغی گروہ قتل کرے گا! اس بناء پر جب جنگ صفین میں وہ جناب امیر رضی اللہ عنہ کی طرف سے شہید ہوئے تو انہوں نے حضرت امیر معاویہؓ اور حضرت عمرو بن عاصؓ کو یہ حدیث یاد دلائی۔

---

[1] طبقات ابن سعد جلد ۵۔ ص ۵۰۔ [2] ایضاً [3] تہذیب التہذیب جلد ۸۔ ص ۲۰

ایک مرتبہ امیر معاویہؓ کے پاس گئے تو کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے کہ بادشاہ سے رعیت کے متعلق قیامت میں سوال ہوگا۔

امیر معاویہؓ نے جب یزید کی خلافت کے لئے تمام ملک سے بیعت لی تو انہوں نے امیر معاویہؓ سے نہایت سخت گفتگو کی۔



# حضرت عمیرؓ بن سعد

## نام ونسب :

عمیر نام۔ نسیج وحدہ لقب، سلسلۂ نسب یہ ہے :

عمیر بن سعد بن عبید بن نعمان ابن قیس بن عمرو بن عوف۔

باپ نے جن کا نام سعد بن عبید تھا۔ حضرت عمیرؓ کی صغرسنی میں انتقال کیا، ماں نے جلاس بن سوید سے نکاح کرلیا۔ عمیرؓ بھی اپنی ماں کے ساتھ جلاس کی زیر تربیت رہے۔ جلاس نے نہایت ناز ونعمت کے ساتھ حقیقی اولاد کی طرح پرورش کی۔

سعد بن عبید کے نام سے مورخین نے دھوکا کھایا حضرت ابو زیدؓ جو انصار کے اُن چار قاریوں میں جن کا ذکر صحیح بخاری میں آیا ہے، ان کا نام بھی سعد ابن عبید تھا، اس بنا پر لوگوں نے حضرت عمرؓ کو ان کا فرزند تصور کرلیا۔ لیکن یہ سخت غلطی ہے زمانہ اور سنین وفات کے فرق کے علاوہ صاف بات یہ ہے کہ عمیرؓ کے والد قبیلہ اوس سے تھے اور حضرت ابوزیدؓ جیسا کہ حضرت انسؓ نے تصریح کی ہے، ان کے رشتہ کے چچا ہوتے تھے، ظاہر ہے کہ حضرت انسؓ قبیلۂ خزرج سے تھے، اس لئے حضرت ابوزیدؓ قبیلہ اوس سے کیونکر ہو سکتے ہیں۔

**اسلام :** جلاس مسلمان ہو گئے تھے۔ یہ بھی غالباً اسی زمانہ میں اسلام لائے۔

**غزوات :** اگر چہ کم سن تھے، تاہم جلاس کے ہمراہ جہاد میں جاتے تھے، غزوۂ تبوک کی ہمراہی کا واضح طور پر ذکر آیا ہے۔ لیکن باایں ہمہ وہ کسی غزوہ میں شرکت کا شرف نہ حاصل کر سکے اور درحقیقت وہ کم عمری کی وجہ سے اس قابل بھی نہ تھے۔

فتوحات شام میں البتہ حصہ لیا اور حضرت عمرؓ نے ان کو شام کے ایک لشکر کا افسر بنایا کچھ دنوں کے بعد حمص کے حاکم مقرر ہوئے اور حضرت عمرؓ کی وفات تک اسی منصب پر سرفراز رہے۔

**وفات :** حمص میں انہوں نے مستقل اقامت اختیار کرلی تھی، چنانچہ ابن سعد کے خیال کے مطابق حضرت امیر معاویہؓ کے عہد حکومت میں یہیں فوت بھی ہوئے۔

**اولاد :** حسب ذیل اولاد چھوڑی۔ عبدالرحمٰن، محمد۔

## فضل وکمال :

صحابہؓ میں فضل وکمال کے لحاظ سے ممتاز سمجھے جاتے تھے، حضرت عمرؓ کہا کرتے تھے، ''کاش! مجھ کو عمیرؓ جیسے چند آدمی مل جاتے تو امور خلافت میں بڑی مدد ملتی''۔ حضرت عمرؓ ان کی قابلیت پر تعجب کرتے تھے، نسیج وحدہ ( یکتا و یگانہ ) کا لقب اسی حیرت انگیز لیاقت کی وجہ سے دیا تھا۔

حضرت عبداللہ بن عمرؓ کہتے تھے کہ عمیرؓ سے بہتر شام میں ایک شخص بھی نہ تھا۔

سلسلۂ روایت میں ان سے چند حدیثیں مروی ہیں، جن کے راوی حسب ذیل حضرات ہیں : ابوطلحہ خولانی، راشد بن سعد، حبیب بن عبید، ابوادریس خولانی، زبیر بن سالم وغیرہ۔

**اخلاق** : اخلاقی حیثیت سے حضرت عمیرؓ نہایت بلند پایہ تھے، زہد وتقویٰ میں ان کا مثل بمشکل مل سکتا تھا، جوش ایمان اور حب رسول کی دولت صغر سنی ہی سے ملی تھی، چنانچہ غزوۂ تبوک میں جبکہ نہایت خورد سال تھے اور جہاد میں محض تماشائی کی حیثیت رکھتے تھے جلاس نے ایک موقع پر کہا کہ ''اگر محمد ﷺ اپنے دعوے میں سچے ہیں تو ہم گدھوں سے بھی بدتر ہیں''۔ تو عمیرؓ نے بلا کسی خیال کے فوراً جواب دیا کہ ''وہ ضرور سچے ہیں اور تم یقیناً گدھوں سے بدتر ہو''۔ جلاس کو سخت ناگوار گذرا اور انہوں نے عہد کرلیا کہ اب عمیرؓ کی کفالت سے قطع تعلق کرلیں گے۔

حضرت عمیرؓ نے جلاس کو جواب دے کر آنحضرت ﷺ کو بھی خبر کردی کہ اس کے چھپانے میں حبط اعمال اور قرآن نازل ہونے کا خوف تھا، آنحضرت ﷺ نے عمیرؓ اور جلاس کو بلا کر واقعہ پوچھا، جلاس نے قطعی انکار کیا، لیکن وحی والہام کی دسترس سے کب کوئی چیز باہر رہ سکتی تھی، چنانچہ حضرت عمیرؓ کی اس سے تائید ہوئی، آنحضرت ﷺ نے سر اٹھا کر یہ آیت پڑھی :

''يَحْلِفُونَ بِاللّٰهِ مَاقَالُوْا وَلَقَدْ قَالُوْا كَلِمَةَ الْكُفْرِ''

یعنی ''وہ قسم کھا کر کہتے ہیں کہ ہم نے کچھ نہیں کہا حالانکہ انہوں نے کفر کا کلمہ منہ سے نکالا تھا''۔

اور جب : ''فَاِنْ يَّتُوْبُوْا يَكُ خَيْرًا لَّهُمْ'' یعنی ''اگر وہ توبہ کرلیں تو بہتر ہے''۔ پر پہنچے تو جلاس نے بے ساختہ کہا کہ میں توبہ کرتا ہوں اس کے بعد جلاس حقیقی طور پر مسلمان ہو گئے، اور پھر کوئی ناگوار طرز عمل اختیار نہیں کیا، توبہ قبول ہونے کی خوشی میں حضرت عمیرؓ کی کفالت کرنے کی جو قسم کھائی تھی توڑ دی اور پھر ہمیشہ ان کی کفالت کرتے رہے۔

آیت اُترنے پر آنحضرت ﷺ نے عمیرؓ کا کان پکڑا اور فرمایا لڑکے! تیرے کان نے ٹھیک سنا تھا۔

# حضرت عویم بن ساعدہؓ

## نام ونسب :

عویم نام۔ابوعبدالرحمٰن کنیت،قبیلۂ اوس سے ہیں،نسب نامہ یہ ہے :

عویم ابن ساعدہ بن عائش بن قیس بن نعمان بن زید بن مالک بن عوف بن عمرو بن عوف ابن مالک بن اوس۔

**اسلام :** عقبہ ثانیہ میں شریک تھے۔

## غزوات اور عام حالات :

حضرت حاطبؓ بن ابی بلتعہ سے مواخاۃ ہوئی، بدر، احد، خندق اور تمام غزوات میں آنحضرت ﷺ کے ہمرکاب رہے۔

حضرت ابوبکرؓ کی بیعت میں نمایاں حصہ لیا، چنانچہ صحیح بخاری میں حضرت عمرؓ کی زبانی منقول ہے کہ جب ہم لوگ انصار کے اجتماع عام کی خبر سن کر سقیفۂ بنی ساعدہ کی طرف چلے تو راستہ میں انصار کے دو صالح شخصوں سے ملاقات ہوئی۔انہوں نے انصار کے اتفاق رائے کا تذکرہ کیا اور پوچھا کدھر کا ارادہ ہے؟ جواب ملا سقیفہ کا، بولے کہ :

"لاعلیکم الاتقربو اھم اقضو امرکم" یعنی "وہاں جاکر کیا کرو گے؟ تم اپنا کام کرو"۔

حضرت عمرؓ نے کہا ہم ضرور جائیں گے [1]۔

یہ دونوں بزرگ جیسا کہ دوسری روایتوں میں تصریح ہے حضرت عویمؓ اور حضرت معن بن عدیؓ تھے [2]۔

اس روایت سے صاف ظاہر ہے کہ ان کو انصار کی خلافت منظور نہ تھی،اسی وجہ سے وہ مجمع کو چھوڑ کر کسی اور طرف جارہے تھے۔

**وفات :** خلافت فاروقی میں ۶۵۔۶۶ برس کے سن میں انتقال فرمایا،حضرت عمرؓ جنازہ کے ساتھ تھے،فرمایا "دنیا میں اس وقت ایک شخص بھی ان سے بہتر ہونے کا دعویٰ نہیں کرسکتا،رسول اللہ ﷺ نے جب کوئی نشان کھڑا کیا،عویمؓ ہمیشہ اس کے سایہ میں رہے"۔

---

[1] صحیح بخاری جلد۲۔ص ۱۰۰۹ و ۱۰۱۰۔ [2] فتح الباری جلد ۱۲۔ص ۱۳۳۔

**اولاد :** حسب ذیل اولاد چھوڑی، عتبہ، عبیدۃ۔

## فضل وکمال :

ایک حدیث روایت کی جو شرحبیل بن سعد اور سلام بن عتبہ کے ذریعہ سے مروی ہے۔

**اخلاق :** صفائی و پاکیزگی، طہارت ونظافت کا سخت اہتمام رکھتے تھے۔ وہ مسلمانوں میں پہلے شخص تھے جنہوں نے استنجا میں پانی استعمال کیا۔ ان کو دیکھ کر اور مسلمان بھی اس پر عمل کرنے لگے۔

قرآن مجید نے اس کو بنظر استحسان دیکھا، چنانچہ مسجد قبا کے متعلق جو آیتیں نازل ہوئیں ان میں ایک آیت یہ بھی ہے۔

"فیه رجال یحبون ان یتطهروا والله یحب المطهرین"

''اس میں چند لوگ طہارت کو سخت دوست رکھتے ہیں اور اللہ بھی ایسے پاک رہنے والوں کو محبت رکھتا ہے''۔

آنحضرت ﷺ نے ان لوگوں سے دریافت کیا کہ طہارت کی وہ کیا صورت ہے جس کی وجہ سے خدا نے تم لوگوں کی مدح فرمائی؟ جواب ملا :

"نغتسل من الجنابة و نستنجی بالماء"

''ہم جنابت سے غسل کرتے ہیں اور پانی سے استنجا کرتے ہیں''۔

ارشاد ہوا کہ یہ طرزِ عمل نہایت پسندیدہ ہے تم کو اس کا پابند ہونا چاہئے۔

آنحضرت ﷺ سے ایک مرتبہ کسی نے پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے آیت میں جن لوگوں کی تعریف کی ہے وہ کون لوگ ہیں؟ فرمایا ''انہی میں ایک نیک مرد عویم ؓ بھی ہے''[1]۔

بعض روایتوں میں ہے۔

"نعم العبد من عباد الله الرجل الصالح"

یعنی ''عویم، خدا کا نیک بندہ اور جنتی شخص ہے''۔



---

[1] فتح الباری جلد ۱۲۔ ص ۱۳۳۔

"ف"

# حضرت فضالہ بن عبید رضی اللہ عنہ

## نام ونسب :

فضالہ نام۔ ابومحمد کنیت، سلسلہ نسب یہ ہے :

فضالہ بن عبید بن نافذ بن قیس ابن صہیب بن حجمی بن کلفتہ بن عوف بن عمرو بن عوف بن مالک بن اوس، والدہ کانام عقبہ بنت محمد بن الجلاح انصاریہ ہے۔

عبید بن نافذ (حضرت فضالہؓ کے والد) اپنے قبیلہ کے سربرآوردہ شخص تھے، اوس وخزرج کی لڑائی میں نمایاں رہے، نہایت شجاع وبہادر تھے، گھوڑ دوڑ کراتے اور اس میں سب سے بازی لے جاتے، زور وقوت کا یہ حال تھا کہ ایک پتھر دوسرے پر دے مارتے[1] تو آگ نکلنے لگتی سپہ گری کے ساتھ فن میں اور شاعری کا بھی کافی ذوق رکھتے تھے۔

**اسلام :** حضرت فضالہؓ مدینہ میں اسلام کے قدم آتے ہی مسلمان ہو گئے تھے۔

**غزوات:** لیکن کسی وجہ سے بدر میں شریک نہ ہوئے، غزوۂ احد اور باقی تمام غزوات میں آنحضرت ﷺ کے ہم رکاب رہے اور بیعت الرضوان میں بھی شرکت کا شرف حاصل کیا[2]۔

عہد نبوت کے بعد شام گئے اور وہاں کی فتوحات میں حصہ لیا، اس کے بعد فتح مصر میں شامل ہوئے، پھر شام آکر مستقل سکونت اختیار کی اور دمشق میں اپنے رہنے کے لئے مکان بنایا بعض روایتوں میں ہے کہ حضرت معاویہؓ نے بنوایا تھا[3]۔

حضرت عثمانؓ کے عہد خلافت میں قاضی دمشق حضرت ابودرداءؓ تھے، انہوں نے انتقال فرمایا تو حضرت امیر معاویہؓ نے وفات سے قبل ان سے پوچھا کہ آپ کے بعد قاضی کس کو بنایا جائے؟ فرمایا فضالہ بن عبیدؓ کو، حضرت ابودرداءؓ فوت ہوئے تو حضرت امیر معاویہؓ نے حضرت فضالہؓ کو بلاکر دارالامارۃ کا محکمہ قضا سپرد کیا۔

صفین ۳۷ھ میں امیر معاویہؓ جناب امیرؓ کے مقابلہ کو نکلے تو دمشق میں اپنا جانشین انہی کو

---

[1] اصابہ۔ جلد۵۔ ص۲۱۰۔ [2] ایضاً۔ [3] مسند۔ جلد۶۔ ص۱۹۔

بنایا اس موقع پر انہوں نے جو الفاظ کہے وہ خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

"لم احبک بھا ولک استترت بک من النار"[1]۔

"میں نے تم کو اپنا جانشین نہیں بلکہ جہنم کے مقابلہ میں سپر بنایا ہے"۔

۴۹ھ میں سلطنت روم پر لشکر کشی کی تو تمام لشکر انہی کی ماتحتی میں دیا[2] انہوں نے بہت سے قیدی پکڑے، اسی ضمن میں جزیرہ قبرص پر بھی حملہ کیا[3]۔

امیر معاویہ ؓ کی طرف سے درب (طرسوس اور بلاد روم کے درمیانی علاقہ کا نام ہے۔ کے بھی عامل مقرر ہوئے[4]۔

**وفات** : ۵۳ھ میں وفات پائی امیر معاویہ ؓ مسند حکومت پر تھے، خود جنازہ اٹھایا اور ان کے بیٹے عبداللہ سے کہا، میری مدد کرو، کیونکہ اب ایسے شخص کے جنازہ کے اٹھانے کا موقع نہ ملے گا، دمشق میں دفن ہوئے مزار مبارک موجود ہے اور اب تک زیارت گاہ خلائق ہے۔

**اولاد** : بیٹے کا نام عبداللہ تھا۔

## فضل وکمال :

ایوان حکومت کے ساتھ مجلس علم میں بھی مرجع انام تھے، لوگ دور دراز سے حدیث سننے آتے تھے۔ ایک شخص اسی غرض سے ان کے پاس مصر پہنچا تھا[5]۔

جو شخص رسول اللہ ﷺ کے شرف صحبت سے مشرف اور حضرت عمر ؓ اور حضرت ابودردا جیسے اساطین امت سے مستفیض ہوا ہو، اس کے فضل وکمال کا کیا اندازہ ہوسکتا ہے۔ دار السلطنت دمشق کی مسند قضا کے لئے اور پھر حضرت ابودردا ؓ جیسے بزرگ کی رائے سے منتخب ہونا، ان کی قابلیت کی سب سے بڑی سند ہے، لیکن باایں ہمہ فضل وکمال صرف ۵۰ حدیثیں ان کے سلسلہ سے ثابت ہیں، راویوں کے نام حسب ذیل ہیں۔

حنش صنعانی، عمرو بن مالک اجنبی، عبداللہ الرحمٰن بن جبیر، عبدالرحمٰن بن محیریز، ابوعلی ثمامہ بن شفی، علی بن رباح، محمد بن کعب القرضی، عبداللہ بن عامر تحصی سلیمان بن سنجر عبداللہ بن محیرز، میسرۃ، ابو یزید خولانی۔

---

[1] استیعاب جلد ۲۔ ص ۵۳۱۔ [2] مسند جلد ۶۔ ص ۱۸۔ [3] ایضاً ص ۲۰۔
[4] ایضاً ص ۱۸۔ [5] ایضاً ص ۲۲۔

**اخلاق** : احکام رسول کی تعمیل اور پابندی سنت کا ہر کام میں خیال رکھتے تھے۔

غزوہ روم میں ایک مسلمان کا انتقال ہوا، تو حضرت فضالہؓ نے حکم دیا کہ ان کی قبر زمین کے برابر بنائی جائے کیونکہ آنحضرت ﷺ ہم کو اسی کا حکم دیتے تھے[1]۔ ان کے علاوہ بھی جو مسلمان روم میں شہید ہوئے سب کی قبریں اسی طرح بنوائیں[2]۔

ایک شخص مصر آیا اور حدیث سننے کے لئے ملاقات کی تو دیکھا کہ پراگندہ سر اور برہنہ پا ہیں، بڑا تعجب ہوا، اور بولا کہ امیر شہر ہو کر یہ حالت؟ فرمایا ہم کو آنحضرت ﷺ نے زیادہ تن آسانی اور بناؤ سنگار کی ممانعت کی ہے اور کبھی کبھی ننگے پیر رہنے کو بھی فرمایا ہے[3]۔



[1] مسند جلد ۶۔ ص ۱۸۔ [2] ایضاً ص ۱۲۔ [3] ایضاً ص ۲۲۔

# "ق"

## حضرت قتادہ ؓ بن نعمان

**نام ونسب** :

قتادہ نام ہے۔ ابوعمر کنیت، قبیلہ اوس کے خاندان ظفر سے ہیں۔ نسب نامہ یہ ہے :

قتادہ بن نعمان بن زید بن عامر بن سواد بن ظفر ( کعب ) بن خزرج بن عمرو بن مالک بن اوس ماں کا نام انیسہ بنت قیس تھا جو قبیلۂ نجار سے تھیں اور حضرت ابوسعید خدری ؓ کی والدہ ہوتی تھیں اس بناء پر قتادہ اور ابوسعید اخیافی بھائی تھے۔

**اسلام** : عقبہ ثانیہ میں بیعت کی [1]۔

**غزوات** : بدر میں شریک تھے [2]، غزوۂ اُحد میں حیرت انگیز صبر واستقلال کا اظہار کیا، میدان میں دادِ شجاعت دے رہے تھے کہ کسی مشرک نے آنکھ پر حملہ کیا آنکھ باہر نکل کر رخسار پر لٹک آئی۔ لوگوں نے کہا اس کا کاٹ دینا بہتر ہے، بولے رسول اللہ ﷺ سے مشورہ کرلو، آپ ﷺ نے فرمایا نہیں۔ اور خود دستِ مبارک سے آنکھ کو اس کی جگہ پر لگا دیا اور دعا کی " اللھم اکسھا جمالاً "، خدا کی شان! کہ یہ آنکھ نہایت خوبصورت اور تیز تھی ان کی اولاد میں سے کسی شخص نے اس واقعہ کو دو شعروں میں نظم کردیا ہے [3]۔

انا ابن الذی سالت علی الخد عینہ　　فردت بکف المصطفیٰ احسن الرد

فعارت کما کانت لا ول امرھا　　فیاحسن ماعین وبا حسن مارد

بعض لوگوں نے اس کو جنگِ بدر کا واقعہ قرار دیا ہے لیکن صحیح یہ ہے کہ اُحد کا واقعہ تھا۔ امام مالک دار قطنی بیہقی اور حافظ ابن عبدالبر نے اسی رائے کو ترجیح دی ہے۔ فتح مکہ میں بنوظفر کا علم ان کے پاس تھا [4]۔ غزوۂ حنین میں ثابت قدم رہے تھے۔

---

[1] اسدالغابہ جلد ۴۔ ص ۱۹۵　　[2] صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۵۷۴

[3] اسدالغابہ جلد ۴۔ ص ۱۹۶　　[4] اسدالغابہ جلد ۴۔ ص ۱۹۶

۱۱ھ میں آنحضرت ﷺ نے اسامہؓ بن زید کی ماتحتی میں ایک لشکر روانہ کیا تھا، تمام اکابر مہاجرین اور انصار اس میں شریک تھے۔ حضرت قتادہؓ بھی اس میں شامل تھے[۱]۔

**وفات**: ۲۳ھ میں انتقال کیا حضرت عمرؓ اس وقت مسند خلافت پر متمکن تھے انہوں نے نماز جنازہ پڑھائی۔ حضرت عمرؓ، حضرت ابوسعیدؓ خدری اور محمد بن مسلمہؓ قبر میں اترے۔ **وفات کے وقت** ۶۵ سال کا سن تھا۔

**اہل وعیال**: اولاد کے نام یہ ہیں۔ عمر، عبید۔ بیوی کا نام معلوم نہیں اتنا معلوم ہے کہ ان سے نہایت محبت کرتے تھے[۲]۔ غزوۂ احد سے قبل شادی کی تھی[۳]۔

**فضل وکمال**: فضلائے صحابہؓ[۴] میں تھے ان سے خود صحابہؓ استفسار کرتے تھے۔ **حضرت قتادہؓ** اور حضرت ابوسعیدؓ خدری[۵] کے استفتے کتب حدیث میں منقول ہیں۔ مرویات کی **تعداد** ۷ ہے ان میں سے ایک میں بخاری منفرد ہیں۔ راویوں میں حضرت ابوسعیدؓ خدری، حضرت حذیفہؓ اور حضرت محمودؓ بن لبید جیسے اکابر صحابہؓ کا نام داخل ہے۔

**اخلاق**: بیاض اخلاق میں زہد کا عنوان نہایت جلی ہے۔ ایک مرتبہ قل ہو اللہ پڑھنے میں تمام رات ختم کر دی[۷]۔ ایک روز آسمان پر ابر محیط تھا اور رات نہایت تیرہ تاریک تھی۔ آنحضرت ﷺ مسجد میں نماز عشاء کے لئے تشریف لائے، حضرت قتادہؓ بھی آئے، بجلی چمکی تو فرمایا قتادہ! کیا ہے؟ عرض کی کہ آج لوگ کم آئیں گے، اس لئے قصد کر کے حاضر ہوا ہوں[۸]۔ اس روایت کو امام احمد نے بھی درج کیا ہے۔



---

۱۔ طبقات ابن سعد ص ۱۳۶　۲۔ استیعاب جلد ۲۔ ص ۵۴۵　۳۔ ایضاً
۴۔ اسد الغابہ جلد ۴۔ ص ۱۹۶　۵۔ مسند جلد ۴۔ ص ۱۵　۶۔ صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۷۵۰
۷۔ مسند ابوسعیدؓ خدری جلد ۳۔ ص ۱۵　۸۔ اصابہ جلد ۵۔ ص ۲۳۰

# حضرت قیسؓ بن سعد بن عبادہ

## نام ونسب :

قیس نام۔ ابوالفضل کنیت، خاندان ساعدہ (قبیلۂ خزرج) کے معزز رکن اور حضرت سعد بن عبادہؓ سردار خزرج کے فرزند ارجمند ہیں۔ سلسلۂ نسب پدر گرامی کے حالات میں بیان ہو چکا ہے۔ والدہ ماجدہ کا نام فکیہہ بنت عبید بن ولیم تھا اوران کے والد بزرگوار کی بنت عم تھیں۔

اجداد گرامی، مدینہ کے مشہور مخیر اور رئیس اعظم تھے۔ والد ماجد قبیلۂ خزرج کے سردار اور صحابیت کے شرف سے ممتاز تھے۔ آل ساعدہ کا یہ نامور اسی سپہر بریں کا آفتاب عالمتاب تھا۔

**اسلام :** ہجرت نبوی سے قبل مذہب اسلام سے مشرف ہوئے۔

**غزوات :** تمام غزوات میں شرکت کی۔ جیش الخبط میں جو رجب ۸ھ میں ہوا تھا، شریک تھے۔ یہ غزوہ مسلمانوں کے لئے یکسر امتحان وآزمائش تھا۔ ۳۰۰ آدمیوں کو لے کر جن میں حضرت ابوبکرؓ وعمرؓ بھی تھے، حضرت ابوعبیدہؓ ساحل کی طرف بڑھے وہاں ۱۵ روز قیام رہا زادِراہ ختم ہو چکا تھا لوگ پتے جھاڑ جھاڑ کر کھاتے تھے، حضرت قیسؓ نے یہ دیکھ کر ۳ اونٹ قرض لئے اوران کو ذبح کرایا اس طرح تین مرتبہ میں ۹ اونٹ قرض لے کر ذبح کئے اور تمام لشکر کے قوت کا سامان کیا۔ حضرت ابوعبیدہؓ نے یہ دیکھ کر کہ زیادہ زیر بار ہو رہے ہیں اس سے منع کر دیا[1]۔

حضرت ابوبکرؓ وعمرؓ نے کہا کہ ان کو روکا جائے ورنہ اپنے باپ کا مال اسی طرح صرف کر دیں گے[2]۔ غزوہ سے واپس ہو کر لوگوں نے آنحضرت ﷺ سے ذکر کیا تو فرمایا کہ سخاوت اور فیاضی اسی گھرانے کا خاصہ ہے[3]۔

غزوہ فتح میں رسول اللہ ﷺ کے ہمرکاب تھے۔ یاد ہوگا سعد بن عبادہؓ سے جب آنحضرت ﷺ نے جھنڈا لے لیا تو انہی کو عطا کیا تھا[4]۔ غزوات کی علمبرداری کے علاوہ وہ خلافت الٰہی کے ایک ضروری رکن تھے۔ خلافت کا نظام جن ارکان سے قائم تھا ان میں ایک حضرت قیسؓ بھی تھے۔ حضرت انسؓ بن مالک فرماتے ہیں :

---

[1] صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۶۲۵، ۶۲۶ [2] اسد الغابہ جلد ۴۔ ص ۲۱۵

[3] استیعاب جلد ۲۔ ص ۵۳۹ [4] ایضاً

ان قیس بن سعد کان یکون بین ید النبی صلی اللہ علیہ وسلم بمنزلة صاحب الشرط من الامیر "[1]

"یعنی قیس کا دربار رسالت ﷺ میں وہ درجہ تھا جو کسی بادشاہ کے یہاں پولیس افسر اعلیٰ کا ہوتا ہے"۔

جناب امیرؓ کی بارگاہ میں ان کو خاص خصوصیت حاصل تھی، مسندِ خلافت پر جلوس فرما ہوئے تو ان کو مصر کا والی مقرر کیا۔ امیر معاویہؓ نے ان کے خلاف ہر چند کوشش کی لیکن ناکام رہے اور مصر میں کسی قسم کی شورش نہ ہو سکی، آخر کوفیوں کو اٹھا کر حضرت علیؓ سے قیسؓ کی معزولی کا فرمان بھجوایا اور ان کی جگہ پر محمد بن ابی بکر والی ہو کر مصر گئے لیکن مصر کی ولایت ان کے بس کی نہ تھی، امیر معاویہؓ اور عمرو بن عاصؓ کی حکمت عملی نے ان کے خلاف بدامنی کا ایک طوفان کھڑا کر دیا۔ جس سے سدِّ خلافت ٹکرا کر پاش پاش[2] ہو گئی۔

حضرت قیسؓ مصر سے مدینہ چلے آئے، یہاں مروان موجود تھا اس نے دھمکی دی تو مجبور ہو کر کوفہ چلے گئے اور وہیں جناب امیرؓ کے ساتھ بود و باش اختیار کر لی[3]۔ اسی زمانہ میں صفین کا واقعہ پیش آیا، حضرت قیسؓ اس میں شریک ہوئے اور یہ اشعار پڑھے :

هذا اللواء الذی کنا نحف به ... مع النبی و جبریل لنا مدد
حاضر من کانت الانصار عیبته ... ان لا یکون له من غیرهم احد
قوم اذا حاربوا طالت اکفهم ... بالمشرفیة حتی یفتح البلد

اس سے قبل جنگ جمل میں بھی حصہ لے چکے تھے۔

جنگ نہروان میں اپنی تمام قوم کے ساتھ شریک تھے، ابتداً اتمام حجت کے لئے جناب امیرؓ نے حضرت ابوایوبؓ انصاری اور حضرت قیسؓ نے خوارج کے لشکر میں بھیجا عبداللہ بن شجر خارجی سے گفتگو ہوئی اس نے کہا کہ آپ کی اتباع ہمیں منظور نہیں، ہاں عمر بن خطابؓ جیسا کوئی ہو تو اس کو خلیفہ بنا سکتے ہیں، حضرت قیسؓ نے جواب دیا کہ ہم میں علی بن ابی طالبؓ ہیں، تم میں کوئی اس مرتبہ کا ہو تو پیش کرو، بولا ہم میں کوئی نہیں، فرمایا تو پھر اپنی جلد خبر لو، میں دیکھتا ہوں فتنہ تمہارے دلوں میں گھر کرتا جا رہا ہے۔

لڑائی کے بعد بھی جناب امیرؓ کے وفادار دوست رہے، ۴۰ھ میں جناب امیرؓ شہید

[1] صحیح بخاری جلد ۲۔ص ۱۰۵۹ [2] اصابہ جلد ۵۔ص ۲۵۵ [3] اسد الغابہ جلد ۴۔ص ۲۱۶

ہوئے اور عنان خلافت امام حسن ؓ کو تفویض ہوئی تو قیس ؓ ان کے بھی دست بازو رہے۔ امیر معاویہ ؓ نے جناب امیر ؓ نے خبر شہادت سن کر ایک لشکر بھیجا تھا، قیس ؓ ۵ ہزار آدمیوں کو لے کر جن کے سر منڈے ہوئے تھے اور موت پر بیعت کر چکے تھے شامی لشکر کو روکنے کے لئے ابنار پہنچے، امیر معاویہ ؓ نے ابنار کا محاصرہ کیا، اسی درمیان میں فریقین میں صلح ہوگئی اور امام حسن ؓ نے قیس ؓ کو خط لکھا کہ "شہر معاویہ ؓ کے سپرد کر کے میرے پاس مدائن چلے آؤ"۔ خط پہنچا تو نہایت برہم ہوئے اور امام حسن ؓ کو سخت وست کہا، پھر سب کو جمع کر کے ایک خطبہ دیا اور کہا کہ "دونوں باتوں میں سے ایک اختیار کرو، قتال بلا امام یا اطاعت معاویہ ؓ سب نے باتفاق کہا کہ جنگ کے بجائے امن اچھا ہے ہم سب امیر معاویہ ؓ کی بیعت میں داخل ہوتے ہیں، قیس ؓ نے ان لوگوں کے لئے امیر سے امان طلب کی اور سب کو لے کر مدائن چلے آئے۔

یہاں سے قیس ؓ نے مدینہ کا رخ کیا۔ ساتھیوں کے لئے خود اپنے اونٹ ذبح کرائے، مدینہ پہنچنے تک ایک اونٹ روزانہ ذبح کراتے تھے۔

مدینہ آکر گوشۂ تنہائی اختیار کیا۔ اور عبادت الٰہی میں مصروف ہوئے، یہاں تک کہ ان کا مقررہ وقت آگیا۔

**وفات** : ۶۰ ھ میں انتقال کیا، یہ امیر معاویہ ؓ کی حکومت کا اخیر زمانہ تھا کچھ دنوں بیمار رہے اہل مدینہ کثرت سے ان کے قرضدار تھے، اس لئے عیادت کو آتے ہوئے شرماتے تھے انہوں نے اعلان کرا دیا کہ جس پر جتنا قرض ہے میں معاف کرتا ہوں اس خبر کے مشہور ہوتے ہی عیادت کے لئے تمام شہر اُمنڈ آیا، حضرت قیس ؓ بالا خانہ پر تھے، لوگوں کی یہ کثرت ہوئی کہ آمد و رفت میں کوٹھے کا زینہ ٹوٹ گیا۔

**اہل وعیال** : لڑکے کا نام عامر تھا[1] اپنے والد سے حدیث روایت کی ہے۔

**حلیہ** : حلیہ یہ تھا، قد لمبا بدن دوہرا، خوبصورت اور شکیل تھے، چہرہ پر ایک بال نہ تھا، اس لئے انصار ظرافت میں کہا کرتے تھے، کہ کاش ان کے لئے ایک داڑھی خریدی جاتی قد اتنا لمبا تھا کہ گدھے پر سوار ہوتے تو پیر زمین پر لٹکتے تھے۔

**فضل وکمال** :

فضلائے صحابہ میں تھے، اشاعت حدیث، خاص نصب العین تھا مصر میں جب امیر ہوگئے تو بعض حدیثیں منبر پر بیان کیں[2]۔ مسائل میں غور و فکر اور تحری سے کام لیتے تھے۔

---

۱ مسند۔ جلد ۳۔ ص ۴۲۲ ۲ مسند۔ جلد ۲۔ ص ۴۲۲

ایک شخص نے صدقۂ فطر کی بابت سوال کیا، فرمایا زکوٰۃ سے پیشتر آنحضرت ﷺ نے اس کا حکم دیا تھا، جب زکوٰۃ مقرر ہو گئی تو نہ حکم دیا اور نہ منع فرمایا، اسی بنا پر ہم لوگ اب تک ادا کرتے ہیں[1]۔

راویان حدیث اور تلامذۂ خاص میں اصحاب ذیل کا نام لیا جا سکتا ہے۔

حضرت انس بن مالکؓ، ثعلبہ بن ابی مالک، ابو میسرۃ، عبدالرحمٰن بن ابی الیلیٰ ابو عمار غریب بن حمید ہمدانی، شعبی، عمرو بن شرحبیل وغیرہ۔

## اخلاق و عادات :

گلستان سیرت نسیم اخلاق سے شگفتہ ہے خدمت رسول ﷺ، زہد و اتقا ادب نبوت، جود و سخا، رائے و تدبر، شجاعت و بسالت، ہر دلعزیزی اور بے تعصبی اس نو بادۂ ساعدہ کے گلہائے شگفتہ ہیں۔

رسول اللہ ﷺ کی خدمت دین و دنیا کی سعادت ہے، تمام صحابہؓ اس شرف عظیم کے لئے جدوجہد کرتے تھے۔ لیکن

ایں سعادت بزور بازو نیست

حضرت قیسؓ کو یہ شرف بھی حاصل تھا۔ مسند ابن حنبل میں ہے،

**ان اباہ دفعہ الی النبی ﷺ یخدمہ**[2]، "یعنی ان کے باپ حضرت سعدؓ نے ان کو آنحضرت ﷺ کے حوالہ کیا کہ ان سے کام لیا کریں۔

زہد کا یہ حال تھا کہ امام حسنؓ کے زمانۂ خلافت کے بعد بالکل عزلت نشین ہو گئے تھے، اکثر عبادت کیا کرتے تھے۔ فرائض سے گذر کر نوافل تک نہایت پابندی سے ادا کرتے تھے، یوم عاشورہ کا روزہ نفل ہے اور رمضان کے روزوں سے قبل تمام صحابہؓ رکھتے تھے۔ روزہ رمضان فرض ہونے کے بعد اس کی ضرورت باقی نہ رہی تاہم حضرت قیسؓ ہمیشہ عاشورے کے دن روزہ رکھتے تھے[3]۔

حامل رسالت کے ادب و احترام کا یہ حال تھا کہ ایک بار آنحضرت ﷺ حضرت سعد بن عبادہؓ کے مکان تشریف لے گئے، واپسی کے وقت حضرت سعدؓ نے اپنا گدھا منگایا اور اس پر چادر بچھوائی اور قیسؓ سے کہا کہ آپ ساتھ جاؤ، قیسؓ چلے تو آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ سوار ہو جاؤ ان کو تامل ہوا تو ارشاد ہوا کہ سوار ہو جاؤ یا واپس جاؤ، حضرت قیسؓ آنحضرت ﷺ کے برابر بیٹھنا خلاف ادب سمجھتے تھے اس لئے واپس آئے۔

جود و سخا، فیاضی و کرم ان کی زندگی کا روشن ترین وصف ہے، اسماء الرجال کے مصنفین لکھتے ہیں۔

---

[1] ایضا جلد ۶۔ ص ۶ [2] مسند جلد ۳۔ ص ۴۲۲ [3] مسند جلد ۳۔ ص ۴۲۲

"کان من کرام اصحاب النبی و اسخیا ئهم" یعنی "وہ صحابہؓ میں نہایت کریم اور سخی تھے"

سخاوت ایک حد تک تو فطری تھی یعنی طبعاً فیاض پیدا ہوئے تھے لیکن اس میں ملک کی آب وہوا، والدین کی طرز بود و ماند اور خاندان کی قدیم خصوصیات کو بھی بڑی حد تک دخل تھا۔ جیش الخبط کے معرکے میں جب مدینہ آ کر اپنے والد سے لوگوں کی فاقہ مستی کا حال بیان کیا تو انہوں نے فرمایا کہ اونٹ ذبح کراتے، جواب دیا کہ میں نے ایسا ہی کیا۔ دوسرے فاقہ کا حال کہا تو بولے پھر ذبح کراتے، عرض کیا یہی حال تھا اسی طرح تیسری بار کی بھوک اور اس کی شدت کا حال سنا تو فرمایا کہ پھر ذبح کراتے بولے کہ مجھے روک دیا گیا[1]۔

اسی غزوہ میں حضرت ابوبکرؓ وعمرؓ نے جو جملہ ان کے متعلق استعمال کیا تھا اس کی خبر سعد بن عبادہؓ کو پہنچ گئی وہ رسول اللہ ﷺ کے پیچھے آ کر کھڑے ہوئے اور کہا کہ ابن ابوقحافہؓ اور ابن خطابؓ کی طرف سے کوئی جواب دے وہ میرے بیٹے کو بخیل کیوں بنانا چاہتے تھے[2]۔

جس شخص کا باپ اتنا دریا دل ہو اس کی فیاضی کی کیا انتہا ہو سکتی ہے۔ مصنف اسد الغابہ لکھتے ہیں۔

"واما جوده فله فیه اخبار کثیرة لانطول بذکرها"[3]

یعنی "ان کی سخاوت کے قصے کثرت سے مشہور ہیں ہم ان کا ذکر طوالت کے خوف سے قلم انداز کرتے ہیں"۔

کثیر بن صلت، امیر معاویہؓ کے قرض دار تھے انہوں نے مروان کو لکھا کہ کثیر کا مکان تم خرید لو اگر نہ دیں تو روپیوں کا مطالبہ کرنا، روپیہ دیں تو خیر ورنہ مکان فروخت کر ڈالنا۔ مروان نے کثیر کو بلا کر اس واقعہ سے آگاہ کیا اور ۳ دن کی مہلت دی کثیر کو مکان بیچنا منظور نہ تھا۔ روپیوں کی فکر کی لیکن ۳۰ ہزار کی کمی تھی سخت پریشان تھے کہ کہاں سے پوری ہو! اتنے میں قیسؓ کا خیال آیا ان کے مکان پر پہنچے اور ۳۰ ہزار قرض مانگا۔ انہوں نے فوراً دے دیا چنانچہ مروان کے پاس روپیہ لے کر آئے اس کو رحم آ گیا اور مکان اور روپے دونوں ان کے حوالے کر دیئے۔ وہاں سے اٹھ کر قیسؓ کے پاس پہنچے اور ۳۰ ہزار کی رقم واپس کی۔ انہوں نے قبول کرنے سے انکار کیا اور کہا کہ جو چیز ہم دے دیتے ہیں اس کو پھر واپس نہیں لیتے[4]۔

---

[1] صحیح بخاری جلد ۳۔ ص ۶۲۶ [2] اسد الغابہ جلد ۴۔ ص ۲۱۵ [3] ایضاً ص ۳۱۶ [4] استیعاب جلد ۲۔ ص ۵۳۹

ایک ضعیفہ اپنی مفلوک الحال اور فقر کی شکایت لے کر آئی اور کہا کہ میرے گھر میں چوہے نہیں ہیں (یعنی اناج نہیں جس کی وجہ سے چوہے آئیں)۔ فرمایا سوال نہایت عمدہ ہے اچھا جاؤ اب تمہارے گھر میں چوہے ہی چوہے نظر آئیں گے چنانچہ اس کا گھر غلہ اور روغن اور دوسری کھانے کی چیزوں سے بھروا دیا۔[1]

آبائی جائداد میں نہایت استغناء اور سیر چشمی ظاہر کی۔ حضرت سعدؓ روانہ ہوتے وقت اپنی تمام جائداد اولاد پر تقسیم کر گئے تھے۔ ایک لڑکا ان کی وفات کے بعد پیدا ہوا اس کا حصہ انہوں نے نہیں لگایا تھا۔ حضرت ابوبکرؓ و عمرؓ نے قیس کو مشورہ دیا کہ اس تقسیم کو فسخ کر کے از سر نو حصے لگائیں انہوں نے کہا کہ میرے باپ جس طرح حصے لگائے گئے ہیں بدستور باقی رہیں گے، باقی میرا حصہ موجود ہے وہ میں اس کو دیئے دیتا ہوں۔[2] رائے و تدبیر میں تمام عرب میں انتخاب تھے۔ مصنف اسد الغابہ لکھتے ہیں۔

"کانو ایعدون دھاۃ العرب حین ثارت الفتنۃ خمسۃ رھط یقال لھم ذووارای العرب ومیکیدتھم معاویہؓ وعمروؓ بن العاصؓ وقیس بن سعد والمغیرۃ بن شعبہ وعبداللہ بن بدیل بن ورقاء"[3]

یعنی "ایام فتنہ میں عرب میں چال اور حکمت عملی والے پانچ شخص تھے، معاویہ عمرو بن العاصؓ، قیسؓ، مغیرہؓ، عبداللہ ابن بدیل"۔

ہوشیاری اور چالاکی کا یہ عالم تھا کہ جب تک وہ مصر کے والی رہے۔ امیر معاویہؓ اور عمروؓ کی کوئی حکمت علمی کارگر نہ ہوئی۔ وہ کہتے ہیں۔ "لولا الاسلام لمکرت مکرا لا تطیقہ العرب"۔ یعنی "اگر اسلام نہ ہوتا تو میں ایسا مکر کرتا جس سے تمام عرب عاجز آ جاتا"۔

اپنی قوم میں نہایت ہر دلعزیز اور تمام انصار پر حاوی تھے۔ حبیب بن مسلمہ، فتنۂ اولیٰ (قتل حضرت عثمانؓ) کے زمانہ میں گھوڑے پر سوار ہو کر ان کے پاس آئے اور کہا کہ اس گھوڑے پر سوار ہو جایئے اور خود زین سے ہٹ گئے۔ قیسؓ نے اس بنا پر آگے بیٹھنے سے انکار کیا کہ آنحضرت ﷺ کا ارشاد ہے کہ آگے خود جانور کے مالک کو بیٹھنا چاہئے حبیب نے کہا یہ میں بھی جانتا ہوں لیکن آپ کے پیچھے بیٹھنے میں مجھ کو اطمینان نہیں۔[4]

نہایت درجہ بے تعصب تھے۔ قادسیہ میں سہل بن حنیف کے ساتھ بیٹھے تھے کہ ایک جنازہ گذرا کہ جیسا کہ مسلمانوں کا عام قاعدہ تھا کھڑے ہو گئے۔ لوگوں نے کہا آپ ناحق کھڑے

---

[1] استیعاب جلد ۲۔ ص ۵۳۹ [2] ایضاً [3] اسد الغابہ جلد ۴۔ ص ۲۱۵ [4] مسند جلد ۳۔ ص ۴۲۲

ہوئے وہ ایک آدمی کا جنازہ تھا۔ حضرت قیسؓ نے فرمایا کہ آنحضرت ﷺ بھی ایک یہودی کے جنازہ کے لئے اٹھے تھے، جب واقعہ معلوم ہوا تو ارشاد فرمایا کیا مضائقہ، آخر وہ بھی تو ایک جان ہے[1]۔

شجاعت و بسالت کا تذکرہ غزوات میں آچکا ہے۔ اس بناء پر اس کا اعادہ چنداں ضروری نہیں۔



[1] ایضاً۔ جلد ۶۔ ص ۶

# حضرت قرظہ بن کعبؓ

## نام ونسب :

قرظہ نام۔ابوعمرو کنیت،قبیلۂ حارث بن خزرج سے ہیں سلسلہ نسب یہ ہے :

قرظہ بن کعب بن کعب بن ثعلبہ بن عمرو کعب بن الاطنابہ بعض لوگوں نے اس طرح لکھا ہے،قرظہ بن عمرو بن کعب بن عمرو بن عائذ بن زید مناۃ بن مالک بن ثعلبہ کعب بن الخزرج بن الحارث بن الخزرج۔

ماں کا نام خلیدہ بنت ثابت بن سنان تھا۔

**اسلام :** ہجرت کے بعد مسلمان ہوئے۔

## غزوات اور عام حالات :

غزوۂ اُحد،غزوۂ خندق اور تمام غزوات میں شرکت کی عہد صدیقی مدینہ میں گذرا، حضرت عمرؓ کے زمانۂ خلافت میں حضرت عمار بن یاسرؓ کے ساتھ کوفہ آئے اور یہیں مقیم ہوگئے، حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کے زمانہ امارت میں مسیلمہ کذاب مدعی نبوت کے ایک دوست کو جوابن النواحہ کے نام سے مشہور تھا کوفہ میں قتل کیا۔

۲۳ھ (عہد فاروقی) میں رے کی مہم سر کی جناب امیرؓ جنگ جمل کے لئے روانہ ہوئے تو ان کو کوفہ میں اپنا جانشین بنایا اور جب صفین کے لئے نکلے تو ان کے ہمراہ لے گئے اور ابو مسعود بدریؓ کو جانشینی کے لئے کوفہ میں چھوڑا۔

اس زمانہ میں ان کے علاقہ کا ایک واقعہ تاریخوں میں مذکور ہے،ذمیوں کی ایک نہر خشک ہوکر مٹ رہی تھی اور ذمی پانی نہ ہونے کی وجہ سے اس مقام کو چھوڑ دینا چاہتے تھے،جناب امیرؓ کے پاس ایک وفد بھیجا اور حالات گوش گذار کئے،آپ نے قرظہؓ کو ایک خط لکھا جو بجنسہ تاریخ یعقوبی میں درج ہے،ہم اس کے بعض فقرے اس مقام پر نقل کرتے ہیں۔

فانظر انت وهم ثم اعمر واصلح النهر فلعمری لان یعمروا احب الینا من ان یخرجوا او ان یعجزوا او یقصروا فی واجب من صلاح البلاد. (۲۴۰_جلد۲)

تم اور وہ (ذمی) مل کر اس معاملہ پر غور کرو، ان کے آباد رہنے کی فکر رکھو اور نہر درست کرادو خدا کی قسم میں ان کا آباد رہنا زیادہ پسند کرتا ہوں ان کا عاجز آ کر بھاگ جانا یا زمین اور آبادی کی سعی فلاح میں ناکام رہنا مجھے منظور نہیں۔

**وفات** : حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے عہد خلافت میں انتقال فرمایا جناب امیرؓ نے نماز جنازہ پڑھائی، اہل کوفہ کو ان کی وفات کا سخت صدمہ ہوا، چنانچہ بزم ماتم قائم ہوئی اور ہر طرف کہرام مچ گیا، کوفہ میں یہ بالکل نئی بات تھی، ابوحاتم رازی، ابن سعد ابن حبان اور قاضی ابن عبدالبر کا یہی خیال ہے۔

لیکن صحیح مسلم میں اس کے خلاف روایت آئی ہے۔ اس بناء پر بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ان کی وفات حضرت علیؓ کے زمانۂ خلافت کے بجائے عہد معاویہؓ میں ہوئی ہے، صحیح مسلم میں ہے کہ قرظہ بن کعب پر کوفہ میں نوحہ کیا گیا تو مغیرہ بن شعبہؓ نے کہا، آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ ''جس پر نوحہ کیا جائے اس کو قیامت کے دن عذاب دیا جائے گا، اس روایت میں چند باتیں قابل لحاظ ہیں۔

۱۔ مغیرہؓ بن شعبہ کے کوفہ میں موجود ہونے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ امیر معاویہؓ کا عہد خلافت تھا، اور مغیرہؓ کوفہ کے والی تھے، کیونکہ جناب امیرؓ اور امیر معاویہؓ کی باہمی جنگ میں مغیرہؓ طائف میں گوشہ نشین تھے، حضرت علیؓ کے انتقال کے بعد کوفہ آئے اور امام حسن سے صلح ہو جانے کے بعد امیر معاویہؓ نے ان کو کوفہ کا حاکم مقرر کیا۔

۲۔ صحیح مسلم کی ایک روایت میں تصریح ہے کہ مغیرہؓ اس زمانہ میں امیر کوفہ تھے۔

۳۔ ترمذی میں ہے کہ مغیرہؓ نے منبر پر چڑھ کر خطبہ دیا، اور رونے کی ممانعت پر حدیث پڑھی۔

۴۔ صحیح بخاری کتاب العلم میں ہے کہ مغیرہؓ نے بحالت امارت حضرت معاویہؓ کے زمانۂ خلافت میں انتقال کیا۔

۵۔ مغیرہؓ کی امارت کوفہ میں تھی۔

ان تمام روایتوں کے ملانے سے معلوم ہوتا ہے کہ امیر معاویہؓ کے عہد میں ان کا انتقال ہوا یہی وجہ سے کہ ابن سعدؒ نے طبقات الکوفیین میں پہلی روایت کو لیا ہے۔ دوسری جگہ اس سے ذرہ ہٹ کر لکھتے ہیں۔ **مات بالکوفة والمغیرة وال علیها۔**

حافظ ابن حجر نے تہذیب میں ایک احتمال پیدا کیا ہے، یعنی یہ کہ صحیح مسلم کی روایت میں

جو واقعہ ہے، ضروری نہیں کہ امارت مغیرہؓ کے زمانہ کا ہو، ممکن ہے کہ مغیرہؓ امیر نہ ہوں اور یہ جملہ عہد امیر میں کہا ہو لیکن یہ کسی طرح صحیح نہیں مسلم کی دوسری روایت میں اس کی تصریح موجود ہے، اس کے علاوہ جیسا کہ ہم نے اوپر لکھا ہے جناب امیرؓ کے زمانہ خلافت میں مغیرہؓ سرے سے کوفہ میں موجود ہی نہ تھے۔

## فضل وکمال :

فضلائے صحابہؓ میں تھے، حضرت عمرؓ عمار بن یاسر والی کوفہ کے ہمراہ انصار کے دس بزرگوں کو تعلیم فقہ کے لئے بھیجا تھا، حضرت قرظہؓ بھی انہی میں تھے۔

آنحضرت ﷺ اور حضرت عمرؓ سے چند روایتیں کیں عامر بن سعد بجلی اور امام شعبی ان کے مسند فیض کے حاشیہ نشین ہیں۔

**اخلاق :** مقدس اور عالی مرتبہ ہونے کے باوجود زندہ دل تھے، ان کے ہاں شادی کی تقریب تھی، لڑکیاں گا رہی تھیں۔ اور یہ ابو مسعود اور ثابت بن زیدؓ کے ساتھ بیٹھے گانا سن رہے تھے، عامر بن سعد نے کہا آپ لوگ صحابی ہو کر گانا سنتے ہیں، فرمایا آنحضرت ﷺ نے ہم کو شادی میں گانے اور موت میں نوحہ کے بغیر رونے کی اجازت دے دی ہے[1]۔



[1] اسد الغابہ جلد ۴۔ ص ۲۰۲۔

# حضرت قطبہؓ بن عامر

## نام ونسب :

قطبہ نام۔ابوزید کنیت،قبیلہ خزرج سے ہیں نسب نامہ یہ ہے :
قطبہ بن عامر حدیدہ بن عمرو بن سواد بن غنم بن کعب بن سلمہ۔

**اسلام** : عقبۂ اولیٰ میں مسلمان اور عقبہ ثانیہ میں شریک ہوئے۔

**غزوات** : بدر، احد اور تمام غزوات میں آنحضرتﷺ کے ہمرکاب تھے۔غزوۂ بدر میں نہایت پامردی اور جانبازی سے لڑے،مسلمانوں اور کفار کی صفوں کے درمیان ایک پتھر پھینکا اور کہا کہ "جب تک یہ نہ بھاگے گا میں بھی نہ بھاگوں گا" ! غزوہ احد میں ۹ زخم کھائے اور فتح مکہ میں بنوسلمہ کی علمبرداری کا فخر حاصل کیا۔

**وفات** : حضرت عثمانؓ کے عہد خلافت میں وفات پائی۔

**اخلاق** : سنت نبوی پر چلنے کی سخت کوشش کرتے تھے زمانہ جاہلیت میں انصار احرام دباندھ کر دروازوں سے گھر کے اندر نہ آتے تھے،قریش میں بھی یہی دستور تھا،لیکن چند قبائل مستثنیٰ تھے، ایک روز احرام کی حالت میں آنحضرتﷺ کسی باغ میں داخل ہوئے صحابہؓ بھی ساتھ تھے،قطبہ بھی دروازہ سے اندر چلے گئے،لوگوں نے کہا یا رسول اللہ (ﷺ) یہ فاجر آدمی ہے آنحضرتﷺ نے فرمایا تم کو یہ فاجر کہتے ہیں جب احرام باندھے تھے تو پھر اندر کیوں آئے؟ جواب دیا آپ کے ساتھ چلا آیا فرمایا میں تو احمسی ہوں۔عرض کی دینی دینک جو آپ کا دین ہے وہی میرا بھی ہے، کلام مجید نے اس خیال کی تائید کی اور یہ آیت اتری۔

"لیس البربان تاتوا البیوت من ظھورھا"
یہ کوئی نیکی نہیں کہ تم گھروں میں پیچھے سے آتے ہو۔

اس آیت کے بموجب انصار کی ایک قدیم رسم جو بالکل حماقت پرمبنی تھی،متروک ہوگئی لیکن جس شخص نے سب سے پہلے اس کو ترک کیا وہ حضرت قطبہؓ تھے اور اس لئے من سن سنة الخ کے وہ مصداق کہے جاسکتے ہیں۔



# ”ک“

# حضرت کعبؓ بن مالک

**نام ونسب :**

کعب نام۔ابوعبداللہ کنیت،بنوسلمہ سے ہیں نسب نامہ یہ ہے :

کعب بن مالک بن ابی کعب عمرو بن قیس بن سواد بن نعم بن کعب بن سلمہ بن سعد بن علی بن اسد ابن سارده بن یزید بن جشم بن خزرج ،والدہ کا نام لیلیٰ بنت زید بن ثعلبہ تھا اور بنوسلمہ سے تھیں۔

جاہلیت میں ابوبشیر کنیت کرتے تھے،آنحضرت ﷺ نے بدل کر ابوعبداللہ کردی، مالک کے یہی ایک چشم و چراغ تھے۔

**اسلام :** عقبہ ثانیہ میں ۷۰ آدمیوں کے ساتھ مکہ آکر بیعت کی[1]۔

**غزوات :** آنحضرت ﷺ مدینہ تشریف لائے اور انصار ومہاجرین میں برادری قائم کی تو حضرت طلحہؓ بن عبداللہ کو کہ عشرہ مبشرہ میں تھے ان کا بھائی بنایا۔

غزوہ بدر میں جلدی کی وجہ سے نہ جا سکے ان کے علاوہ اور بھی بہت سے لوگ رہ گئے تھے، لیکن آنحضرت ﷺ نے کسی کو کچھ نہ کہا۔

اس غزوہ سے محروم رہنے کا ان کو کچھ افسوس بھی نہ تھا۔خود فرماتے تھے کہ لیلۃ العقبہ کے مقابلہ میں جو اسلام کی آئندہ کامیابیوں کا دیباچہ تھی، میں بدر کو ترجیح نہیں دیتا گو لوگوں میں بدر کا زیادہ چرچا ہے[2]۔

غزوۂ احد میں اپنے مہاجر بھائی کی طرح داد شجاعت دی، آنحضرت ﷺ کی زرد زرہ پہن کر میدان میں آئے، آنحضرت ﷺ ان کی زرہ زیب تن کئے تھے۔اس لڑائی میں ۱۱ زخم کھائے۔

آنحضرت ﷺ کے متعلق خبر اڑ گئی تھی کہ شہید ہو گئے صحابہؓ کو سخت تشویش پیدا ہو گئی سب سے پہلے انہوں نے پہچانا اور بآواز بلند پکار اٹھے کہ رسول اللہ ﷺ یہ ہیں۔آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ”خاموش رہو“[3]۔

---

۱؎ صحیح بخاری جلد ا۔ص ۵۵۰۔ ۲؎ صحیح بخاری جلد۲۔ص ۶۳۴۔ ۳؎ طبقات ابن سعد حصہ مغازی ص ۳۲

احد کے بعد جو غزوات پیش آئے، ان میں انہوں نے نہایت مستعدی سے شرکت کی، یہ عجیب بات ہے کہ عہد نبوت کے پہلے غزوہ کی طرح پچھلے غزوہ کی شرکت کے شرف سے بھی محروم رہے۔ غزوۂ تبوک آنحضرت ﷺ[1] کا اخیر غزوہ ہے اور غزوہ عسرت کہلاتا ہے، آنحضرت ﷺ کی عادت یہ تھی کہ کسی غزوہ کا ارادہ کرتے تو صاف صاف نہ بتاتے۔ لیکن اس دفعہ خلاف معمول ظاہر کر دیا تھا، تاکہ مسلمان اس طویل اور مشکل سفر کے لئے تیار ہو جائیں۔ خود حضرت کعبؓ نے اس کے لئے دو اونٹ مہیا کئے تھے، ان کا بیان ہے کہ میں کسی غزوہ میں اتنا قوی تیار اور خوشحال نہ تھا جتنا اس دفعہ تھا۔

اہتمام کی اصل وجہ یہ تھی کہ رومیوں سے مقابلہ تھا جو ساز و سامان، تعداد جمعیت و کثرت کے لحاظ سے دنیا کی سب سے بڑی قوت شمار ہوتے تھے آنحضرت ﷺ نے مسلمانوں کی بہت بڑی جمعیت فراہم کی، اور شدید گرمی کے زمانہ میں تیاری کا حکم دے دیا۔

حضرت کعبؓ روزانہ تہیہ کرتے لیکن کوئی فیصلہ نہ کر پاتے اسی حیص وبیص میں وقت گذر گیا، اور آنحضرت ﷺ صحابہؓ کو لے کر تبوک روانہ ہو گئے۔

یہاں ابھی تک سامان بھی درست نہ ہوا تھا دل میں کہتے تھے کہ میں جا سکتا ہوں لیکن پھر نیت بدل جاتی اور رُک جاتے، اسی طرح روزانہ سفر کا ارادہ کرتے اور فسخ کرتے یہاں تک کہ رسول ﷺ کے تبوک پہنچنے کی خبر آ گئی۔ شہر میں نکلتے تو منافقین اور ضعفاء کے علاوہ کوئی نظر نہ آتا، سخت شرمندگی ہوتی کہ تنومند، قوی، اور صحیح سالم ہونے کے باوجود کیوں پیچھے رہ گیا۔

آنحضرت ﷺ کو ان کے رہ جانے کا کوئی خیال بھی نہ تھا۔ نہ فوج کا کوئی رجسٹر تھا۔ جس سے غیر حاضر رہنے والوں کا پتہ چلتا۔ اس بناء پر آنحضرت ﷺ کو معلوم ہونے کا صرف ایک ذریعہ تھا اور وہ وحی الٰہی تھی۔

تبوک پہنچ کر ان کے متعلق دریافت کیا تو بنو سلمہ کے ایک شخص نے کہا یا رسول اللہ (ﷺ) ان کو اپنے کپڑے دیکھنے سے کب فرصت تھی جو یہاں آتے، حضرت معاذ بن جبلؓ نے کہا یہ غلط ہے ہم نے ان میں کوئی بری بات نہیں پائی۔ آنحضرت ﷺ یہ سن کر خاموش ہو گئے۔ غزوہ ختم ہو گیا اور رسول اللہ ﷺ کی واپسی کی خبر ان کو ملی تو ان کے دل میں مختلف خیالات موجزن ہوئے گھر کے لوگوں سے مشورہ کیا کہ رسول اللہ ﷺ کی ناراضی سے بچنے کی کیا تدبیر ہے۔ کبھی یہ خیال آتا کہ باتیں بنا کر آنحضرت ﷺ کے غصے سے نجات حاصل کریں، لیکن جب رسول اللہ ﷺ مدینہ کے قریب پہنچے تو یہ تمام وسوسے

---

[1] مفصل واقعہ صحیح بخاری میں مذکور ہے۔ ص ۶۳۴، ۶۳۵، ۶۳۶

دور ہو گئے اور انہوں نے تہیہ کرلیا کہ چاہے کچھ ہو سچ سچ سارا ماجرا حضور سے عرض کر دیں گے۔

آنحضرت ﷺ مدینہ تشریف لائے تو ۸۰ سے اوپر آدمیوں کی ایک جماعت معذرت کے لئے حاضر ہوئی، اور قسم کھا کر ایک ایک نے اپنا مدعا بیان کیا، آپ نے سب کا عذر قبول کیا، بیعت لی اور سب کے لئے استغفار کیا۔ اس کے بعد حضرت کعبؓ سامنے آئے آنحضرت ﷺ ان کو دیکھ کر مسکرائے اور فرمایا۔ آؤ وہ سامنے آ کر بیٹھے تو پوچھا کہ غزوہ میں کیوں نہ گئے؟ عرض کی حضور (ﷺ) سے کیا چھپاؤں، کوئی دنیاوی حاکم ہوتا تو سو طرح کی باتیں بنا کر ان کو راضی کر لیتا، کیونکہ میں مقرر اور مباحث واقع ہوا ہوں لیکن آپ کے سامنے سچ بولوں گا۔ شائد خدا معاف کر دے۔ جھوٹ بولنے سے اس وقت آپ خوش تو ہو جائیں گے۔ لیکن پھر خدا آپ کو میری طرف سے ناراض کر دے گا۔ اور مجھے یہ گوارہ نہیں ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ مجھے کوئی عذر نہ تھا۔ میں نہایت قوی، باسر و سامان اور مالدار تھا، لیکن بدقسمتی کہ جا نہ سکا، آنحضرت ﷺ نے فرمایا انہوں نے سچی بات کہی اچھا جاؤ تمہارے لئے خدا جو فیصلہ کرے۔

یہ وہاں سے اٹھے بنو سلمہ کے کچھ لوگوں نے کہا کہ اس سے پہلے تم نے کسی گناہ کا ارتکاب نہ کیا تھا، اور تعجب ہے کہ اس کے لئے تم کوئی عذر بھی نہ پیش کر سکے، کیا اچھا ہوتا اگر اور لوگوں کی طرح تم نے بھی کوئی عذر کر دیا ہوتا۔ رسول اللہ ﷺ نے استغفار کیا تھا تمہارا گناہ بھی معاف ہو جاتا۔ یہ سن کر پھر ان کے دل میں یہ خیال پیدا ہوا کہ رسول اللہ ﷺ کے سامنے جا کر اگلے بیان کی تردید کر دیں پھر کچھ سوچ کر پوچھا کہ میرے جیسے کچھ اور لوگ بھی ہیں؟ معلوم ہوا ہاں دو آدمی اور ہیں۔ مرارہؓ بن ربیع اور ہلال بن امیہؓ دونوں بزرگ نہایت صالح اور غزوۂ بدر میں رسول اللہ ﷺ کے ہمرکاب تھے ان کے نام سن کر تسکین ہوئی اور جھوٹ کے ارادہ سے باز آئے۔

آنحضرت ﷺ نے ان تینوں سے مسلمانوں کو بات چیت کرنے کی ممانعت کر دی تھی۔ ۵۰ دن یہی حالت رہی، لوگ ان کو گھور گھور کر دیکھتے تھے لیکن بولتے نہ تھے، مرارہؓ اور ہلالؓ تو گھر میں بیٹھ گئے تھے، اور رات دن رویا کرتے تھے، کعبؓ جوان آدمی تھے گھر میں کہاں بیٹھ سکتے تھے۔ پانچوں وقت مسجد میں نماز کے لئے آتے اور بازاروں میں پھرا کرتے لیکن کوئی مسلمان بات تک کا روادار نہ ہوتا۔

مسجد میں آتے اور رسول اللہ ﷺ کو نماز کے بعد سلام کرتے آنحضرت ﷺ مصلے پر بیٹھے رہتے، یہ دیکھتے کہ جواب میں لب مبارک ہلے یا نہیں پھر قریب ہی نماز پڑھتے اور گوشہ چشم سے آنحضرت ﷺ کی طرف تاکتے، آنحضرت ﷺ ان کو دیکھتے رہتے جب نماز سے فارغ ہو کر آپ کی طرف متوجہ ہوتے تو آپ منہ پھیر لیتے تھے۔

ان کے ساتھ یہی برتاؤ ان کے گھر والوں کا بھی تھا حضرت ابوقتادہ ؓ عم زاد بھائی تھے۔ ایک مرتبہ ان کے مکان کے دیوار پر چڑھے اور سلام کیا، انہوں نے جواب تک نہ دیا۔ انہوں نے تین مرتبہ قسم دے کر پوچھا کہ تم یہ جانتے ہو کہ ''میں اللہ اور رسول ﷺ کو محبوب رکھتا ہوں''۔ انہوں نے اخیر مرتبہ جواب دیا کہ خدا اور رسول ﷺ کو خبر ہوگی اس جواب سے ان کو سخت مایوسی ہوئی اور دل میں کہا کہ اب میرے ایمان کی بھی کوئی گواہی دینے والا نہیں، بے اختیار آنکھوں سے آنسو نکل آئے اور بازار کی طرف نکل گئے وہاں ایک نبطی جو شام کا باشندہ تھا ان کو ڈھونڈ رہا تھا مسلمانوں نے ان کی طرف اشارہ کیا کہ دیکھو وہ آرہے ہیں وہ بادشاہ غسان کا ان کے پاس خط لایا تھا کھول کر پڑھا تو یہ تحریر تھا کہ تمہارے صاحب آنحضرت ﷺ نے تم پر بڑی زیادتی کی لیکن خدا نے تم کو کسی ذلیل گھر میں نہیں پیدا کیا ہے تم میرے پاس آجاؤ، مضمون پڑھ کر کہا یہ بھی ایک آزمائش ہے اور خط کو ایک تنور میں ڈال دیا۔

چالیس دن گذر گئے تو آنحضرت ﷺ کا آدمی پہنچا کہ رسول اللہ ﷺ کا حکم ہے کہ اپنی بیوی سے علیحدہ ہو جاؤ، پوچھا طلاق دے دوں؟ بولا نہیں صرف الگ رہو اپنی بیوی سے جا کر کہا کہ تم اپنے میکے چلی جاؤ اور جب تک میری نسبت خدا کوئی فیصلہ نہ کر دے، وہیں رہو۔ ہلال ؓ اور مرارہ ؓ کو بھی یہی حکم ہوا تھا لیکن ہلال ؓ بہت بوڑھے تھے ان کی بیوی بارگاہِ رسالت ﷺ میں گئیں اور خدمت کی اجازت لے آئیں، بولے میں نہ جاؤں گا معلوم نہیں آپ کیا فرمائیں۔

پچاسویں دن فجر کی نماز پڑھ کر ایک چھت پر بیٹھے ہوئے تھے اور دل میں کہہ رہے تھے کہ اب تو زندگی سے بیزار ہوں، زمین و آسمان سب مجھ پر تنگ ہیں کہ اتنے میں پہاڑ پر سے آواز آئی کہ اے کعب! بشارت ہو سمجھ گئے کہ در قبول وا ہوا۔ اور اللہ نے توبہ قبول کر لی، فوراً سجدہ میں گرے، خداوند تعالیٰ کا شکر ادا کیا اور اپنی مغفرت چاہی دو آدمیوں نے جس میں ایک گھوڑے پر سوار تھا آکر خوشخبری سنائی انہوں نے اپنے کپڑے اتار کر دونوں کو دے دیئے۔ مزید کپڑے موجود نہ تھے اس لئے مانگ کر پہنے اور رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہونے کے لئے چلے۔

راستہ میں لوگ جوق در جوق چلے آرہے تھے۔ سب نے مبارک باد دی، مسجد میں پہنچے تو رسول اللہ ﷺ صحابہ ؓ کے درمیان بیٹھے تھے۔ حضرت طلحہ ؓ نے دوڑ کر مصافحہ کیا لیکن وہ لوگ بیٹھے رہے۔ آنحضرت ﷺ کو سلام کیا چہرۂ مبارک مسرت سے چاند کی طرح چمک رہا تھا، فرمایا تم کو بشارت ہو جب سے تم پیدا ہوئے آج سے بہتر کوئی دن نہ گذرا ہوگا، پوچھا یا رسول اللہ (ﷺ) آپ نے معاف کیا؟ فرمایا میں نے نہیں خدا نے معاف کیا۔ جوشِ مسرت میں عرض کیا کہ اپنا مال صدقہ کرتا ہوں۔

فرمایا کہ کچھ صدقہ کرو۔ انہوں نے خیبر کا حصہ صدقہ کر دیا اس کے بعد کہا کہ خدا نے مجھ کو صرف سچ کی وجہ سے نجات دی اب یہ عہد کرتا ہوں کہ ہمیشہ سچ بولوں گا۔

سچ بولنے میں حضرت کعب ؓ کو جس ابتلا کا سامنا ہوا اس کی نظیر سے تاریخ اسلام خالی ہے ایسے بڑے بڑے مصائب پر بھی ان کا قدم جادۂ استقلال سے نہ ہٹا۔ قرآن مجید کی یہ آیتیں ان کے متعلق نازل ہوئیں:

" وعلى الثلثة الذين خلفوا حتى اذا ضاقت عليهم الارض بما رحبت وضاقت عليهم انفسهم وظنوا ان لا ملجأ من الله الا اليه ط ثم تاب عليهم ليتوبوا ان الله هو التوب الرحيم ط "

"یعنی خدا نے ان تین آدمیوں کی توبہ قبول کی جو پیچھے چھوڑے گئے تھے یہاں تک کہ جب ان پر زمین اپنی کشادگی کے باوجود تنگ ہوگئی اور خود اپنی زندگی سے بھی تنگ آ گئے اور انہوں نے سمجھ لیا کہ صرف خدا ہی سے پناہ لینا چاہیے تو خدا ان کی طرف رجوع ہوا تا کہ وہ اس کی طرف رجوع ہوں۔ بے شک خدا توبہ قبول کرنے والا اور مہربان ہے"۔ ( سورۂ توبہ۔ رکوع ۱۳۔ پ ۱۱ )

اس آیت میں خلفوا کا لفظ ہے جس کے معنی غزوہ سے پیچھے رہنا نہیں بلکہ رسول اللہ ﷺ کا ان کے معاملہ میں امر الٰہی کا منتظر رہنا اور ان کو چھوڑ رکھنا ہے[1]۔ عہد نبوی ﷺ کے بعد حضرت عثمان ؓ کی شہادت کے روح فرسا واقعہ میں انہوں نے مرثیہ لکھا تھا، حضرت علی رضی اللہ عنہ اور امیر معاویہ ؓ کی لڑائیوں میں وہ دونوں سے الگ رہے۔

**وفات**: امیر معاویہ ؓ کے عہد میں وفات پائی۔ سنہ میں اختلاف ہے بعض کا خیال ہے کہ ۵۰ھ تھا، عمر ۷۷ سال تھی۔

**اولاد**: عبداللہ، عبیداللہ، عبدالرحمٰن، معبد، محمد، قصر کعب کے ارکان خمسہ تھے ان میں سے اول الذکر کو یہ شرف حاصل تھا کہ جب ان کے والد نابینا ہو گئے تو یہ ان کے قائد اور راہ نما بنتے تھے[2]۔

**فضل وکمال**: حدیث کی کتابوں میں ۸۰ روایتیں ہیں اور خود آنحضرت ﷺ اور اسید بن حضیر ؓ سے روایت کی ہے۔ راویوں میں حضرت عبداللہ بن عباس ؓ، حضرت جابر ؓ، حضرت ابوامامہ باہلی ؓ، امام باقر رضی اللہ عنہ، عمرو بن حکم بن ثوبان، علی بن ابی طلحہ، عمر بن کثیر بن افلح، عمر بن حکیم بن راجع جیسے اکابر شامل ہیں۔

---

[1] صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۶۳۶ ۔ [2] صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۶۳۴

مشہور شاعر تھے، طبیعت اچھی پائی اور اشعار میں جدت تھی جاہلیت میں شاعری کے انتساب سے مشہور تھے ایک مرتبہ آنحضرت ﷺ سے دریافت کیا کہ شعر کہنا کیسا ہے؟ فرمایا کہ کچھ مضائقہ نہیں، مسلمان اس کی وجہ سے تلوار اور زبان دونوں سے جہاد کرتا ہے، جب یہ شعر کہا :

زعمت سخینة ان ستغلب ربها

سخینہ کا گمان ہے کہ اس کا معبود اس کو غالب کرے گا

فلیغلبن مغالب الغلاب

بہتر ہے وہ تمام غالب ہونے والوں کے غالب (خدا) پر غلبہ حاصل کریں

تو آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ اس سے تم نے خدا کو مشکور بنایا۔ ان کی شاعری کا موضوع کفار کو لڑائی سے ڈرانا اور مسلمانوں کا ان کے قلوب میں سکہ جمانا تھا۔ دربار رسالت ﷺ میں تین شاعر تھے اور تینوں کے موضوع جداگانہ تھے انہی میں سے ایک حضرت کعبؓ بھی تھے۔ کلام کے اثر کا اندازہ اس سے ہوسکتا ہے کہ صرف دو بیت کہے اور تمام قبیلۂ دوس مسلمان ہوگیا وہ شعر یہ تھے۔

قضینا من تهامة كل وتر و خيبر ثم اغمدنا ايسونا

تہامہ اور خیبر سے ہم نے کینہ کو دور کر کے تلواریں نیام میں کرلیں

يخبرها ولو نطقت لقالت قوا طعهن دوسا او ثقيفا

اب تم پھر ان کو اٹھاتے ہیں اور اگر بول سکیں تو کہیں کہ اب دوس یا ثقیف کا نمبر ہے

دوسیوں نے سنا تو کہا کہ مسلمان ہوجانا بہتر ہے ورنہ ثقیف کی طرح ہمارا بھی حشر ہوگا۔

**اخلاق** : صدق وراستی ان کا خاص وصف تھا اور اس کو انہوں نے جس طرح بنایا، اس سے زیادہ ہونا ناممکن ہے دعا قبول ہونے کے بعد کبھی جھوٹ نہ بولے۔ خود فرماتے ہیں۔ " واللہ ما تعمدت كذبة منذ قلت ذلك لرسول الله ﷺ الى يومى هذا وانى لا رجوان يحفظنى الله فيما بقى "[1]

غزوۂ تبوک سے پیشتر کی زندگی نہایت پاک اور صاف گذری تھی۔ چنانچہ جب یہ واقعہ پیش آیا تو بنوسلمہ نے برجستہ کہا :

واللہ ما علمناک كنت اذنبت ذنبا قبل هذا[2]، یعنی خدا کی قسم تم نے اس سے پہلے تو کوئی گناہ نہ کیا تھا۔



[1] صحیح مسلم جلد ۲۔ ۴۵۴ [2] صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۶۳۵

# حضرت کلثوم بن الہدمؓ

## نام ونسب :

کلثوم نام۔صاحب رحل رسول اللہ ﷺ لقب،سلسلۂ نسب یہ ہے :

کلثوم ابن الہدم بن امراء القیس بن حارث بن زید بن عبید بن زید بن مالک بن عوف بن عمرو بن عوف ابن مالک بن اوس۔

السیفی کا عالم تھا کہ اسلام کی صدا کانوں میں پہنچی اورانہوں نے اس کو لبیک کہا۔

## ہجرت نبوی ﷺ :

تھوڑے دنوں کے بعد آنحضرت ﷺ نے ہجرت فرمائی،ابتداءً قبیلہ عمرو بن عوف میں نزول اجلال ہوااور حضرت کلثومؓ کے مکان میں قیام فرمایا گھر پہنچے حضرت کلثومؓ نے اپنے نوکر کو آوزدی،یا نجیح،عرب شگون اور فال کے عادی ہوتے تھے،ارشادہوا،انجحت یا ابابکر ! آنحضرت ﷺ یہاں چارروز مقیم رہے،اس کے بعد حضرت ابوایوب انصاریؓ کے مسکن کونوازا۔

## وفات :

مسجد نبوی اورازواج مطہرات کے حجروں کی تعمیر شروع تھی،اور بدرکو بہت کم عرصہ باقی تھا،کہ پیغام اجل آپہنچا،اس بنا پر حضرت کلثومؓ کسی غزوہ میں شریک نہ ہوسکے

ہجرت کے بعد صحابہؓ میں یہ پہلی موت تھی،اس کے بعد چند دنوں کے بعد اسلام کے پرجوش داعی حضرت ابوامامہؓ نے بھی داعی اجل کو لبیک کہا۔



"م"

# حضرت معاذ بن جبلؓ

## نام ونسب اور ابتدائی حالات :

معاذ نام۔ ابوعبدالرحمٰن کنیت، امام الفقہاء کنز العلماء اور عالم ربانی القاب، قبیلۂ خزرج کے خاندان ادی بن سعد سے تھے، نسب نامہ یہ ہے :

معاذ بن جبل بن عمرو بن اوس بن عائذ بن عدی بن کعب بن عمرو بن اُدی بن سعد بن علی بن اسد بن ساردۃ بن یزید بن جشم بن خزرج اکبر۔

سعد بن علی کے دو بیٹے تھے، سلمہ اور ادی، سلمہ کی نسل سے بنوسلمہ ہیں جن میں حضرت ابوقتادہؓ، جابر بن عبداللہؓ، کعب بن مالکؓ، عبداللہؓ بن عمرو بن حرام مشہور صحابہؓ گذرے ہیں۔ ان لوگوں کے ماسوا اور بھی بہت سے بزرگوں کو اس خاندان سے انتساب تھا۔ لیکن سلمہ کے دوسرے بھائی ادی کے گھر میں رسول اللہ ﷺ کی ہجرت کے وقت صرف ایک فرزند تھا، جس کی وفات پر خاندان ادی کا چراغ ہمیشہ کے لئے گل ہوگیا۔

امام سمعانی نے کتاب الانساب میں حسین بن محمد بن[1] طاہر کو اسی ادی کی طرف منسوب کیا ہے، لیکن یہ صحیح نہیں، تمام موثق روایتوں سے ثابت ہے کہ اسلام کے زمانہ میں اس خاندان میں صرف دو شخص باقی تھے، ایک حضرت معاذؓ اور دوسرے ان کے صاحبزادے عبدالرحمٰن۔

بنوادی کے مکانات ان کے بنواعمام (بنوسلمہ) کے پڑوس میں واقع تھے، مسجد قبلتین جہاں تحویل قبلہ ہوا تھا، یہیں واقع تھی، حضرت معاذؓ کا گھر بھی یہیں تھا۔

**اسلام :** طبیعت فطرۃً اثر پذیر واقع ہوئی تھی، چنانچہ نبوت کے بارہویں سال جب مدینہ میں اسلام کی دعوت شروع ہوئی تو حضرت معاذؓ نے اس کے قبول کرنے میں ذرہ بھی پس وپیش نہ کیا۔ حضرت مصعب بن عمیرؓ داعی السلام ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور صدق دل سے توحید کا اقرار کیا، اس وقت ان کا سن ۱۸ سال کا تھا۔

---

[1] کتاب الانساب ورق ۲۳

حج کا موسم قریب آیا تو حضرت مصعبؓ مکہ روانہ ہوئے، اہل مدینہ کی ایک جماعت جس میں مسلم اور مشرک دونوں شامل تھے، ان کے ہمراہ ہوئی۔ حضرت معاذ بھی ساتھ تھے، مکہ پہنچ کر عقبہ میں وہ نورانی منظر سامنے آیا۔ جو حضرت معاذؓ کی آنکھوں نے کبھی نہ دیکھا تھا، یعنی رسول اللہ ﷺ رات کے وقت تشریف لائے اور اس جماعت سے بیعت لی۔

یہ جماعت مکہ سے مدینہ واپس ہوئی، تو آفتاب اسلام کی روشنی گھر گھر پھیل گئی
یثرب تمام مطلع انوار ہوگیا

حضرت معاذؓ کمسن تھے مگر جوش ایمان کا یہ عالم تھا کہ بنوسلمہ کے بت توڑے جانے لگے، تو بت شکنوں کی جماعت میں وہ سب کے پیش پیش تھے، بت کا کسی کے گھر میں موجود ہونا، اب ان کے لئے سخت تکلیف دہ تھا، بنوسلمہ کے اکثر گھر ایمان کی روشنی سے منور ہو چکے تھے، لیکن اب بھی کچھ لوگ ایسے باقی تھے، جن کا نفس آبائی مذہب چھوڑنے سے ابا کرتا تھا، عمرؓو بن جموح بھی انہی لوگوں میں تھے، جو اپنے قبیلے کے سردار اور نہایت معزز شخص تھے، انہوں نے لکڑی کا ایک بت بنا رکھا تھا جس کا نام مناۃ تھا، حضرت معاذؓ اور کچھ دوسرے نوجوان رات کو ان کے گھر پہنچے، وہ بے خبر سو رہے تھے ان لوگوں نے بت کو اٹھا کر محلّہ کے ایک گڑھے میں پھینک دیا، کہ آنے جانے والے اس کو دیکھ کر عبرت حاصل کریں۔ صبح کو بت کی تلاش کے لئے نکلے تو اپنے معبود کو ایک گڑھے میں اوندھا پڑا دیکھ کر عمرو کا غیظ وغضب اختیار سے باہر ہوگیا۔ بہر حال اس کو اٹھا کر گھر لائے نہلایا، خوشبو لگائی، اور اس کی اصل جگہ پر رکھ دیا۔ اور نہایت طیش میں کہا کہ جس شخص نے یہ حرکت کی ہے اگر مجھے اس کا نام معلوم ہو جائے تو بری طرح خبر لوں، لیکن جب پھر یہی واقعہ کئی مرتبہ لگاتار پیش آیا تو کفر سے بیزار ہو کر اسلام کے حلقہ میں داخل ہو گئے۔

## تعلیم وتربیت :

حضرت معاذؓ ابتدا ہی سے ہونہار تھے، آنحضرت ﷺ مدینہ تشریف لائے تو وہ آپ کے دامن سے وابستہ ہو گئے اور چند ہی دنوں میں فیض نبوت کے اثر سے اسلام کی تعلیم کا اعلیٰ نمونہ بن گئے اور ان کا شمار صحابہ کے برگزیدہ افراد میں ہونے لگا۔

رسول اللہ ﷺ کو ان سے اس قدر محبت تھی کہ بسا اوقات ان کو اپنے ساتھ اونٹ پر بٹھاتے تھے، اور اسرار وحکم کی تلقین کرتے تھے۔ ایک مرتبہ وہ آنحضرت ﷺ کے ردیف تھے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا: '' یا معاذ بن جبل انہوں نے کہا۔ **لبیک یا رسول اللہ وسعدیک**۔ آپ نے

پھران کا نام پکارا انہوں نے پھر اسی ادب اور محبت بھرے الفاظ سے جواب دیا اسی طرح تین مرتبہ آپ نے ان کا نام لیا۔ اور وہ اسی طرح برابر لبیک کہتے رہے۔ پھر ارشاد فرمایا کہ ''جو شخص صدق دل سے کلمۂ توحید پڑھ لے اس پر دوزخ حرام ہو جاتی ہے''۔ حضرت معاذؓ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ کیا میں لوگوں کو یہ بشارت سنادوں؟ آنحضرت ﷺ نے فرمایا: ''نہیں ورنہ لوگ عمل کرنا چھوڑ دیں گے'' [1]۔

حضرت معاذؓ پر شفقت نبوی کا یہ حال تھا کہ وہ خود کوئی سوال نہ کرتے تو آنحضرت ﷺ نے کوڑے یا عصا سے ان کی پشت پر آہستہ سے ٹھوکر دی۔ اور فرمایا: ''جانتے ہو بندوں پر خدا کا کیا حق ہے؟'' عرض کیا اللہ اور رسول کو زیادہ معلوم ہے۔ فرمایا ''یہ کہ بندے اس کی عبادت کریں اور شرک سے اجتناب کریں''۔ تھوڑی دور چل کر پھر پوچھا کہ ''خدا پر بندوں کا کیا حق ہے''؟ پھر عرض کیا کہ خدا اور رسول کو معلوم ہے۔ آپ نے فرمایا ''یہ کہ وہ ان کو جنت میں داخل کرے'' [2]۔

حضرت معاذؓ ہمیشہ شفقت نبوی سے سرفراز رہتے تھے، ان کو اٹھتے بیٹھتے، حامل نبوت سے تعلیم ملتی تھی، ایک مرتبہ آنحضرت ﷺ نے ان کو دروازہ پر کھڑا دیکھا تو ایک چیز کی تعلیم دی ایک اور مرتبہ لطف و کرم سے فرمایا کہ ''میں تمہیں جنت کا ایک دروازہ بتاؤں''؟ گذارش کی ارشاد ہو، فرمایا لاحول ولاقوۃ الا باللہ [3] پڑھ لیا کرو''۔

تعلیم زندگی کے ہر شعبہ پر حاوی تھی، مذہبی، اخلاقی علمی، عملی ہر قسم کی تعلیم سے وہ بہرہ ور ہوئے، جس کی تفصیل درج ذیل ہے۔

حضرت معاذؓ رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ ایک سفر میں تھے ایک روز صبح کے وقات جب لشکر اسلام منزل مقصود کی طرف روانہ ہو رہا تھا، حضرت معاذ رسول اللہ ﷺ کے قریب تھے، پوچھا ایسا عمل بتائیے جو مجھ کو جنت میں داخل کرے اور دوزخ سے بچائے، فرمایا تم نے بہت بڑی بات پوچھی لیکن جس کو خدا توفیق دے اس پر آسان بھی ہے، شرک نہ کرو، عبادت کرو، نماز پڑھو، زکوٰۃ دو، رمضان میں روزے رکھو، حج کرو، پھر فرمایا خیر کے کچھ دروازے ہیں میں تم کو بتاتا ہوں، روزہ جو سپر کا حکم رکھتا ہے، صدقہ جو آتش معصیت کو پانی کی طرح بجھا دیتا ہے، اور نماز جو رات کے

---

[1] بخاری جلد ۱۔ ص ۲۴۔ باب من ترک بعض الاختیار مخافۃ ان یقصر فہم بعض الناس [2] مسند احمد جلد ۵۔ ص ۲۲۸
[3] مسند احمد جلد ۵۔ ص ۲۲۸

حصوں میں پڑھی جاتی ہے، پھر یہ آیت تلاوت فرمائی، **تتجافیٰ جنوبھم عن المضاجع** (یعلمون تک) پھر فرمایا کہ ''اسلام کے سراور عمود اور چوٹی کی خبر دیتا ہوں، سر اور پاؤں تو نماز ہے اور کوہان کی چوٹی جہاد''۔

پھر ارشاد ہوا کہ ان تمام باتوں کی بیخ دین صرف ایک چیز ہے، زبان، اس کو روکو (آنحضرت ﷺ نے اپنی زبان کو پکڑ کر فرمایا) حضرت معاذ ؓ نے سوال کیا کہ کیا جو کچھ ہم بولتے ہیں، اس پر موخذہ ہوگا۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا **ثکلتک امک** یا معاذ! بہت سے لوگ صرف اسی کی وجہ سے جہنم میں جائیں گے'' [1]۔

حضرت معاذ ؓ کو آنحضرت ﷺ نے دس باتوں کی وصیت کی تھی، (۱) شرک نہ کرنا، خواہ تم کو کوئی اس کے عوض قتل کردے یا جلادے۔ (۲) والدین کو گزند نہ پہنچانا۔ خواہ تم کو وہ تمہارے بال بچوں اور مال سے علیحدہ کردیں۔ (۳) فرض نماز قصداً کبھی نہ ترک کرنا، کیونکہ جو شخص قصداً نماز چھوڑتا ہے خدا اس کی ذمہ داری سے بری ہوجاتا ہے۔ (۴) شراب نہ پینا، کیونکہ یہ تمام فواحش کی بنیاد ہے۔ (۵) معصیت میں مبتلا نہ ہونا، کیونکہ مبتلائے معصیت پر خدا کا غصہ حلال ہوجاتا ہے۔ (۶) لڑائی سے نہ بھاگنا اگر چہ تمام لشکر خاک وخون میں لوٹ چکا ہو، موت عام ہو (۷) بیماری آئے تو ثابت قدم رہنا۔ (۸) اپنی اولاد کے ساتھ سلوک کرنا (۹) ان کو ہمیشہ ادب دینا اور (۱۰) خدا سے خوف دلانا [2]۔

رسول اللہ ﷺ نے پانچ چیزوں کی حضرت معاذ ؓ کو تاکید کی تھی اور فرمایا تھا کہ جوان کو عمل میں لائے، خدا اس کا ضامن ہوتا ہے، (۱) مریض کی عیادت۔ (۲) جنازہ کے ساتھ جانا۔ (۳) غزوہ کے لئے نکلنا۔ (۴) حاکم کی تعزیر یا توقیر کے لئے جانا، (۵) گھر میں بیٹھ رہنا جس میں وہ تمام لوگوں سے محفوظ ہوجائے، اور دنیا اس سے سلامت رہے [3]۔

اخلاقی تعلیم ان الفاظ میں دی، معاذ! ہر برائی کے پیچھے نیکی کرلیا کرو، نیکی اس کو مٹادے گی اور لوگوں کے سامنے اچھے اخلاق ظاہر کرو [4]۔

یہ بھی ارشاد فرمایا کہ **اتق دعوۃ المظلوم فان لیس بینھا وبین اللہ حجاب!** یعنی مظلوم کی بددعا سے ڈرتے رہو، کیونکہ اس کے اور خدا کے درمیان کوئی پردہ نہیں (بخاری)۔

---

[1] مسند احمد جلد ۵۔ ص ۲۳۱ [2] مسند جلد ۵۔ ص ۲۳۸ [3] ایضاً جلد ۵۔ ص ۲۴۱ [4] ایضاً ص ۲۲۸

(۶) یمن کا حاکم مقرر کر کے بھیجا تو فرمایا ''معاذ! خبردار عیش و تنعم سے علیحدہ رہنا کیونکہ خدا کے بندے عیش پرست اور تنعم پسند نہیں ہوتے [۱]۔

اجتماعی زندگی کے تلقین اس طرح کی ''انسان کا بھیڑیا شیطان ہے جس طرح بھیڑیا اس بکری کو پکڑتا ہے جو گلہ سے دور ہوتی ہے، اسی طرح شیطان اس انسان پر قابو پالیتا ہے جو جماعت سے الگ ہوتا ہے، خبردار! خبردار! متفرق نہ ہونا، بلکہ جماعت کے ساتھ رہنا'' [۲]۔

اشاعت اسلام کے متعلق فرمایا، معاذ! اگر تم ایک مشرک کو بھی مسلمان کرلو، تو تمہارے لئے دنیا کی تمام نعمتوں سے بڑھ کر ہے [۳]۔

غرض یہ پاکیزہ خیالات اور اعلیٰ تعلیمات جس بزرگ کے رگ و پے میں سرایت کرگئی تھیں، وہ جماعت انصار کا وہ ''نوجوان'' تھا، جس کو حضرت ابن مسعودؓ فرد نہیں بلکہ ایک امت کہا کرتے تھے۔

## غزوات اور عام حالات :

آنحضرت ﷺ نے مدینہ تشریف لاکر مواخاۃ کی تو حضرت معاذؓ کا مہاجری بھائی، حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کو تجویز فرمایا۔

۲ھ میں غزوہ بدر پیش آیا، حضرت معاذؓ اس میں شریک تھے اور اس وقت ان کا سن ۲۱ سال کا تھا۔ بدر کے علاوہ تمام غزوات میں حضرت معاذؓ نے شرف شرکت حاصل کیا۔
ان فضائل کے ماسوا حضرت معاذؓ نے آنحضرت ﷺ کے عہد مبارک میں قرآن حفظ کیا تھا۔

## امامت مسجد :

بنوسلمہ نے اپنے محلے میں ایک مسجد بنالی تھی جس کے امام حضرت معاذؓ تھے ایک دن عشاء کی نماز میں انہوں نے سورۂ بقرہ پڑھی پیچھے صفوں میں ایک شخص تھا جو دن بھر کھیت میں کام کرنے کی وجہ سے بالکل تھکا ہوا تھا، حضرت معاذؓ کی نماز ابھی ختم نہ ہوئی تھی کہ وہ نیت توڑ کر چل دیا، حضرت معاذؓ کو اطلاع ہوئی تو کہا کہ وہ منافق ہے، اس کو یہ نہایت ناگوار گذرا اور رسول اللہ ﷺ سے آکر شکایت کی آنحضرت ﷺ نے معاذؓ سے فرمایا افتان انت ؟ کیا لوگوں کو فتنہ میں مبتلا کرو گے؟ اس کے بعد فرمایا کہ ''چھوٹی سورتیں پڑھا کرو، کیونکہ تمہارے پیچھے صفوں میں بوڑھے ضعیف اور ارباب حاجت سبھی قسم کے لوگ ہوتے ہیں تم ان سب کا خیال کرنا چاہیے۔ (بخاری جلد ۱ ص ۹۸)

---

۱ ایضاً۔ ص ۲۴۳ ۲ ایضاً ۳ ایضاً۔ ص ۲۳۸

## امامت یمن اور اشاعت اسلام :

۹ھ میں آنحضرت ﷺ غزوۂ تبوک سے تشریف لائے تھے کہ رمضان میں ملوک تعمیر (یمن) کا قاصد اہل یمن کے قبول اسلام کی خبر لے کر مدینہ پہنچا، اب آنحضرت ﷺ نے یمن کی امات کے لئے حضرت معاذؓ کو تجویز فرمایا۔

اس سے پیشتر حضرت معاذؓ کی جائداد قرض میں بیع ہو چکی تھی، حضرت معاذؓ بہت فیاض تھے، اور خوب خرچ کرتے تھے، اور لازماً اس کا بار جائداد پر پڑ رہا تھا، قرض خواہوں نے زیادہ تنگ کیا تو کچھ دنوں گھر میں چھپ رہے وہ لوگ آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا کہ معاذؓ کو بلوایئے آپ نے آدمی بھیج کر حضرت معاذؓ کو بلوایا قرض خواہوں نے شور مچایا کہ ہمارا بھی فیصلہ ہونا چاہئے، لیکن جائداد سے قرض بہت زیادہ ہو چکا تھا، اس لئے آنحضرت ﷺ نے فرمایا جو شخص اپنا حصہ نہ لے گا اس پر خدا رحم کرے گا، چنانچہ کچھ لوگوں نے اپنے حصہ چھوڑ دیا لیکن کچھ لوگ بضد رہے آنحضرت ﷺ نے حضرت معاذؓ کی کل جائداد ان لوگوں پر تقسیم کر دی لیکن قرض اب بھی ادا نہ ہوا، تو آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ زیادہ نہیں مل سکتا اسی کو لے جاؤ حضرت معاذؓ اب بالکل مفلس تھے، آنحضرت ﷺ کو ان کا بہت خیال تھا فرمایا کہ گھبرانا نہیں خدا اس کی جلد تلافی کر دے گا۔

فتح مکہ کے بعد آنحضرت ﷺ نے ان کو امارت یمن کے لئے منتخب فرمایا اگرچہ ان کی قابلیت پر آپ کو ہر طرح کا اطمینان تھا تاہم امتحان لے لینا مناسب تھا، پوچھا ''فیصلہ کس طرح کرو گے''؟ حضرت معاذؓ نے کہا کہ قرآن مجید سے فیصلہ کروں گا، فرمایا ''اگر اس میں نہ ملے'' کہا کہ سنت رسول اللہ ﷺ کے مطابق فیصلہ کروں گا، فرمایا ''اور اس میں بھی نہ ہو''۔ کہا میں خود اجتہاد کروں گا، آنحضرت ﷺ نہایت مسرور ہوئے، اور فرمایا کہ خدا کا شکر ہے کہ اس نے رسول اللہ (ﷺ) کے رسول کو اس چیز کی توفیق دی جس کو اس کا رسول پسند کرتا ہے۔

امتحان ہو چکا تو اہل یمن کو ایک فرمان لکھوایا جس میں حضرت معاذؓ کے رتبہ کی طرف ان الفاظ میں اشارہ تھا۔

انی بعثت لکم خیر اھلی !

میں اپنے لوگوں میں سے بہترین کو تمہارے لئے بھیجتا ہوں۔

اس میں یہ بھی تحریر تھا کہ معاذ بن جبلؓ اور دوسرے آدمیوں کے ساتھ حسن سلوک کرنا اور صدقہ اور جذیہ کی رقمیں وصول کر کے ان کے پاس جمع کرنا اور معاذ بن جبلؓ کو سب پر امیر بناتا ہوں، ان کو راضی رکھنا ایسا نہ ہو کہ وہ تم سے ناخوش ہو جائیں۔

یہ تمام مراحل طے ہو گئے تو حضرت معاذؓ نے یمن کے سفر کی تیاری کی اور سوار ہو کر آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور لوگ بھی ساتھ ساتھ تھے، روانگی کا وقت آیا تو کچھ دور تک خود سردار دو عالم ﷺ نے مشایعت کی، حضرت معاذ بن جبلؓ اونٹ پر سوار تھے اور شہنشاہ مدینہ اونٹ کے ساتھ پاپیادہ چل رہا تھا، اور باہم گفتگو کا سلسلہ جاری تھا، جس کے ایک ایک فقرہ سے شفقت و محبت کا اظہار ہو رہا تھا، فرمایا ''معاذ! تم پر قرض بہت ہے اگر کوئی ہدیہ لائے تو قبول کر لینا، میں تم کو اجازت دیتا ہوں''۔ وداع کا وقت آیا تو حضرت سرور کائنات ﷺ نے حضرت معاذؓ سے فرمایا شائد اب تم سے ملاقات نہ ہو، اب مدینہ واپس آؤ تو میرے بجائے میری قبر ملے گی، یہ سننا تھا کہ حضرت معاذؓ کی آنکھیں اُبل پڑیں اور زار و قطار رونے لگے، آنحضرت ﷺ نے فرمایا نہ روؤ، رونا شیطانی حرکت ہے، رخصت ہونے لگے تو آنحضرت ﷺ نے فرمایا ''حفظک اللہ من بین یدیک و من خلفک و عن عینیک و عن شمالک و من فوقک و من تحتک وورآء عنک وشرور الانس والجن''، یعنی جاؤ، خدا تم کو ہر قسم کے آفات سے محفوظ رکھے حضرت معاذؓ نے مدینہ کی طرف[1] نہایت حسرت سے دیکھا اور کہا کہ میں متقیوں کو اچھا سمجھتا ہوں، خواہ کوئی ہوں (یہ غالباً خلفاء کی طرف اشارہ تھا)

رسول اللہ ﷺ سے رخصت ہو کر یمن روانہ ہو گئے، جب یمن پہنچے تو سپیدۂ صبح نمودار[2] تھا۔ رسول اللہ ﷺ کا رسول کسی دنیاوی فرمانروا کا نائب نہ تھا، ظاہری شان و شوکت سے اس کا جلوس بالکل خالی تھا، خدم و حشم، نقیب و چاؤش، خیل سپاہ میں سے ایک چیز بھی اس کے ساتھ نہ تھی تاہم اسلام و ایمان کا نور چہرہ مبارک پر چمک رہا تھا اور زبان و لب نعرہ تکبیر بلند کر رہے تھے جس کو ہوا کی موجیں اڑا اڑا کر اہل یمن کے کانوں تک پہنچا رہی تھیں غرض اس شان و شوکت سے رسول اللہ ﷺ کا رسول پہنچا تو قصر کفر کی بنیادیں ہل گئیں اور کفرستان یمن نعرہ توحید گونج اُٹھا۔

حضرت معاذؓ ملک یمن کے صرف امیر ہی نہ تھے بلکہ محکمۂ مذہبی کے بھی انچارج تھے ایک طرف اگر وہ صوبۂ یمن کے والی و گورنر تھے تو دوسری طرف دین اسلام کے مبلغ و معلم بھی، اس

---

[1] مسند جلد ۵۔ ص ۲۳۵ [2] ایضاً جلد ۵۔ ص ۲۲۱

لئے حضرت معاذؓ عدالت وقضاء کے فرائض کے علاوہ مذہبی خدمات بھی انجام دیتے تھے، مثلاً لوگوں کو قرآن مجید پڑھانا اور اسلام کے احکام کی تعلیم وتلقین کرنا۔

قبیلہ حولان کی ایک عورت ان کے پاس آئی اس کے ۱۲ بیٹے تھے، جن میں سب سے چھوٹا بھی بے داڑھی مونچھ کے نہ تھا، شوہر کو گھر میں تنہا چھوڑ کر ان سب کو اپنے ساتھ لائی تھی، ضعف کا یہ حال تھا کہ دو بیٹے اس کے بازو پکڑے ہوئے تھے، آکر پوچھا آپ کو یہاں کس نے بھیجا ہے؟ حضرت معاذؓ نے کہا مجھ کو رسول اللہ ﷺ نے بھیجا ہے اس نے کہا تو رسول اللہ ﷺ کے فرستادہ ہیں؟ میں آپ سے کچھ پوچھنا چاہتی ہوں کیا آپ بتائیں گے؟ حضرت معاذؓ نے کہا ہاں جو جی چاہے پوچھو اس نے کہا یہ بتائیے کہ شوہر کا بیوی پر کیا حق ہے، حضرت معاذؓ نے کہا حتی الامکان خدا سے ڈرے اور اس کی اطاعت وفرمانبرداری کرے، اس نے کہا آپ کو خدا کی قسم ٹھیک ٹھیک بتائیے، حضرت معاذؓ نے کہا ''کیا اتنے پر تم راضی نہیں، وہ بولی کہ لڑکوں کا باپ بہت بوڑھا ہے میں اس کا حق کس طرح ادا کروں؟ حضرت معاذؓ نے کہا ''جب یہ بات ہے تو تم ان کے حق سے کبھی سبکدوش نہیں ہوسکتیں، اگر جذام نے ان کا گوشت پھاڑ دیا ہو اور اس میں سے خون اور پیپ بہ رہا ہو، اور تم اپنا منہ اس میں لگا دو تب بھی حق ادا نہ ہوگا''[1]۔

یمن کا ملک آنحضرت ﷺ نے پانچ حصوں پر تقسیم کردیا تھا، (۱) صنعاء۔ (۲) کندہ۔ (۳) حضرموت۔ (۴) جند۔ (۵) زبید۔ (رمعہ، عدن اور ساحل تک اس میں شامل تھا) یمن کا صدر مقام جند تھا اور حضرت معاذؓ یہیں رہتے تھے، باقی چار حصوں میں حسب ذیل حضرات حاکم تھے۔

| | |
|---|---|
| حضرت خالد بن سعیدؓ | صنعاء |
| حضرت مہاجرؓ بن ابی امیہ | کندہ |
| حضرت زیادؓ بن لبید | حضرموت |
| حضرت ابوموسیٰؓ اشعری | زبید اور ساحل |

یہ چاروں بزرگ اپنے اپنے علاقوں سے صدقہ اور جزیہ وغیرہ کی رقمیں وصول کر کے حضرت معاذؓ کے پاس بھیج دیتے تھے، خزانہ حضرت معاذؓ کے پاس تھا۔

حضرت معاذؓ اپنے ماتحت عمال کے علاقوں میں دورہ کرتے تھے ان کے فیصلوں کی دیکھ بھال کرتے تھے اور ضرورت کے وقت خود مقدمہ کی سماعت کرتے تھے چنانچہ حضرت ابوموسیٰ

[1] مسند جلد ۵۔ ص ۲۳۹

اشعریؓ کے علاقہ میں جا کر ایک مقدمہ کا فیصلہ کیا تھا، دورہ میں خیموں میں قیام فرماتے تھے، چنانچہ یہاں بھی آپ کے لئے خیمہ ہی نصب کیا گیا اور آپ اس میں فروکش ہوئے، اور اس کے قریب یہ حضرت ابوموسیٰؓ بھی ایک خیمہ میں مقیم ہوئے[1]۔

حضرت معاذؓ صدقات کی تحصیل اس فرمان کے مطابق کرتے تھے جو رسول اللہ ﷺ نے ان کو لکھوا کر عطا فرمایا تھا۔ یہ فرمان تاریخ کی کتابوں میں بتمامہا[2] مذکور ہے اس میں غنیمت، خمس، صدقات، جزیہ اور بہت سے مذہبی احکام کی تفصیل ہے۔ حضرت معاذؓ نے ہمیشہ اس پر عمل کیا۔

ایک مرتبہ گایوں کا ایک گلہ ایک شخص لے کر آیا، گائیں تعداد میں ۳۰ سے کم تھیں۔ رسول اللہ ﷺ نے ان کو حکم دیا تھا کہ ۳۰ پر ایک بچہ لینا[3]، اس لئے حضرت معاذؓ نے کہا کہ میں تاوقتیکہ رسول اللہ ﷺ سے پوچھ نہ لوں اس پر کچھ نہ لوں گا کیونکہ آنحضرت ﷺ نے اس کے متعلق مجھ سے کچھ نہیں فرمایا۔ اس واقعہ سے یہ معلوم ہوا کہ عہدِ نبوت کے عمال دنیاوی حکومتوں کے امراء وعمال کی طرح جبار اور ظالم نہیں ہوتے تھے۔ راعی اور رعایا کے جو تعلقات اسلام نے بیان کئے ہیں ان کی ہمیشہ نگہداشت کرتے تھے اور راعی پر شریعت کی طرف سے جو ذمہ داریاں عائد کی گئی ہیں وہ ان پر نہایت شدت سے عمل درآمد کرتے تھے۔

فیصلوں میں بھی اس کی رعایت لکھی جاتی تھی کہ رعایا کی حق تلفی نہ ہو، عمال کی عدالتوں میں حق وصداقت کو غلبہ ہوتا تھا۔ ایک یہودی مرگیا ورثہ میں صرف ایک بھائی تھا جو مسلمان ہو چکا تھا، حضرت معاذؓ کی عدالت میں مرافعہ (اپیل) ہوا تو انہوں نے بھائی کو ترکہ دلوایا[4]۔ حضرت معاذؓ کی حکومت یمن میں ۲ برس رہی۔ ۹ھ میں وہ عامل بنا کر یمن بھیجے گئے تھے اور ۱۱ھ میں خود ہی اپنی مرضی سے واپس آگئے۔

حضرت معاذؓ نے یمن میں بیت المال کے روپیہ سے تجارت کی تھی اس سے جو منافع تھا اس سے اپنا قرض پورا کیا[5]۔ اس کے ماسوا ہدیہ کی رقم بھی رسول اللہ ﷺ کے حکم سے قبول کی تھی۔ چنانچہ جب یمن سے روانہ ہوئے تو ۳۰ راس ان کے ساتھ تھیں یہ سب گو ایک طرح سے خود امیرِ وقت کے اشارے کے مطابق ہوا تھا لیکن چونکہ کوئی تصریحی حکم نہ تھا اس لئے بیت المال کے سرمایہ سے اتنا فائدہ اٹھانا بھی کھٹکتا تھا۔

---

۱؎ بخاری جلد ۲۔ ص ۶۳۲ ۲؎ طبری جلد ۴۔ ص ۱۷۱۸ ۳؎ مسند جلد ۵۔ ص ۲۳
۴؎ مسند جلد ۵۔ ص ۲۳۰ ۵؎ استیعاب ابن عبد البر

## یمن سے واپسی :

گورنری کی میعاد ختم کر کے مدینہ منورہ واپس آئے تو رسول اللہ ﷺ کا وصال ہو چکا تھا۔

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا عہد خلافت تھا۔ حضرت معاذ ؓ مال ومتاع کے ساتھ آئے تو حضرت عمر ؓ نے حضرت ابوبکر ؓ کو مشورہ دیا کہ ان کے گذر اوقات کے بقدر علیحدہ کر کے بقیہ سارا سامان ان سے وصول کر لیا جائے۔ حضرت ابوبکر ؓ نے کہا کہ ان کو رسول اللہ ﷺ نے حاکم بنا کر بھیجا تھا اگر ان کی مرضی ہوگی اور میرے پاس لائیں گے تو لے لوں گا ورنہ ایک حبہ نہ لوں گا۔ حضرت ابوبکر ؓ سے یہ صاف جواب ملا تو حضرت عمر ؓ خود حضرت معاذ ؓ کے پاس پہنچے اور ان سے اپنا خیال ظاہر کیا انہوں نے کہا کہ مجھ کو رسول اللہ ﷺ نے صرف اس لئے بھیجا تھا کہ وہاں رہ کر اپنے نقصان کو پورا کر لوں، میں کچھ بھی نہ دوں گا۔ حضرت عمر ؓ خاموش ہو کر واپس چلے آئے تاہم وہ اپنے خیال پر قائم تھے۔

حضرت معاذ ؓ نے گو اس وقت حضرت عمر ؓ سے انکار کر دیا لیکن آخر تائید غیبی نے حضرت عمر ؓ کی موافقت کی۔ حضرت معاذ ؓ نے خواب میں دیکھا کہ وہ پانی میں غرق ہو رہے ہیں، حضرت عمر ؓ نے آ کر نکالا اور اس مصیبت سے نجات دی۔ سو کر اٹھے تو سیدھے حضرت عمر ؓ کے پاس پہنچے اور خواب بیان کر کے کہا کہ جو آپ نے کہا تھا مجھے منظور ہے۔ وہاں سے حضرت ابوبکر ؓ کی خدمت میں آئے اور خواب کا پورا واقعہ سنا کر قسم کھائی کہ جو کچھ ہے سب لا کر دوں گا، حضرت ابوبکر ؓ نے فرمایا میں تم سے کچھ نہ لوں گا میں نے تم کو ہبہ کر دیا۔ حضرت عمر ؓ نے حضرت معاذ ؓ سے کہا اب اپنے پاس رکھو اب تمہیں اجازت مل گئی۔

## شام کی روانگی :

یہ مراحل طے ہو گئے تو حضرت معاذ ؓ نے شام کا قصد کیا اور اپنے اہل وعیال کو لے کر وہیں سکونت پذیر ہو گئے۔ حضرت ابوبکر ؓ نے انتقال کیا تو حضرت عمر ؓ خلیفہ ہوئے فتوحات اسلامی کا سیلاب بلاد شام سے گذر رہا تھا۔ حضرت معاذ ؓ بھی فوج میں شامل تھے اور میدانوں میں دادِ شجاعت دیتے تھے۔

## سفارت :

رسول اللہ ﷺ کی تعلیم کی خوبی دیکھئے کہ صحابہ ؓ میں بیک وقت مختلف کاموں اور گونا گوں فرائض کے انجام دینے کی قابلیت پیدا ہو گئی تھی یہی حضرت معاذ ؓ مفتی شرح بھی تھے۔ مجلس ملکی کے ممبر بھی جامع حمص میں قرآن وحدیث کے معلم بھی تھے اور صوبہ یمن کے جو رسول اللہ ﷺ کے عہد میں

سلطنت کا سب سے بڑا صوبہ تھا حاکم وقت بھی اسلام کے سفیر بھی تھے اور میدان جنگ میں غازی وشجاع ومجاہد بھی۔

سفارت کا منصب تفویض ہوا تو نہایت خوش اسلوبی سے متعلقہ فرائض انجام دیئے۔ شام کے ایک شہر فحل میں ۱۴ھ میں معرکہ کی تیاریاں ہوئیں تو رومی صلح پر آمادہ ہوئے اور حضرت ابوعبیدہؓ سپہ سالار لشکر اسلام کی خدمت میں پیغام بھیجا کہ کسی شخص کو سفیر بنا کر ہمارے پاس بھیجئے۔ حضرت ابوعبیدہؓ نے حضرت معاذؓ کو تجویز کیا حضرت معاذؓ رومی لشکر میں پہنچے تو وہاں نہایت ساز وسامان سے دربار آراستہ کیا گیا تھا۔ ایک خیمہ نصب تھا جس میں دیبائے زرّیں کا فرش بچھا ہوا تھا معاذؓ نے یہ تکلفات دیکھے تو باہر کھڑے ہو گئے ایک عیسائی نے آگے بڑھ کر عرض کیا کہ گھوڑا میں تھام لیتا ہوں آپ اندر تشریف لے جائیں۔ حضرت معاذؓ جن کی بزرگی اور تقدس کا عیسائیوں تک میں چرچا تھا، فرمایا کہ میں اس فرش پر جو غریبوں کا حق چھین کر تیار کیا گیا ہے بیٹھنا پسند نہیں کرتا، یہ کہہ کر زمین پر بیٹھ گئے۔ عیسائیوں نے افسوس کیا کہ ہم آپ کی عزت کرنا چاہتے تھے لیکن آپ کو خود اس کا خیال نہیں۔ یہ سننا تھا کہ حضرت معاذؓ کو غصہ آ گیا، گھٹنوں کے بل کھڑے ہو گئے اور فرمایا کہ ''جس کو تم عزت سمجھتے ہو اس کی مجھے حاجت نہیں، اگر زمین پر بیٹھنا غلاموں کا شیوہ ہے تو مجھ سے بڑھ کر خدا کا کون غلام ہوسکتا ہے؟''۔ رومی حضرت معاذؓ کی اس آزادی اور بے پروائی پر سخت متحیر تھے یہاں تک کہ ایک شخص نے ان سے پوچھا کہ مسلمانوں میں تم سے بڑھ کر بھی کوئی ہے، انہوں نے کہا'' معاذ اللہ یہی بہت ہے کہ میں سب سے بدتر ہوں''، رومی خاموش ہو گئے۔ حضرت معاذؓ نے کچھ دیر انتظار کر کے ترجمان سے فرمایا کہ رومیوں سے کہو کہ اگر وہ کوئی معاملہ کی گفتگو کرنا چاہتے ہیں تو ٹھہروں ورنہ جاتا ہوں۔ رومیوں نے کہا، ہمارا آپ سے یہ سوال ہے کہ ہمارے ملک پر کیوں حملہ کیا گیا؟ حبشہ کا ملک عرب سے قریب ہے، فارس کا بادشاہ فوت ہو چکا ہے اور سلطنت کی باگ ایک عورت کے ہاتھ میں ہے ان ملکوں کو چھوڑ کر تم نے ہماری ہی طرف کیوں رخ کیا حالانکہ ہمارا بادشاہ، تاجداران روئے زمین کا شہنشاہ ہے اور تعداد میں ہم آسمان کے ستاروں اور زمین کے ذروں کے برابر ہیں۔ حضرت معاذؓ نے کہا ہمیں تم سے جو کچھ کہنا ہے اس کا ماحصل یہ ہے کہ مسلمان ہو جاؤ، ہمارے قبلہ کی طرف نماز پڑھو، شراب چھوڑ دو، سور کا گوشت چھوڑ دو، اگر تم ایسا کرو گے تو ہم تمہارے بھائی ہیں اور اگر اسلام منظور نہیں تو جزیہ دو اور اس سے بھی انکار ہے تو اعلان جنگ کرتا ہوں اگر تم آسمان کے ستاروں اور روئے زمین کے ذروں کے برابر ہو تو ہم کو قلت وکثرت کی قطعی پرواہ نہیں۔

اور ہاں تم کو اس پر ناز ہے کہ تمہارا شہنشاہ تمہاری جان اور مال کا مالک ہے لیکن ہم نے جس کو بادشاہ بنایا ہے وہ اپنے آپ کو ہم پر ترجیح نہیں دے سکتا اگر وہ زنا کا مرتکب ہو تو اسے درے لگائے جائیں اور چوری کرے تو اس کے ہاتھ کاٹے جائیں، وہ پردے میں نہیں بیٹھتا اپنے آپ کو ہم سے بڑا نہیں سمجھتا، مال و دولت میں بھی اس کو ہم پر کوئی ترجیح نہیں، رومیوں نے ان باتوں کو بڑے غور سے سنا اور اسلام کی تعلیم پر پیروان دینِ حنیف کے طور وطریق پر نہایت حیرت زدہ ہوئے۔ حضرت معاذؓ سے کہا ''ہم آپ کو بلقاء کا ضلع اور دون کا وہ حصہ جو آپ کے علاقہ سے متصل ہے دیتے ہیں اب آپ لوگ اس ملک کو چھوڑ کر فارس جایئے''۔ چونکہ یہ کوئی خرید وفروخت کا معاملہ نہ تھا، حضرت معاذؓ نے اس کا جواب نفی میں دیا اور اٹھ کر وہاں سے چلے آئے۔

## فوجی خدمات :

حضرت معاذؓ اگرچہ اپنے عہد کے تمام غزوات میں بڑے بڑے عہدوں پر مامور ہوئے تاہم دو موقعوں پر ان کو نہایت ممتاز فوجی عہدے تفویض ہوئے۔ ایک مرتبہ سفارت سے واپس آئے تو لڑائی کی تیاریاں شروع ہوئیں اس موقع پر ان کو جو امتیاز حاصل ہوا وہ یہ تھا کہ حضرت ابوعبیدہؓ نے ان کو میمنہ کا افسر بنایا۔

جنگِ یرموک میں بھی جو ۱۵ھ میں ہوئی تھی اور نہایت معرکہ کی تھی، حضرت معاذؓ کو میمنہ کے ایک حصہ کا افسر بنایا گیا۔ عیسائیوں کا حملہ اس زور وشور کا تھا کہ مسلمانوں کا میمنہ ٹوٹ کر فوج سے علیحدہ ہو گیا تھا۔ حضرت معاذؓ نے یہ حالت دیکھی تو نہایت استقلال اور ثابت قدمی کا ثبوت دیا۔ گھوڑے سے کود پڑے اور کہا میں پیدل لڑوں گا اگر کوئی بہادر اس گھوڑے کا حق ادا کر سکے تو گھوڑا حاضر ہے۔ ان کے بیٹے بھی میدان میں موجود تھے، بولے یہ حق میں ادا کروں گا کیونکہ میں سوار ہو کر اچھا لڑ سکتا ہوں۔ غرض دونوں باپ بیٹے رومی فوج کو چیر کر اندر گھس گئے اور اس دلیری سے لڑے کہ مسلمانوں کے اکھڑے ہوئے پاؤں پھر سنبھل گئے۔

## مجلسِ شوریٰ کی رکنیت :

مجلسِ شوریٰ کی باضابطہ شکل اگرچہ عہدِ فاروقی میں عالمِ وجود میں آئی لیکن اس کا خاکہ عہدِ صدیقی میں تیار ہو چکا تھا۔ چنانچہ ابن سعد کی روایت کے مطابق حضرت ابوبکرؓ جن لوگوں سے سلطنت کے مہمات امور میں مشورہ لیتے تھے ان میں حضرت معاذؓ کا نام نامی بھی داخل تھا۔ حضرت ابوبکرؓ کے بعد حضرت عمرؓ نے اپنے زمانۂ خلافت میں مجلسِ شوریٰ کا باقاعدہ

انعقاد کیا تو حضرت معاذؓ اس زمانہ میں بھی اس کے رکن تھے[۱]۔

## افواجِ شام کی سپہ سالاری :

عہدِ فاروقی میں ملک شام کی تمام فوج حضرت ابوعبیدہؓ کے ماتحت تھی۔ ۱۸ھ میں نہایت زور شور سے شام میں طاعون نمودار ہوا، جو طاعون عمواس کے نام سے مشہور ہے۔ حضرت ابوعبیدہؓ نے اس میں وفات پائی، انتقال کے قریب حضرت معاذؓ کو اپنا جانشین بنایا اور چونکہ نماز کا وقت آچکا تھا، حکم دیا کہ وہی نماز پڑھائیں ادھر نماز ختم ہوئی اُدھر انہوں نے داعی اجل کو لبیک کہا اور حضرت معاذؓ کچھ دنوں سپہ سالاری کے منصب پر فائز رہے۔

وبا اسی طرح زوروں پر تھی اور لوگ سخت پریشان تھے، حضرت عمرو بن عاص نے کہا کہ یہاں سے ہٹ چلو، یہ بیماری نہیں بلکہ آگ ہے۔ حضرت معاذؓ نے سنا تو نہایت برہم ہوئے۔ کھڑے ہوکر ایک خطبہ دیا، جس میں عمروؓ کو سخت وست کہا۔ اس کے بعد فرمایا کہ یہ وبا، بلا نہیں خدا کی رحمت ہے، نبی کی دعوت ہے اور صالحین کے اٹھنے کی ساعت ہے۔ میں نے آنحضرت ﷺ سے سنا تھا کہ مسلمان شام میں ہجرت اختیار کریں گے، شام اسلام کے علم کے نیچے آجائے گا پھر ایک بیماری پیدا ہوگی جو پھوڑے کی طرح جسم کو زخمی کرے گی جو اس میں مرے گا شہید ہوگا اور اس کے اعمال پاک ہوجائیں گے، الٰہی اگر میں نے یہ حدیث رسول اللہ ﷺ سے سنی ہے تو رحمت میرے گھر میں بھیج اور مجھ کو اس میں کافی حصہ دے[۲]۔

تقریر ختم کرکے اپنے بیٹے کے پاس آئے جن کا نام عبدالرحمٰن تھا، دعا قبول ہوچکی تھی۔ دیکھا تو بیٹا اسی بیماری میں مبتلا تھا، باپ کو دیکھ کر کہا، "**الحق من ربک فلا تکونن من الممترین**"، "یہ موت جو حق ہے خدا کی طرف سے ہے، شک کرنے والوں میں نہ ہوجانا"۔ حضرت معاذؓ نے جواب دیا، "**ستجدنی ان شاء اللہ من الصابرین**"، "تو انشاءاللہ مجھے صابروں میں پائے گا"۔ حضرت عبدالرحمٰن نے انتقال کیا بیٹے کے فوت ہونے سے پہلے دو بیویاں اسی بیماری میں مرچکی تھیں، اب حضرت معاذؓ تنہا رہ گئے تھے، ساعتِ مقررہ آئی تو خدا کا بندہ خاص بھی دائرۂ رحمت میں شامل ہوا۔ دائیں ہاتھ کی کلمہ والی انگلی میں پھوڑا نکلا[۳]۔ حضرت معاذؓ نہایت خوش تھے فرماتے تھے کہ تمام دنیا کی دولت اس کے سامنے ہیچ ہے، تکلیف اس قدر تھی کہ بے ہوش ہوجاتے تھے، بااین ہمہ جب ہوش آتا تو کہتے "خدایا مجھ کو اپنے غم میں غمگین کر، کیونکہ میں تجھ سے نہایت محبت رکھتا ہوں اور اس کو تو خوب جانتا

---

۱ کنز العمال بحوالہ ابن سعد جلد ۳۔ ص ۱۳۴  ۲ مسند جلد ۵۔ ص ۲۴۰، ۲۴۱  ۳ مسند۔ ص ۵۴۱

ہے"۔ پھر بے ہوش ہو جاتے جب افاقہ ہوا تو پھر یہی فرماتے۔ وفات کی رات بھی عجیب رات تھی، حضرت معاذؓ نہایت بے چین تھے، بار بار پوچھتے تھے "دیکھو صبح ہوئی"، لوگ کہتے تھے کہ ابھی نہیں جب صبح ہوئی اور خبر کی گئی تو فرمایا اس رات سے خدا کی پناہ جس کی صبح جہنم میں داخل کرتی ہو، مرحبا اے موت! مرحبا! تو اس دوست کے پاس آئی جو فاقہ کی حالت میں ہے۔ الٰہی میں تجھ سے جس قدر خوف کرتا ہوں تجھ کو خوب معلوم ہے آج میں تجھ سے بڑی امیدیں رکھتا ہوں میں نے کبھی دنیا اور درازی عمر کو اس لئے پسند نہیں کیا کہ درخت بونے اور نہر کھودنے میں وقت صرف کرتا، بلکہ اس لئے چاہتا تھا کہ فضائح وفواحش سے دور رہوں، کرم وجود کو فروغ دوں اور ذکر کے حلقوں میں علماء کے پاس بیٹھوں۔ وفات کا وقت قریب پہنچا تو حضرت معاذؓ گریہ وبکا میں مشغول تھے، لوگوں نے تسلی دی کہ آپ رسول اللہ ﷺ کے صحابی ہیں اس کے ماسوا فضائل ومناقب سے ممتاز ہیں آپ کو رونے کی کیا ضرورت؟ حضرت معاذؓ نے فرمایا، مجھے نہ موت کی گھبراہٹ ہے اور نہ دنیا چھوڑنے کا غم، مجھے عذاب وثواب کا خیال ہے۔ اسی حالت میں روح مطہر جسم سے پرواز کر گئی اور خالقِ کون ومکاں کا پیارا اپنے محبوب آقا کے جوارِ رحمت میں پہنچ گیا۔

وفات کے وقت حضرت معاذؓ کی عمر شریف ۳۶ سال کی تھی اور ۱۸ھ تھا۔ وفات بھی نہایت مبارک خطہ میں واقع ہوئی۔ بیت المقدس اور دمشق کے درمیان غور نامی ایک صوبہ تھا جس میں بیسان ایک مشہور شہر تھا جو نہر اردن کے قریب واقع تھا اسی میں حضرت معاذؓ نے وفات پائی۔ شہر کے مشرقی طرف وہ مقدس مقام واقع تھا جہاں سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان پر اٹھا لئے گئے تھے۔ مدفن کے لئے وہی مقام تجویز ہوا اور نعش مبارک وہیں سپردِ خاک کی گئی۔

**حلیہ** : حضرت معاذؓ کا حلیہ یہ تھا، رنگ سپید، چہرہ روشن، قد دراز، آنکھیں سرگیں، اور بڑی بڑی ابرو پیوستہ، بال سخت گھونگھر والے، آگے کے دانت صاف اور چمکدار، بات کرنے میں دانت کی چمک ظاہر ہو جاتی تھی، جس کو ان کا ایک عقیدت کیش "نور" اور "موتی" سے تعبیر کرتا ہے، آواز بہت پیاری اور گفتگو نہایت شیریں تھی، حسن ظاہر کے لحاظ سے وہ تمام صحابہؓ میں ممتاز تھے۔

**اولاد** : حضرت معاذؓ کا سن ہی کیا تھا، وفات کے وقت وہ شباب کی دوسری منزل پر تھے، تاہم صاحب اولاد تھے، اگرچہ بعض بزرگوں نے یہ بھی کہا ہے کہ لم یولد له قط، یعنی حضرت معاذؓ کے سرے سے اولاد ہی نہیں ہوئی، لیکن مستند ذرائع سے ان کے ایک بیٹے کا پتہ چلتا ہے جن کا نام عبدالرحمٰن تھا، صاحب استیعاب کا بیان ہے کہ یہ حضرت معاذؓ کے ساتھ یرموک میں شریک تھے اور

۱۸ھ میں طاعون عمواس میں حضرت معاذؓ سے پیشتر وفات پائی۔

ازواج کی تفصیل اگر چہ نامعلوم ہے لیکن اتنا پتہ چلتا ہے کہ طاعون عمواس میں ان کی دو بیویوں نے وفات پائی۔

**علم و فضل** : حضرت معاذؓ کو جن علوم میں کمال تھا، وہ (۱) قرآن، (۲) حدیث اور (۳) فقہ ہیں، قرآن دانی کا ثبوت اس سے بڑھ کر اور کیا ہوسکتا ہے کہ خود حامل قرآن نے ان کی مدح فرمائی ہے، چنانچہ ایک حدیث جو حضرت عبداللہ بن عمروؓ بن عاص کے ذریعہ سے مروی ہے، ہمارے اس قول کی تصدیق کرتی ہے، اس حدیث میں ہے کہ آنحضرت ﷺ نے صحابہؓ میں چار بزرگوں سے قرآن پڑھنے کی تاکید فرمائی تھی، اس میں سے ایک حضرت معاذؓ بھی تھے اس کی وجہ یہ تھی کہ آنحضرت ﷺ کے عہد مبارک میں وہ قرآن کے حافظ ہو چکے تھے۔

**حدیث** : رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں اگر صحابہؓ کو روایت حدیث کی بہت کم ضرورت پڑتی تھی کہ خود حامل نبوت سامنے تھا، تاہم اس زمانہ میں بھی متعدد صحابہؓ نے ان سے حدیثیں روایت کی ہیں، چنانچہ حضرت انسؓ کا واقعہ اسد الغابہ میں مذکور ہے، لیکن چونکہ وہ احادیث کی روایت میں بہت محتاط تھے اور نیز اس لئے بھی کہ آنحضرت ﷺ کے اخیر زمانہ سے لے کر اپنی وفات تک بڑے بڑے کاموں کے انجام دینے کے لئے برابر مدینہ سے باہر رہے اس لئے جیسا کہ شاہ ولی اللہ صاحب نے لکھا ہے "حدیث او چنداں باقی نماند" حضرت عمرؓ نے اپنے زمانہ خلافت میں ان کو تعلیم و روایت حدیث کے لئے شام بھیجا تھا، اور وہیں ان کا ۱۸ھ میں عین عالم شباب میں انتقال ہو گیا۔

تاہم روایت حدیث کا سلسلہ زندگی کی اخیر سانس تک جاری تھا، عمواس کے طاعون میں جب انگلی کی سوزش ان کو بستر مرگ پر تڑپا رہی تھی، زبان مبارک اس فرض کی ادائیگی میں مصروف تھی [1]۔

چنانچہ وفات کے وقت حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ اور کچھ اور لوگ پاس بیٹھے تھے، وفات کا وقت قریب آیا تو فرمایا "پردہ اٹھاؤ میں حدیث بیان کروں گا جس کو اب تک میں نے اس لئے مخفی رکھا تھا کہ لوگ تکیہ لگا کر بیٹھیں گے اس کے بعد ایک حدیث بیان کی [2]۔

حضرت معاذؓ کی روایتیں اگر چہ اور صحابہؓ سے کم ہیں تاہم ان کا شمار راویانِ حدیث کے تیسرے طبقہ میں ہے ان کی احادیث کی مجموعی تعداد (۱۵۷) ہے جس میں دو حدیثوں پر بخاری اور مسلم کا اتفاق ہے۔

---

[1] مسند جلد ۵۔ ص ۲۳۳ [2] مسند جلد ۵۔ ص ۲۳۶

تلامذۂ حدیث کی تعداد کثیر تھی اکابر صحابہؓ کا ایک بڑا طبقہ ان سے حدیث کی روایت کرتا ہے، حضرت ابو قتادہؓ انصاری، ابو موسیٰ اشعریؓ، جابر بن عبداللہ، عبداللہ بن عباسؓ، عبداللہ بن عمرؓ، عبداللہ بن عمرو بن عاصؓ، انس بن مالکؓ، ابو امامہؓ باہلی انصاریؓ، ابوالطفیلؓ۔

تلامذۂ خاص میں حسب ذیل شامل ہیں، ابن عدی، ابن ابی اوفی اشعری عبدالرحمٰن بن سمرۃ یعشی، جابر بن انسؓ، ابوثعلبہ خشنی، جابر سمرۃ السوائی، مالک بن یخامر، عبدالرحمٰن ابن غنم، ابومسلم خولانی، ابوعبداللہ صنابحی، ابووائل، مسروق، جنادہ بن ابی امیہ، ابوادریس خولانی، جبیر بن نضیر، اسلم مولیٰ حضرت عمرؓ، اسود بن ہلال، اسود بن یزید وغیرہم۔

**فقہ** : خود عہد نبوی میں حضرت معاذؓ کا شمار اکابر فقہاء میں تھا، اس سے بڑھ کر شرف اور کیا ہوسکتا ہے کہ خود رسول اللہ ﷺ نے ان کے فقیہ ہونے کی شہادت دی اور فرمایا : •

**اعلمھم بالحلال و الحرام معاذ ابن جبلؓ۔**

ہمارے صحابہ میں حلال وحرام کے سب سے بڑے عالم معاذ بن جبلؓ ہیں۔

حضرت عمرؓ نے ایک موقع پر ان کے متعلق کہا **لولا معاذ لھلک عمر** یعنی اگر معاذؓ نہ ہوں تو عمر ہلاک ہوجائے، اس سے حضرت معاذؓ کے رتبہ اجتہاد و درجۂ استنباط پر کافی روشنی پڑتی ہے، حضرت عمرؓ نے اس کے علاوہ اور بھی متعدد مرتبہ حضرت معاذؓ کے فقیہ ہونے کا اعلان کیا چنانچہ جب جابیہ میں خطبہ دیا تو فرمایا۔

**من ارافقه فليات معاذا**

یعنی جسے فقہ سیکھنا ہو وہ معاذؓ کے پاس جائے۔

## طلب علم اور شوق تحصیل :

ان اوراق کو پڑھ کر تم کو تعجب ہوگا ان کو یہ فضل وکمال کا منصب کیونکر ہاتھ آیا؟ اس کا جواب یہ ہے کہ ایک ان کا فطری شوق اور طبعی ذکاوت وذہانت جس کا ہر موقع پر اظہار ہوتا تھا۔ دوسرے خود معلم نبوت ﷺ کا ایسے جو ہر قابل اور مستند طالب علم کی طرف جوش التفات وعنایت خاص حضرت معاذؓ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں اکثر حاضر رہتے تھے، اس کے علاوہ آنحضرت ﷺ کی ہر مجلس تعلیم وتربیت کی ایک درستگار ہوئی تھی، اس لئے ان کو اکثر اوقات اس سے استفادہ کا موقع حاصل ہوتا تھا۔

حضرت معاذؓ بسا اوقات آنحضرت ﷺ کے ساتھ تنہا ہوتے تھے۔ آنحضرت ﷺ ایسے اوقات خاص میں ان کو مختلف مسائل تعلیم کیا کرتے تھے، کبھی کبھی ایسا بھی ہوتا تھا کہ حضرت معاذؓ کو

کوئی مسئلہ پوچھنے کی ضرورت ہوتی تو آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو جاتے اور اگر آنحضرت ﷺ تشریف نہ رکھتے تو وہ آپ کی تلاش میں دور تک نکل جاتے، چنانچہ ایک مرتبہ کاشانۂ نبوی ﷺ پر پہنچے تو معلوم ہوا کہ آپ کہیں تشریف لے گئے ہیں، تلاش کے لئے نکلے تو راستہ میں لوگوں سے پوچھتے جاتے تھے کہ حضور کدھر تشریف لے گئے ہیں، آخر ایک جگہ آپ کو پالیا، آنحضرت ﷺ کھڑے نماز پڑھ رہے تھے وہ بھی پیچھے کھڑے ہو گئے اور نماز کی نیت باندھ لی، اس دن آپ نے دیر تک نماز ادا فرمائی فارغ ہوئے تو معاذؓ نے پوچھا کہ "حضور نے بڑی لمبی نماز پڑھی"؟ فرمایا "یہ ترغیب وترہیب کی نماز تھی میں نے خدا سے تین باتوں کی درخواست کی تھی، جس میں دو کے متعلق رضامندی ظاہر ہوئی اور ایک کی نسبت میں روک دیا گیا۔ میں نے یہ چاہا تھا کہ میری امت غرق ہونے سے محفوظ رہے، تو یہ درخواست منظور کر لی گئی، ایک یہ خواہش تھی کہ غیر مسلم دشمن اسلام پر غالب نہ آسکے تو وہ بھی پوری کی گئی، ایک تمنا یہ تھی کہ مسلمانوں میں اختلاف وتفریق نہ پڑنے پائے تو اس کو مسترد کر دیا گیا[1]۔

غزوہ تبوک سے مراجعت کے وقت رسول اللہ ﷺ کو تنہا اور خالی پا کر حضرت معاذؓ نے پوچھا کہ مجھ کو وہ عمل بتایئے جو میرے دخولِ جنت کا سبب بنے۔ آنحضرت ﷺ سوال سے نہایت مسرور ہوئے اور فرمایا: بخ ! لقد سئالت عن عظیم ،یعنی تم نے بہت بڑی بات پوچھی[2]۔

اس کے ساتھ ہی یہ بھی خوف لگا رہتا تھا کہ کہیں اور لوگ خلل انداز نہ ہوں، کیونکہ شمع نبوت کے گرد ہر وقت پروانوں کا ہجوم رہتا تھا چنانچہ اسی روایت میں حضرت معاذؓ فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ ابھی فرما ہی رہے تھے کہ کچھ لوگ آتے دکھائی دیئے مجھ کو ڈر لگا کہ رسول اللہ ﷺ کی توجہ میری طرف سے منعطف نہ ہو جائے میں نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کی کہ فلاں بات جو آپ نے فرمائی تھی اس کے متعلق کیا ارشاد ہے؟ چنانچہ آنحضرت ﷺ نے اس کو بیان فرمایا[3]۔

حضرت معاذؓ کو ایسے موقع کی ہر وقت تلاش رہتی تھی، موقع ملنے پر آنحضرت ﷺ سے فوراً سوال کرتے تھے، لیکن پاس نبوت ضروری تھا، رسول اللہ ﷺ کا مزاج پہچان کر سوال کی جرأت کرتے تھے، غزوہ تبوک سے قبل لوگ طلوع آفتاب کے وقت سواریوں پر سو رہے تھے، اور اونٹ ادھر ادھر راستہ میں چر رہے تھے حضرت معاذؓ نے اس موقع سے فائدہ اٹھایا، اور آنحضرت ﷺ کی خدمت میں پہنچے، آنحضرت ﷺ بھی مصروف خواب تھے اور ناقۂ مبارک چرنے اور کھانے میں مشغول، حضرت معاذؓ کے اونٹ نے ٹھوکر کھائی انہوں نے اس کی مہار کھینچی تو اور متوحش ہوا، اس کے بدکنے سے رسول اللہ ﷺ

---

[1] مسند جلد ۵۔ ص ۲۴۰ [2] مسند جلد ۵۔ ص ۲۳۷ [3] ایضاً

کا اونٹ بھی بدکا، آنحضرت ﷺ خواب سے بیدار ہوئے مڑ کر پیچھے دیکھا تو معاذؓ سے زیادہ کوئی قریب نہ تھا، آپ نے پکارا معاذؓ! انہوں نے کہا "حضور" آپ نے فرمایا میرے قریب آجاؤ، حضرت معاذؓ اس قدر قریب آگئے کہ آنحضرت ﷺ اور حضرت معاذؓ کے اونٹ بالکل برابر ہو گئے، آنحضرت ﷺ نے فرمایا دیکھو لوگ کس قدر دور ہیں حضرت معاذؓ نے کہا سب لوگ سو رہے ہیں اور جانور چر رہے ہیں آپ نے فرمایا میں بھی سو رہا تھا آپ ﷺ کا رخ اور التفات دیکھا تو کہا یا رسول اللہ (ﷺ)! آپ اجازت دیں تو ایسے امر کی نسبت سوال کروں جس نے مجھ کو غمگین مریض اور سقیم بنا دیا ہے۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا جو چاہو پوچھ سکتے ہو[1]۔

ایک اور سفر میں جیسا کہ آپ کہیں اوپر پڑھ چکے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے ان کو تین دفعہ پکارا اور ہر دفعہ انہوں نے ادب سے جواب دیا، چنانچہ تیسری دفعہ ان کو پکارا تو فرمایا کہ کلمۂ لا الٰہ الا اللہ کا قائل جنت میں داخل ہوگا، اگر چہ وہ گنہگار ہو، حضرت معاذؓ نے اس کا اعلان کرنا چاہا تو فرمایا، ایسا نہ کرو لوگ عمل چھوڑ بیٹھیں گے۔

طبیعت تلاش اور کرید کی عادی تھی ایک شخص نے آنحضرت ﷺ سے ایک خاص مسئلہ دریافت کیا تھا، آپ نے اس کا جواب مرحمت فرمایا ایک ظاہر بین کے لئے وہ جواب بالکل کافی تھا، لیکن حضرت معاذؓ نے اسی پر اکتفا نہیں کیا۔ پوچھا یا رسول اللہ ﷺ یہ حکم اس شخص کے لئے خاص ہے یا تمام مسلمانوں کے لئے ہے، آپ نے فرمایا نہیں عام ہے[1]۔

**منصب تعلیم:**

تحصیل علم میں جدو جہد اور مسائل میں غور وخوض کا مرحلۂ دشوار گذار طے ہوا، تو منزل مقصود سامنے تھی، یعنی یہ کہ فیض تربیت سے وہ فقیہ، امام مجتہد اور معلم سب بن گئے رسول اللہ ﷺ کے زمانۂ مبارک ہی میں حضرت معاذؓ مسند ارشاد پر متمکن ہو چکے تھے، ۸ھ میں مکہ فتح ہوا تو آنحضرت ﷺ ان کو مکہ میں چھوڑ گئے کہ یہیں رہ کر لوگوں کو فقہ وسنت کی تعلیم دیں[2]۔

۹ھ میں والی یمن بنا کر بھیجا، تو فصل قضایا کے علاوہ اہل یمن کی تعلیم بھی انہی کے ذمہ کی، حضرت ابوبکرؓ کے عہد میں بھی منصب افتاء پر سرفراز تھے، حضرت عمرؓ کے زمانہ خلافت میں اہل شام کو تعلیم کی ضرورت تھی، یزید بن ابی سفیان والی شام نے حضرت عمرؓ کو لکھا کہ کچھ لوگوں کو اس غرض کے لئے یہاں بھیجئے۔ حضرت عمرؓ نے حضرت معاذؓ وغیرہ کو بلایا اور شام جانے کی ہدایت کی، حضرت معاذؓ

---

[1] مسند ص ۲۴۴۔ [2] طبقات ابن سعد ص ۹۹ قسم اول مغازی۔

نے فلسطین میں سکونت اختیار کی اور تعلیم میں مشغول ہوئے[1]۔ تمام ملک شام میں صرف دو صحابی تھے، جن کی ذات علوم وفنون کا مرکز بنی ہوئی تھی، حضرت معاذؓ ان میں سے ایک تھے۔

حضرت معاذؓ کی سکونت اگرچہ علاقہ فلسطین میں محدود تھی لیکن اشاعت علوم کا دائرہ غیر محدود تھا، فلسطین سے متجاوز ہو کر دمشق اور حمص تک میں ان کے حلقۂ درس قائم تھے اور خود حضرت معاذؓ نے ان مقامات میں جا کر درس دیا تھا، طریقہ یہ تھا کہ مجلس میں چند صحابہؓ کسی مسئلہ پر مباحثہ کرتے، حضرت معاذؓ خاموش بیٹھے رہتے، جب معاملہ طے نہ ہوتا تو حضرت معاذؓ اس کا فیصلہ کرتے تھے، حضرت معاذؓ خاموش بیٹھے رہتے۔

ابوادریس خولانی اک مرتبہ جامع دمشق میں گئے تو دیکھا کہ ایک خوبصورت نوجوان بیٹھا ہے اور اس کے گرد لوگ جمع ہیں جب کسی چیز میں اختلاف ہوتا تو اس کی طرف رجوع کرتے ہیں، اور وہ ان کو تسلی بخش جواب دیتا ہے، پوچھا کون ہے؟ لوگوں نے کہا[2] حضرت معاذؓ بن جبل ہیں۔

ابومسلم خولانی جامع حمص میں آئے تو دیکھا کہ ایک حلقہ قائم ہے، جس میں ۳۲ صحابہؓ بیٹھے ہیں، اور سب سن کہولت کو پہنچ چکے ہیں، ان میں ایک نوجوان بھی ہے، جب کسی مسئلہ میں اختلاف رائے ہوتا ہے، تو نوجوان سے فیصلہ کراتے ہیں معلوم ہوا کہ یہ نوجوان معاذؓ بن جبل ہیں[3]۔

غرض حضرت معاذؓ کے درس وافادہ کا سلسلہ حمص تک وسیع تھا، شہروں کی جامع مسجدیں درسگاہ کا کام دیتی تھیں، وہ مختلف شہروں میں دورہ کرتے تھے، اور جہاں جاتے تھے فیض و برکت کا سرچشمہ جاری ہو جاتا تھا۔

حضرت ابن مسعودؓ فرمایا کرتے تھے کہ دنیا میں صرف تین عالم ہیں، جن میں ایک شام میں اقامت پذیر ہے، یہ حضرت معاذؓ کی طرف اشارہ تھا، حضرت عبداللہ بن عمرؓ لوگوں سے پوچھتے تھے کہ جانتے ہو عقلا کون ہیں؟ لوگ لاعلمی ظاہر کرتے تو فرماتے معاذؓ بن جبل اور ابودرداء عقلاً سے مقصود ظاہر ہے کہ علمائے شریعت ہیں۔

مجتہد کے لئے سب سے زیادہ ضروری اصابت رائے ہے، حضرت معاذؓ اس درجہ صائب الرائے تھے کہ خود رسول اللہ ﷺ نے بعض موقعوں پر ان کی رائے کو پسند فرمایا۔

پڑھ چکے ہیں کہ یمن روانہ کرتے وقت آنحضرت ﷺ نے معاذؓ سے پوچھا تھا کہ ''مقدمہ آئے گا تو کیونکر فیصل کرو گے''؟ حضرت معاذؓ نے جواب دیا کتاب اللہ سے، آپ نے فرمایا

[1] ایضاً جلد ا۔ ص ۲۸۱۔ کنز العمال بحوالہ [2] مسند جلد ۵۔ ص ۲۳۳ [3] مسند جلد ۵۔ ص ۲۳۷

''اگر اس میں نہ پاؤ''، تو عرض کی سنت رسول اللہ (ﷺ) سے، پھر فرمایا ''اگر اس میں بھی نہ پاؤ''، تو عرض کی کہ اجتہاد کروں گا۔ یہ سن کر آنحضرت ﷺ اس قدر خوش ہوئے کہ ان کے سینہ پر اپنا دست مقدس پھیرا اور فرمایا خدا کا شکر ہے جس نے تم کو اس بات کی توفیق دی جس کو میں پسند کرتا ہوں''۔ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کے جواب سے گویا اصول فقہ کا یہ پہلا اصول مرتب ہوا کہ احکام اسلامی کے یہ تین بہ ترتیب ماخذ ہیں اول کتاب الٰہی پھر حدیث نبوی اور اس کے بعد قیاس۔

شروع زمانہ میں جو لوگ دیر میں پہنچتے، اور کچھ رکعتیں چھوٹ جاتیں تو وہ نمازیوں سے اشارہ سے پوچھ لیتے کہ کتنی رکعتیں ہوئیں، اور وہ اشارہ سے جواب دے دیتے، اس طرح لوگ فوت شدہ رکعتیں پوری کر کے صف نماز میں مل جاتے تھے، ایک دن جماعت ہو رہی تھی، اور لوگ قعدہ میں تھے کہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ آئے اور دستور کے خلاف قبل اس کے کہ رکعتیں پوری کرتے جماعت کے ساتھ قعدہ میں شریک ہو گئے، آنحضرت ﷺ نے سلام پھیرا تو حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نے اٹھ کر بقیہ رکعتیں پوری کیں، آنحضرت ﷺ نے دیکھا تو فرمایا **قدسن لکم فھکذا فامنعوا** ۔یعنی معاذ رضی اللہ عنہ نے تمہارے لئے ایک طریقہ نکالا ہے۔تم بھی ایسا ہی کیا کرو[1] ۔یہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کے لئے کتنی قابل فخر مزیت ہے کہ ان کی سنت تمام مسلمانوں کے لئے واجب العمل قرار پائی اور آج تک اسی پر عمل درآمد ہے اور دنیا کے سارے مسلمان اسی کے مطابق اپنی فوت شدہ رکعتیں ادا کرتے ہیں۔

نماز اور روزہ کے تین دور انہوں نے جس طرح سے قائم کئے تھے[2] ۔وہ بھی ان کے فقہ پر شاہد عدل ہے، اسی بناء پر ان کے اجتہادات جہاں دوسرے صحابہ رضی اللہ عنہم سے مختلف تھے، وہاں صحت اور یقین بھی انہی کو حاصل تھا۔

جماع کی ایک صورت خاص میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں اختلاف تھا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی نہایت متردد تھے، مگر عام صحابہ رضی اللہ عنہم کی تردید نہ کر سکتے تھے، لیکن حضرت معاذ رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہما کو سب سے اختلاف تھا، آخر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کی رائے سے اتفاق کیا، اور اسی پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور تمام صحابہ رضی اللہ عنہم کا اجماع ہو گیا[3] ۔

اسی طرح ایک مرتبہ ایک اور پیچیدہ صورت ہوئی ایک حاملہ عورت کا شوہر دو برس سے غائب تھا، لوگوں کو شبہ ہوا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ذکر کیا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس کو سنگسار کرنے کا حکم دیا، حضرت معاذ رضی اللہ عنہ موجود تھے، بولے کہ عورت کے رجم کا آپ کو بیشک حق ہے لیکن بچہ کے رجم کرنے کے کیا معنی ہیں،

---

[1] مسند جلد ۵۔ص ۲۳۳، ۲۴۶ [2] ایضاً جلد ۵۔ص ۲۴۶ [3] ایضاً ص ۱۱۵ جلد ۵

حضرت عمرؓ نے اس وقت چھوڑ دیا اور فرمایا وضع حمل کے بعد سنگسار کیا جائے، لڑکا پیدا ہوا تو خوبی قسمت سے اپنے باپ کے بالکل مشابہ نکلا، باپ نے دیکھا تو قسم کھا کر کہا کہ یہ تو میرا بیٹا ہے، حضرت عمرؓ کو خبر ملی تو فرمایا کہ ''معاذؓ کا مثل عورتیں نہ پیدا کریں گی، اگر معاذؓ نہ ہوتے تو عمر ہلاک ہو جاتا[1]۔

قدرت نے جس فیاضی سے حضرت معاذؓ کو کمالات عطا فرمائے تھے، اس کا اعتراف طبقہ صحابہ میں ہر کہ ومہ کو تھا، حضرت عمرؓ فرمایا کرتے تھے۔ **عجزت النساء ان یلدن مثل معاذؓ**۔ یعنی معاذؓ جیسا شخص پیدا کرنے سے عورتیں عاجز ہیں''۔

## وہ خلافت کے مستحق تھے :

حضرت عمرؓ کے انتقال کا وقت قریب آیا تو لوگوں نے عرض کیا کہ آپ کے بعد کس کو خلیفہ بنایا جائے، حضرت عمرؓ نے ایک مختصر تقریر فرمائی، جس کا ایک فقرہ یہ تھا کہ اگر معاذؓ بن جبل زندہ ہوتے تو ان کو خلیفہ بناتا، خدا پوچھتا تو کہتا کہ اس شخص کو خلیفہ بنا کر آیا ہوں جس کے متعلق رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''**یاتی معاذؓ بین العلماء برتوہ**''۔

## اخلاق وعادات :

حضرت معاذؓ کے مناقب ومحامد کا ایک ایک باب پڑھ چکے، اس سے ان کی اخلاقی خصوصیات معلوم ہوگئی ہوں گی، ایک مسلمان کا سب سے بڑا وصف خالق کائنات کے ساتھ والہانہ لگاؤ اور اس کی اطاعت وعبادت ہے، چنانچہ حضرت معاذؓ دوسرے تربیت یافتگان نبوت کی طرح پچھلی پہر رات سے اٹھ کر اس کاروبار میں مصروف ہو جاتے تھے، یہ اسی عشق الٰہی ومحبت خداوندی کا اثر تھا کہ جب عمواس میں طاعون کی وبا پھیلی اور حضرت عمروؓ بن العاص نے آبادی چھوڑ کر میدان میں نکل جانے کی صلاح دی تو ان کو اس تجویز سے سخت تکلیف ہوئی اور فرمایا کہ یہ رحمتِ الٰہی ہے اے خدا اپنی اس رحمت کو تو میرے گھر بھیج دے۔

## حبّ رسول ﷺ :

حبّ الٰہی کے بعد حبّ رسول کا درجہ ہے۔ سن چکے ہیں کہ وہ جب کبھی آپ ﷺ کو نہ پاتے تو کس طرح بے تابانہ آپ ﷺ کی تلاش میں نکل جاتے، حضور ﷺ کا قاعدہ تھا کہ سفر میں آپ ﷺ جب کہیں اترتے تھے تو مہاجرین کو اپنے قریب اتارتے تھے۔ چنانچہ ایک بار رسول اللہ ﷺ کسی سفر میں تشریف لے گئے صحابہؓ بھی ہمراہ تھے، ایک جگہ ان کے ساتھ منزل کی تو آنحضرت ﷺ صحابہؓ

---

[1] کنز العمال جلد ۷۔ ص ۸۶۔ بحوالہ صحیح بخاری و مسلم

کے مجمع سے جن میں معاذ بن جبلؓ بھی تھے، اٹھ کر کہیں چلے گئے معاذؓ کو بڑی پریشانی ہوئی، شام تک انتظار کرتے رہے جب آپ ﷺ نہ آئے تو حضرت ابو موسیٰ اشعریؓ کو لے کر آپ ﷺ کی تلاش میں نکل گئے۔ راستہ میں آواز معلوم ہوئی۔ دیکھا تو آنحضرت ﷺ ہیں، معاذؓ کو دیکھ کر حضور ﷺ نے پوچھا تمہارا کیا حال ہے؟ ان لوگوں نے کہا آج آپ ﷺ ہم میں تشریف نہ رکھتے تھے، ہم کو خوف ہوا کہ خدانخواستہ کوئی ضرر نہ پہنچا ہو اس لئے اس وقت آپ کو ڈھونڈنے نکلے ہیں[1]۔

## ادبِ رسول ﷺ :

آنحضرت ﷺ کا بے حد ادب کرتے تھے۔ ایک بار یمن سے آئے تو آنحضرت ﷺ سے درخواست کی کہ یمن میں میں نے کچھ لوگوں کو دیکھا کہ وہ ایک دوسرے کو سجدہ کرتے ہیں کیا ہم آپ کو سجدہ نہ کریں؟ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ اگر میں کسی انسان کے لئے سجدہ جائز کرتا تو عورت سے کہتا کہ وہ اپنے شوہر کو سجدہ کرے[2]۔

جنابِ رسالت پناہ ﷺ بھی اس محبت و جاں نثاری کی بناء پر ان سے نہایت محبت کرتے تھے۔ ایک بار حضرت معاذؓ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے، آنحضرت ﷺ نے ان کا ہاتھ پکڑا اور فرمایا کہ مجھ کو تم سے بہت محبت ہے، حضرت معاذؓ نے کہا میرے ماں باپ آپ پر فدا ! میں بھی آپ ﷺ کو نہایت محبوب رکھتا ہوں، آنحضرت ﷺ نے فرمایا میں ایک وصیت کرتا ہوں اس کو کبھی ترک نہ کرنا۔ یہ کہہ کر ایک دعا بتائی، جو حضرت معاذؓ ہر نماز کے بعد ہمیشہ پڑھتے رہے[3]۔

رسول اللہ ﷺ کی وصیت کا اس قدر خیال تھا کہ اپنے تلمیذ خاص صنابحی کو حضرت معاذؓ نے وصیت کی، صنابحی پر یہ اثر تھا کہ انہوں نے اپنے شاگرد ابو عبدالرحمٰن حبلی کو اور حبلی نے عقبہ بن مسلم تجیبی کو اس کے پڑھنے کی وصیت کی تھی[4]۔

مذکورہ بالا واقعات تمام تر عہدِ نبوت ﷺ سے تعلق رکھتے ہیں اور اس عہد میں حضرت معاذؓ کی محبت جو حال تھا وہ اوپر گذر چکا۔ لیکن رسول اللہ ﷺ کے بعد ان میں کیا کیفیت تھی، اس کا بیان اب سننا چاہیے۔ رسول اللہ ﷺ کی رحلت کے بعد حضرت معاذؓ کا اضطراب قابل دید تھا۔ یمن سے واپس ہو کر آئے تو مدینہ منورہ رسول اللہ ﷺ کے جمال جہاں آرا سے محروم ہو چکا تھا اس لئے انہوں نے مدینہ منورہ کو چھوڑ کر شام میں سکونت اختیار کی۔

---

[1] مسند جلد ۵۔ ص ۲۳۲　[2] ایضاً　[3] مسند جلد ۵۔ ص ۲۴۵۔ وادب المفرد۔ ص ۱۳۶
[4] مسند جلد ۵۔ ص ۲۴۵

شام میں بھی محبوب کا فراق چین نہ لینے دیتا تھا۔ ۱۶ھ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ بیت المقدس تشریف لے گئے، حضرت بلال ؓ بھی وہاں موجود تھے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان سے درخواست کی آج اذان دیجئے۔ حضرت بلال ؓ نے کہا میں تو ارادہ کر چکا تھا کہ رسول اللہ ﷺ کے بعد کسی کے لئے اذان نہ دوں گا، لیکن آج آپ کا ارشاد بجالاتا ہوں۔ اذان شروع کی تو صحابہ ؓ کو رسول اللہ ﷺ کا عہدِ مبارک یاد آ گیا اور ان پر رقت طاری ہوگئی اور حضرت معاذ بن جبل ؓ تو روتے روتے بے تاب ہو گئے۔

**امر بالمعروف** : حضرت معاذ ؓ نے امر بالمعروف میں کبھی لومۃ الائم کی پروانہ کی، شام گئے تو دیکھا کہ شامی وتر نہیں پڑھتے۔ امیر معاویہ ؓ حاکم شام تھے ان سے پوچھا کہ ان کے وتر نہ پڑھنے کا کیا سبب ہے؟ امیر کو معلوم نہ تھا، پوچھا کیا وتر واجب ہے؟ حضرت معاذ ؓ نے کہا ہاں[1]۔

**جود** : نہایت فیاض تھے، چنانچہ اسی سخاوت کی بدولت ان کی تمام جائداد بیع ہوگئی اسلام کو ان کی سخاوت سے بڑا فائدہ پہنچا۔

**صدق** : راست گفتگو ان کی مسلم تھی اور خود رسول اللہ ﷺ نے ان کی صداقت کی تصدیق فرمائی تھی۔ حضرت انس ؓ نے رسول اللہ ﷺ سے جا کر پوچھا کہ آپ نے معاذ ؓ سے یہ فرمایا تھا؟ آنحضرت ﷺ نے فرمایا[2] "**صدق معاذ اصدق معاذ ! صدق معاذ !**"۔

کینہ وحسد سے مبرا تھے۔ قرآن اور ہمعصر اکثر حس کرنے پر مجبور ہوتے ہیں، چند باکمال ایک زمانہ میں موجود ہوں تو کبھی ایک دوسرے کو اچھا نہ کہے گا لیکن رسول اللہ ﷺ نے صحابہ ؓ کو اس قسم کے رکیک و باطل خیالات سے پاک کر دیا تھا وہ ہمعصروں اور ہمسروں کی قابلیت کا اعتراف کرتے تھے اور وقت پر اس کو ظاہر بھی کر دیتے تھے۔

حضرت معاذ ؓ کی وفات کا وقت آیا تو تمام لوگ رو رہے تھے کہ علم اٹھایا جا رہا ہے۔ حضرت معاذ ؓ سے کہا فرمایئے آپ کے بعد کس سے پڑھیں انہوں نے کہا، ذرا مجھے اٹھا کے بٹھا دو، بیٹھ گئے تو فرمایا، "سنو علم و ایمان اٹھ نہیں سکتے وہ بدستور رہیں گے جو جستجو کرے گا، پائے گا" (تین مرتبہ فرمایا)۔ علم چار آدمیوں سے سیکھو یعنی ابو درداء ؓ، سلمان فارسی، ابن مسعود، عبد اللہ ابن سلام سے[3] رضی اللہ عنہم۔



[1] مسند جلد ۵۔ ص ۲۴۲ [2] مسند ص ۲۴۳ [3] مسند جلد ۵۔ ص ۲۴۳

# حضرت مسلمہؓ بن مخلد

مسلمہ نام۔ ابوسعید اور ابومعن کنیت، قبیلہ خزرج سے ہیں، سلسلۂ نسب یہ ہے :

مسلمہ بن مخلد بن الصامت بن نیار بن لوذان بن عبدودّ بن زید بن ثعلبہ بن الخزرج ابن ساعدہ بن کعب بن الخزرج الاکبر۔

۱ھ میں مدینہ میں پیدا ہوئے آنحضرت ﷺ کی وفات کے وقت دو سالہ تھے، صغرسنی کی وجہ سے کسی غزوہ میں شریک نہ ہو سکے۔

حضرت عمرؓ کے عہد میں جب مصر پر فوج کشی ہوئی اور عمرو بن العاص کو فتح میں دیر لگی تو مدینہ سے چار ہزار آدمی، بطور کمک روانہ کئے گئے ان پر چار شخص افسر تھے، جو فن سپہ گری میں تمام عرب میں انتخاب تھے، یعنی زبیر بن العوامؓ، مقداد بن اسودؓ کندی، عبادہ بن صامتؓ مسلمہ بن مخلد، حضرت عمرؓ نے عمرو بن العاص کو خط لکھا کہ ان افسروں میں ہر شخص ایک ہزار آدمیوں کے برابر ہے، اس بنا کر فوج ۴ ہزار نہیں بلکہ ۸ ہزار ہے [1]۔

مصر فتح ہوا تو مسلمہؓ نے وہیں اقامت اختیار کی، پھر مدینہ آئے ور صفین میں امیر معاویہؓ کی طرف سے شریک ہوئے، یہ عجیب بات ہے کہ انصار کا ہر فرد جناب امیر رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا، لیکن یہ بزرگ اور نعمان بن بشیر امیر معاویہؓ کے طرفدار تھے [2]۔

جنگ صفین کے بعد جس میں جنگ کا نتیجہ امیر معاویہؓ کے خاطر خواہ نکلا تھا، ۳۸ھ میں محمد بن ابی بکرؓ قتل ہوئے کہتے ہیں کہ اس میں سلمہ کا بھی حصہ تھا، اور عجب نہیں کہ یہ صحیح ہو محمد بن ابی بکرؓ جب حاکم ہو کر مصر گئے تو قیس نے ان کو سمجھا دیا تھا کہ مسلمہ معاویہ بن خدیج وغیرہ کے ساتھ عفو و درگذر کا برتاؤ کرنا، لیکن انہوں نے اس کے بالکل خلاف کیا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ مصر میں ایک شورش نمودار ہوئی جو محمد بن ابی بکرؓ کے قتل پر منتج ہوئی۔

محمد بن ابی بکرؓ کے قتل کے بعد امیر معاویہؓ نے عمرو بن العاصؓ کو مصر کا والی بنایا ان کے بعد اور لوگ بھی ان کی طرف سے والی ہو کر آئے جن میں سب سے آخیر والی اور سب سے پہلے نائب السلطنت مسلمہ بن مخلد تھے۔

---

۱؎ کنز العمال جلد ۳۔ ص ۱۵۱ ۲؎ یعقوبی جلد ۲۔ ص ۲۱۹

## امارت مصر وافریقہ :

حضرت مسلمہؓ امیر معاویہ کے پاس شام میں تھے کہ امیر معاویہؓ نے عقبہ بن عامر جہنی کے بجائے انکو مصر کا حاکم مقرر کیا اور تاکید کی کہ عقبہ سے امارت مخفی رکھی جائے دوسری طرف عقبہ کے نام فرمان بھیجا کہ آپ امیر البحر ہیں، جزیرہ روڈس پر حملہ کیجئے چنانچہ مسلمہؓ مصر پہنچے اور عقبہ کے ساتھ اسکندریہ روانہ ہوئے، ادھر عقبہ کے جہاز نے جزیرۂ روڈس پر حملہ کے لئے لنگر اٹھایا اور ادھر مسلمہؓ تختِ امارت پر متمکن ہو گئے، عقبہ کو خبر ہوئی تو بڑا افسوس کیا[1]۔ یہ ۲۰ ربیع الاوّل ۴۷ھ کا واقعہ ہے بعض لوگوں نے ۵۰ ھ لکھا ہے لیکن یہ صحیح نہیں۔

مصر اور افریقہ اب تک دو جداگانہ صوبے تھے اور ان پر دو والی حکومت کرتے تھے، حضرت مسلمہؓ دونوں صوبوں کے امیر بنائے گئے اور اسی کے ساتھ ساتھ محکمۂ مذہبی وخراج بھی انہی کی نگرانی واہتمام میں دے دیا گیا۔

حضرت مسلمہؓ نے نظام حکومت از سر نو ترتیب دیا، سائبؓ بن ہشام بن کنانہ عامری کو پولیس کا افسر اعلیٰ بنایا، وہ ۴۹ھ تک اس منصب پر فائز رہے اس کے بعد عابس بن سعد مرادی کو کہ ان سے زیادہ انتظامی قابلیت رکھتے تھے اس عہدہ پر مامور کیا۔

معاویہ بن خدیج کو مغرب کی سرحد پر غزوہ کے لئے مامور کیا[2]۔ اور بری وبحری لڑائیوں کے لئے بعض مقامات پر لشکر بھیجے۔

حضرت مسلمہؓ نے اپنے فرائض منصبی نہایت بیدار مغزی، ہوشیاری اور مستعدی سے انجام دیئے، ایک بحری لڑائی کے لئے آدمی کثرت سے بھرتی کئے تو فوج میں عام ناراضگی پھیل گئی، اس موقع پر حضرت مسلمہؓ نے فوجی جوکم کرنے کے لئے ایک خطبہ دیا جو بجنسہ درج ذیل ہے[3]۔

**یا اہل مصر مانقم منی واللہ لقد زرت فی مدد کم وعدد کم وقویتکم علی عدوکم والذی نفسی بیدہ لایاتینکم زمان الاالآخر فلاآخر شرفمن استطاع منکم ان یتخذ نفقا فی الارض فلیفعل !**

لوگو! تم کو مجھ سے ناخوش نہ ہونا چاہئے میں نے تمہاری تعداد اور کمک میں اضافہ کر کے دشمنوں کے مقابلہ میں تم کو مضبوط بنایا ہے خدا کی قسم! (مجھ کو غنیمت سمجھو) آئندہ زمانہ میں

---

[1] یہ تمام واقعات کتاب ولاۃ مصر الکندی۔ ص ۳۸و۳۹و۴۰ سے ماخوذ ہیں
[2] استیعاب جلد ا۔ ص ۲۸۷
[3] اصابہ جلد ۶۔ ص ۹۸

سخت و جابر عمال آئیں گے اس وقت کے لئے البتہ تم کو زمین میں کوئی سوراخ تلاش کر لینا چاہئے۔

۵۳ھ میں رومی لشکر برنس پر چڑھ آیا۔ تو حضرت مسلمہؓ نے فوج بھیج کر اس کا سخت مقابلہ کیا، اگر چہ اس میں مسلمان کثرت سے کام آئے تاہم فیصلہ مسلمانوں کے موافق ہوا، اس میں عائذ بن ثعلبہ بلوی، ابورقیہ عمرو بن قیس لخمی وغیرہ۔

غالباً اسی سنہ میں حضرت مسلمہؓ نے عابس بن سعید کو پولیس کے محکمہ سے ہٹا کر امیر البحر بنایا، اور انہی کی ماتحتی میں اسطاذنہ (غالباً قسطنطنیہ کی تصحیف ہے کیونکہ اس قدر ثابت ہے کہ مسلمہؓ کے عہد میں مصر سے قسطنطنیہ پر ایک حملہ ہوا تھا۔) پر لشکر کشی کے لئے ایک مہم بھیجی، مہم سے واپس ہونے تک سائب بن ہشام عابس کے بجائے پولیس کے افسر رہے، ۵۷ھ میں جب وہ روم سے واپس آئے تو اپنے سابق منصب پر بحال ہو گئے۔

۶۰ھ میں حضرت مسلمہؓ کوئی ضرورت سے اسکندریہ گئے تو فسطاط میں عابس بن سعیدؓ کو اپنا جانشین بنایا۔

اسی سنہ میں رجب کے مہینہ میں امیر معاویہؓ نے انتقال کیا اور یزید ان کا جانشین ہوا، مسلمہؓ اسکندریہ میں تھے، یزید کی خبر ملی تو عابس کو خط لکھا کہ رعایا سے یزید کی بیعت لے لو، چنانچہ تمام لشکر نے بیعت کی، لیکن عبداللہؓ بن عمرو بن العاص منکر تھے، عابس نے آگ منگوا کر دھمکی دی کہ "انکار کرو گے تو اس میں جھونک دوں گا"۔ حضرت عبداللہ نے یہ دیکھ کر جبراً وقہراً بیعت کی اور دنیا میں آگ کے عذاب سے محفوظ رہے۔

کچھ دنوں کے بعد حضرت مسلمہؓ اسکندریہ سے واپس آئے، اب عابس کو پولیس کے محکمہ کے ساتھ قضا کا محکمہ بھی تفویض کیا۔ یہ اوائل ۶۱ھ کا واقعہ ہے۔

## محکمہ مذہبی کا انتظام:

مسلمہؓ نے محکمہ مذہبی کے افسر اعلیٰ ہونے کی حیثیت سے بہت سی مذہبی خدمات بھی انجام دیں ۵۳ھ میں جامع مسجد کی توسیع کی اور حضرت عمرو بنؓ عاص نے جو جامع مسجد تعمیر کی تھی اس کو منہدم کیا۔

مسجدوں میں روشنی کے منارے بنوائے، اور خولان اور نجیب وغیرہ کے ذمہ روشنی کا جو انتظام تھا، اس کو موقوف کر دیا، مسجدوں میں یہ حکم بھیجا کہ رات کے وقت سب جگہ ایک اذان ہو، فجر کے وقت

یہ انتظام کیا کہ پہلے جامع مسجد میں کئی مؤذن اذان پکاریں جب وہاں اذان ختم ہوتو فسطاط کی ہر ہر مسجد میں اذان کہی جائے، چونکہ یہ طریقہ نہایت پسندیدہ مستحسن اور اسلام کی شان وشوکت کو دوبالا کرتا تھا، نہایت مقبول ہوا اور مُسوّدہ کے زمانہ تک متواتر رائج رہا، ان لوگوں کے زمانہ میں کسی وجہ سے یہ رسم موقوف ہوگئی اور پھر افسوس کہ کبھی زندہ نہ ہوسکی۔

**وفات** : ۲۵/رجب ۶۲ھ میں حضرت مسلمہؓ نے انتقال فرمایا، ۶۲ سال کا سن تھا، ۱۵ برس چار ماہ حکومت کی، وفات کے وقت کاروبار حکومت عابس بن سعید کے سپرد کیا۔

**اولاد** : کوئی صلبی یادگار نہیں چھوڑی۔

## فضل وکمال :

حضرت مسلمہؓ حافظ قرآن تھے اور وہ ایسا صحیح یاد تھا کہ لوگ تعجب کرتے تھے، حضرت مجاہدؒ تفسیر وقرأت کے امام ہیں اور اپنے زمانہ میں اس فن میں بے مظہر تسلیم کئے جاتے تھے ان کا بیان ہے کہ میں دنیا میں اپنے کو قرآن کا سب سے بڑا حافظ سمجھتا تھا، لیکن مسلمہؓ کے پیچھے ایک روز نماز فجر پڑھی تو یہ خیال غلط ثابت ہوا، انہوں نے سورۂ بقرہ پڑھی تھی، اتنی بڑی سورت میں کہیں واؤ اور الف کی بھی غلطی نہیں کی۔

حدیث میں بھی مرجعیت عامہ حاصل تھی، اور خود صحابہؓ حدیث سننے کے لئے ان کے پاس مصر جاتے تھے حضرت ابوایوب انصاریؓ صرف ایک حدیث سننے کے لئے مصر گئے تھے، عقبہ بن عامر جہنی بھی اسی غرض سے گئے تھے اور حدیث سنی تھی [1]۔

تلامذۂ خاص اور راویان حدیث میں حسب ذیل حضرات ہیں، اسلم ابوعمران، شیبان بن امیہ، عبدالرحمٰن بن شمامہ، علی بن رباح، مجمع بن کعب، مجاہد بن جبر، ہشام بن ابی رقیہ۔



[1] مسند جلد ۴۔ ص ۱۰۴

# حضرت محمد بن مسلمہؓ

## نام ونسب :

محمد نام۔ابوعبدالرحمٰن کنیت،قبیلہ اوس سے ہیں،سلسلہ نسب یہ ہے :

محمد بن مسلمہ بن سلمہ بن خالد بن عدی بن مجدعہ بن حارثہ بن حارث بن خزرج بن عمرو ابن مالک بن اوس۔

بعثت نبوی سے ۲۲ سال قبل پیدا ہوئے، محمد نام رکھا گیا، سن شعور کو پہنچ کر عبدالاشہل کے حلیف بن گئے۔

**اسلام :** سعد بن معاذ سے قبل حضرت مصعب بن جبیرؓ کے ہاتھ پر اسلام قبول کیا۔

## غزوات اور دیگر حالات :

امین الامت حضرت ابوعبیدہؓ بن جراح سے کہ عشرہ مبشرہ میں تھے رشتۂ اخوت قائم ہوا، غزوۂ بدر میں شریک تھے،اور غزوۂ قینقاع میں یہود کا مال انہی نے وصول کیا تھا[1]۔کعب بن اشرف یہودی، مدینہ میں ایک شاعر تھا، آنحضرت ﷺ کی ہجو کرنا اور مسلمان کے خلاف آتشِ غیظ وغضب مشتعل کرنا اس کا کام تھا، بدر میں مسلمانوں کو فتح اور قریش کو ہزیمت ہوئی تو بولا کہ "اب زمین کا پیٹ اس کی پیٹھ سے اچھا ہے"۔اسی جوش میں مکہ پہنچا اور اشعار کے ذریعہ سے تمام قریش میں انتقام کی آگ بھڑکا دی مدینہ واپس آیا تو آنحضرت ﷺ کو اس کی فکر پیدا ہوئی،فرمایا:"**الھم اکفنی ابن الاشرف بما شئت فی اعلانہ المر وقولہ الاشعار**"، پھر مسلمانوں کے بھرے مجمع میں فرمایا " **من للکعب ابن الاشرف فانہ قداذی اللہ ورسولہ**" ،کعب کے لئے کون ہے؟اس نے خدا اور رسول کو بہت اذیت پہنچائی، محمد بن مسلمہؓ نے اٹھ کر کہا یا رسول اللہ (ﷺ) کیا آپ کی مرضی ہے کہ وہ قتل کر دیا جائے ،فرمایا ہاں،عرض کی تو اس کام کے لیے میں حاضر ہوں،لیکن کچھ کروں تو کوئی مضائقہ تو نہ ہوگا ، ارشاد ہوا نہیں، بارگاہ رسالت ﷺ سے اٹھ کر کعب کے پاس آئے اور کہا کہ "اس شخص (آنحضرت ﷺ) نے ہم کو مصیبت میں ڈال رکھا ہے،اب صدقہ مانگتا ہے۔ہم تمہارے پاس اس لئے آئے ہیں کہ ایک یا دو وسق چھوہارے اور کھانا ہم کو پیشگی دے دو، کیا کہیں اس سے بیعت کر چکے

---

[1] طبقات ابن سعد۔ص ۲۰۔حصہ مغازی

ہیں، اب چھوڑتے بھی نہیں بنتا، تاہم انجام کا انتظار ہے، کعب نے کہا مجھے منظور ہے لیکن کوئی چیز گرو رکھ دو۔ ساتھیوں نے کہا کیا رہن رکھیں؟ بولا عورتیں کہا نہیں تم خوبصورت آدمی ہو، بولا تو بچے، کہا یہ بھی ٹھیک نہیں لوگ انگلیاں اٹھائیں گے۔ کہ ایک دووسق کے لئے اولا د رہن رکھ دی یہ بڑے شرم کی بات ہے کیا یہ بہتر نہ ہوگا کہ ہتھیار گرو رکھ دیں اس نے کہا اچھا میرے پاس پھر آنا، رات کے وقت محمد ابن مسلمہؓ ابونائلہ کو کہ کعب کے رضاعی بھائی تھے، اور مسلمان ہو چکے تھے۔ لے کر پہنچے کعب نے قلعہ میں بلالیا اور ملنے کے لئے گھر سے نکل رہا تھا کہ بیوی نے کہا ایسے وقت کہاں جاتے ہو؟ جواب دیا وہ میرے دو بھائی آئے ہیں۔ ان سے ملنے جارہا ہوں بولی کہ "ان کی آواز سے تو خون ٹپکتا ہے، کہا خیر اگر یہی ہے تب بھی مجھے جانا چاہئے کیونکہ شریف آدمی رات کو بھی نیزہ کی دعوت قبول کرتا ہے۔ غرض نہایت عمدہ عطر لگا کر اور چادر اوڑھ کر گھر سے نکلا، محمد بن مسلمہؓ نے پہلے سے ساتھیوں کو کہہ رکھا تھا کہ میں اُس پر قابو پانے کی کوشش کروں گا۔ جس وقت اشارہ کروں فوراً قتل کر دینا۔ چنانچہ اس سے کہا، نہایت عمدہ خوشبو ہے، کیا میں تمہارا سر سونگھ سکتا ہوں، اُس نے اجازت دی تو انہوں نے سر پکڑ کر سونگھا اور کہا کہ ان لوگوں کو بھی اجازت دو، سب اٹھے اور سر سونگھا، اتنی دیر میں وہ بخوبی قبضہ میں آگیا تھا، ساتھیوں سے کہا لو اس کو قتل کرو، اتنی دیر میں تلواریں برس پڑیں لیکن جان پھر بھی باقی رہ گئی، خدا کا دشمن اتنی زور سے چلایا کہ تمام یہود نے آواز سن لی اور ہر قلعہ پر روشنی ہوگی محمد بن مسلمہؓ نے جرأت کر کے پیش قبض پیٹ میں بھونک دی جو ناف کے نیچے اتر گئی اور وہ ٹھنڈا ہو گیا[1]۔

ان لوگوں نے اس کا سر کاٹ کر ساتھ لے لیا اور وہاں سے روانہ ہو گئے، بقیع پہنچ کر تکبیر کہی، آنحضرت ﷺ نے اس وقت تک آرام نہ فرمایا تھا، برابر نماز پڑھ رہے تھے، تکبیر کی آواز گوش مبارک تک پہنچی، سمجھے کہ مقصد میں کامیابی ہوئی، سامنے آئے تو فرمایا کہ، کامیاب پھرے ہیں، لوگوں نے کعب کا سر سامنے رکھ دیا تو نہایت خوش ہوئے اور خدا کا شکر ادا کیا، غزوہ اُحد میں لشکر اسلام کی حفاظت پر متعین تھے۔ پچاس آدمیوں کے ساتھ تمام رات گشت لگایا تھا[2]۔

واقعہ بنضیر میں جو ۴ھ میں پیش آیا تھا، آنحضرت ﷺ نے ان کو بنونضیر کے پاس بھیجا کہ یہ اعلان کر دو کہ ہمارے شہر سے نکل کر کسی جگہ چلے جاؤ تم لوگوں نے آنحضرت ﷺ سے جو فریب اور دغا کی ہے، وہ ہم کو خوب معلوم ہے تم کو دس روز کی مہلت ہے، اس کے بعد اگر یہاں دیکھے گئے تو قتل کر دیئے جاؤ گے، بنونضیر نے عبداللہ بن ابی کے اغوا سے اس حکم کی پرواہ نہ کی، اور مقابلہ پر تیار

---

۱؎ صحیح بخاری طبقات ابن سعد۔ ص۶، ۵۷، ۲۱، ۲۲۔ حصہ مغازی ۲؎ طبقات۔ ص۲۷

ہو گئے، آنحضرت ﷺ نے مجبور ہو کر محاصرہ کر لیا اور شکست دی، محمد بن مسلمہؓ کے ذمہ ان کے جلا وطن کرنے کا معاملہ سپرد ہوا[1] جس کو انہوں نے بخوبی انجام دیا۔

غزوہ خندق کے بعد ۵ھ میں غزوہ قریظہ ہوا۔ ۱۵ روز کے محاصرہ کے بعد یہود بنی قریظہ نے زچ ہو کر سپر ڈال دی اور آنحضرت ﷺ کے حکم پر راضی ہو گئے، محمد بن مسلمہؓ نے عورتوں اور بچوں کو جدا کر کے باغیوں کے ہاتھ باندھ دیئے اور ایک طرف لا کر کھڑا کر دیا[2]۔

اس واقعہ کے بعد ۳۰ سواروں کے ساتھ آنحضرت ﷺ نے بکرات روانہ کیا، جو مدینہ سے ۷ دن کی مسافت پر واقع تھا، مقصود قرطاء پر غارت گری تھی، محمد بن مسلمہؓ رات کو چلتے اور دن کو کہیں چھپ رہتے، گاؤں پہنچ کر اچانک ان کو جا لیا کچھ قتل ہوئے باقی فرار ہو گئے، بہت سے اونٹ اور بکریاں غنیمت میں ہاتھ آئیں۔ جن کی تفصیل یہ ہے۔ اونٹ ۱۵۰، بکریاں ۳۰۰۰۔ ۱۹ روز کے بعد مدینہ واپس آئے[3]۔

ربیع الثانی ۶ھ میں ۱۰ آدمیوں کے ساتھ ذی القصہ بھیجے گئے، یہ مقام مدینہ سے ۲۴ میل پر ہے، اور ریذہ کی سڑک پر واقع ہے رات کو وہاں پہنچے تو قبیلہ والوں نے سو ۱۰۰ آدمی جمع کر کے تیراندازی کی، پھر نیزے لے کر ٹوٹ پڑے، محمد بن مسلمہؓ کے علاوہ ادھر کے سب آدمی مارے گئے، گو محمد بن سلمہؓ شہید نہیں ہوئے لیکن ان کے ٹخنے پر چوٹ آ گئی تھی جس سے ہلنا بھی مشکل تھا ان لوگوں نے سب کے کپڑے اتار لئے اور برہنہ چھوڑ کر چلے گئے، اتفاق سے ایک مسلمان ادھر سے گزر رہا تھا، محمد بن مسلمہؓ کو اس حال میں دیکھا تو اٹھا کر مدینہ لایا، آنحضرت ﷺ نے اس کے انتقام کے لئے حضرت ابو عبیدہؓ کو روانہ فرمایا[4]۔

۷ھ میں عمرۃ القضاء ہوا۔ آنحضرت ﷺ نے ذوالحلیفہ پہنچ کو گھوڑے محمد بن مسلمہؓ کے سپرد کر دیئے اور فرمایا کہ تم آگے بڑھو یہ مرظہران پہنچے تو قریش سے ملاقات ہوئی پوچھا کیا ماجرا ہے؟ کہا آنحضرت ﷺ تشریف لا رہے ہیں اور انشاء اللہ کل یہاں پہنچ جائیں گے[5]۔ غزوۂ تبوک میں جو ۹ھ میں واقع ہوا تھا۔ آنحضرت ﷺ نے مدینہ میں ان کو کاروبارِ خلافت سپرد کیا تھا[6]۔

حضرت عمرؓ کے عہدِ خلافت میں قبیلہ جہینہ کے صدقات وہی وصول کرتے تھے حضرت عمرؓ نے گورنروں اور عاملوں کی نگرانی کا ایک عہدہ قائم کیا تھا۔ دربارِ خلافت میں وقتاً فوقتاً عمال کی جو شکایتیں

---

۱؎ طبقات ص ۴۱ ۲؎ ایضاً ص ۵۴ ۳؎ طبقات ص ۵۶
۴؎ طبقات ص ۶۱، ۶۲ ۵؎ ایضاً ص ۸۷ ۶؎ ایضاً ص ۱۱۹

موصول ہوتیں ان کی تحقیق و تفتیش کے لئے حضرت عمرؓ نے انہی کو انتخاب کیا۔ صاحب اسد الغابہ لکھتے ہیں :

" وهو كان صاحب العمال ايام عمرؓ كان عمر اذا شكى اليه عامل ررسل محمد ايكشف الحال وهو الذى ارسله عمر الىٰ عماله ليا خذ شطر اموالهم[1]

" یہ حضرت عمرؓ کے زمانۂ خلافت میں عمال کے نگران تھے۔ جب کسی عامل کی حضرت عمرؓ سے شکایت کی جاتی تو تحقیق حال کے لئے محمد بن مسلمہؓ بھیجے جاتے، انہی کو حضرت عمرؓ نے عمال کے پاس بھیجا تھا کہ ان کے مال کا چوتھا حصہ وصول کریں"۔

۲۱ھ میں حضرت سعد بن ابی وقاصؓ جو کوفہ کے گورنر اور عشرہ مبشرہ میں تھے ان کی نسبت لوگوں نے جا کر حضرت عمرؓ سے شکایت کی۔ حضرت محمد بن مسلمہؓ تحقیقات کے لئے کوفہ بھیجے گئے انہوں نے کوفہ کی ایک مسجد میں جا کر لوگوں کا اظہار کیا اور حضرت سعد بن ابی وقاصؓ کو ساتھ لے کر مدینہ آئے یہاں حضرت عمرؓ نے خود انکار اظہار لیا[2]۔

حضرت عمرؓ کو خبر ملی کہ حضرت سعد بن ابی وقاصؓ نے محل بنایا اور اس میں ڈیوڑھی رکھی ہے۔ فرمایا کہ اب کسی مظلوم اور فریادی کی آواز ان تک نہیں پہنچے گی۔ محمد بن مسلمہؓ کو بھیجا کہ جا کر ڈیوڑھی میں آگ لگا دیں۔ انہوں نے اس حکم کی تعمیل کی حضرت سعدؓ باہر نکلے اور پوچھا کیا معاملہ ہے، انہوں نے واقعہ بیان کیا[3] تو خاموش ہو گئے۔

ایک مرتبہ حضرت عمرؓ بازار میں پھر رہے تھے ایک شخص نے آواز دی، عمر! کیا چند شرطیں تم کو خدا سے نجات دلا دیں گی؟ تمہارا عامل عیاض بن غنم جو مصر کا حاکم ہے باریک کپڑے پہنتا ہے اور دروازہ پر دربان مقرر کر رکھا ہے۔ حضرت عمرؓ نے محمد بن مسلمہؓ کو بلا کر مصر بھیجا کہ وہ جس جس حال میں ہوں ان کو بلوا لاؤ۔ محمد بن مسلمہؓ نے وہاں پہنچ کر دیکھا تو واقعی دروازہ پر دربان تھا، اندر گئے تو عیاض باریک کرتہ پہنے تھے کہا چلو امیر المومنین نے طلب کیا ہے، درخواست کی کہ قبا تو پہن لوں۔ جواب ملا نہیں اسی وضع سے چلو، غرض اسی حالت میں مدینہ آئے۔ حضرت عمرؓ نے وہ کرتہ اتروا کر بالوں کا کرتہ پہنایا اور بکریوں کا گلہ منگوا کر حکم دیا کہ جنگل میں لے جا کر چراؤ[4]۔

حضرت عمرو بن العاصؓ کے متعلق معلوم ہوا کہ ان کے مال و دولت میں بہت اضافہ ہو گیا

---

[1] اسد الغابہ جلد ۴۔ ص ۳۳۰ [2] صحیح بخاری جلد ۱۔ ص ۱۰۴ طبرانی ص ۲۶۰۶
[3] اصابہ جلد ۶۔ ص ۶۴ [4] کتاب الخراج ص ۶۶

ہے۔ محمد بن مسلمہ ؓ کو ان کے نام فرمان دے کر روانہ کیا جس میں لکھا تھا کہ سارا مال ان کے سامنے رکھ دیا جائے۔ یہ جس قدر مناسب سمجھیں گے، لے لیں گے۔ محمد بن مسلمہ ؓ مصر پہنچے تو عمرو ؓ نے ہدیہ بھیجا۔ انہوں نے واپس کر دیا حضرت عمرو ؓ کو اس کا بڑا ملال ہوا اور کہا کہ تم نے میرا ہدیہ واپس کر دیا حالانکہ رسول اللہ ﷺ نے قبول فرمایا تھا۔ جواب دیا کہ آنحضرت ﷺ کے ہدیہ اور اس میں فرق ہے اس میں برائی پوشیدہ ہے۔ عمرو ؓ نے کہا خدا اس دن کا برا کرے جب میں عمر ؓ بن خطاب کا والی بنا، میں نے عاص بن وائل (عمرو کے باپ کا نام ہے) کو دیکھا ہے وہ جب کمخواب کی قبا زیب بدن کرتے تھے تو خطاب (حضرت عمر ؓ کے باپ) لکڑیوں کا گھٹہ گدھے پر لادے پھرتا تھا۔ آج اسی خطاب کا بیٹا مجھ پر حکومت جتا رہا ہے۔ محمد بن مسلمہ ؓ نے کہا کہ آپ کے اور ان کے باپ دونوں جہنم کے کندھے ہیں لیکن عمر ؓ آپ سے بہتر ہیں اس کے بعد کچھ سخت گفتگو ہوئی عمرو ؓ نے کُل مال لا کر سامنے رکھ دیا انہوں نے کسی قدر لے کر باقی واپس کر دیا اور مدینہ چلے آئے۔[1]

محمد بن ربیع نے صحابہ ؓ مصر کے حال میں اس واقعہ کو درج کیا ہے۔ ایک حدیث بھی سنداً پیش کی ہے[2]۔ حضرت عمر ؓ کے زمانۂ خلافت تک مدینہ میں رہے پھر ربذہ کی سکونت اختیار کی۔ حضرت عثمان ؓ کے قتل کے اندوہ ناک واقعہ میں بالکل الگ تھے۔ حضرت حذیفہ ؓ کہتے ہیں کہ میں ایک ایسے شخص کو جانتا ہوں جس کو فتنہ نے کچھ ضرر نہیں پہنچایا اور وہ محمد بن مسلمہ ؓ ہیں۔

چند آدمی ربذہ آئے دیکھا کہ ایک خیمہ نصب ہے اندر گئے تو محمد بن مسلمہ ؓ سے ملاقات ہوئی۔ عزلت نشینی کا سبب دریافت کیا تو فرمایا جب تک معاملہ صاف نہ ہو جائے ہم کو دخل دینے کی ضرورت نہیں[3]۔

جناب امیر رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے تو ان کو طلب فرمایا اور پوچھا میرے ساتھ کیوں نہ شریک ہوئے۔ عرض کی آپ کے بھائی (آنحضرت ﷺ) نے مجھے تلوار دی تھی اور فرمایا تھا کہ مشرکین سے لڑنا اور جب مسلمان سرگرمِ پیکار ہوں تو اسے اُحد پر مار کر پاش پاش کر دینا اور گھر میں بیٹھ رہنا، چنانچہ میں نے یہی کیا[4]۔

جمل اور صفین وغیرہ میں کسی فریق کے ساتھ نہ تھے۔ اس زمانہ میں ایک لکڑی کی تلوار بنائی تھی اور کہتے تھے کہ مجھے رسول اللہ ﷺ نے یہی حکم دیا ہے[5]۔

---

[1] کنز العمال جلد ۳۔ ص ۱۸۴ [2] اصابہ جلد ۶۔ ص ۶۴ [3] اسد الغابہ جلد ۴۔ ص ۳۳۱
[4] مسند جلد ۴۔ ص ۲۲۵ [5] اسد الغابہ

**وفات** : امیر معاویہؓ کے عہد میں ۶۴ھ میں وفات پائی صفر کا مہینہ تھا کہ ایک شامی جو صوبہ اردن کا رہنے والا تھا ان کی فکر میں مدینہ آیا یہ مکان کے اندر تھے یہ دراتا ہوا اندر چلا گیا اور ان کا کام تمام کر دیا، قصور یہ تھا کہ انہوں نے امیر معاویہؓ کی طرف سے تلوار کیوں نہ اٹھائی[1]۔ اسی زمانہ میں مروان، مدینہ منورہ کا امیر تھا۔ اس نے نمازِ جنازہ پڑھائی[2] اور مدینہ کے قبرستان میں دفن ہوئے۔ وفات کے وقت سن مبارک ۷۷ سال کا تھا۔

**اہل وعیال** : دس لڑکے اور چھ لڑکیاں یادگار چھوڑیں[3]۔ مشہور لڑکوں کے نام حسب ذیل ہیں۔

جعفر، عبداللہ، سعد، عبدالرحمٰن، عمروؓ (یہ سب صحابی تھے)، محمود۔

**حلیہ** : قد دراز، بدن دہرا، رنگ گندم گوں، سر کے بال آگے سے اڑ گئے تھے۔

**فضل وکمال** : فضلائے صحابہؓ[4] میں تھے۔ رسول اللہ ﷺ کے ساتھ برسوں رہے تھے۔ سینکڑوں حدیثیں سنی تھیں لیکن صرف ۶ روایتیں حدیث کی کتابوں میں ملتی ہیں[5]۔ راویوں میں مشاہیر تابعین ہیں، جن کے نام یہ ہیں :

ذویب، مسور بن مخرمہ، سہل بن ابی حثمہ، ابو بردہ بن ابی موسیٰ، عروہ، اعرج قبیصہ بن حصن۔

**اخلاق** : اخلاق میں دو چیزیں نہایت نمایاں ہیں۔ حبّ رسول ﷺ اور فتنہ سے کنارہ کشی اور دونوں کے مناظر اوپر گذر چکے ہیں۔



---

[1] تہذیب التہذیب　[2] استیعاب جلد ۱۔ ص ۲۳۹　[3] اسد الغابہ جلد ۳۔ ص ۳۱۰
[4] استیعاب جلد ۱۔ ص ۲۳۹　[5] تہذیب التہذیب جلد ۹۔ ص ۴۵۵

# حضرت معاذؓ بن عفراؑ

## نام ونسب :

معاذ نام ہے۔ سلسلۂ نسب یہ ہے :

معاذ بن حارث بن رفاعہ بن حارث بن سواد بن مالک بن غنم بن مالک بن نجار بن ثعلبہ بن عمرو بن خزرج۔ والدہ کا نام عفراء بنت خویلد بن ثعلبہ بن عبید بن ثعلبہ بن غنم بن مالک بن نجار تھا۔

**اسلام :** بیعتِ عقبہ سے قبل مکہ جاکر مسلمان ہوئے۔ ۵ آدمی اس سفر میں ان کے ہمراہ تھے۔ ان چھ آدمیوں کے ناموں میں اختلاف ہے، ہم نے موسیٰ بن عقبہ اور ابوالاسود [1] کی روایت پر اعتبار کیا ہے جو بالترتیب زہری اور عروہ سے اس واقعہ کی روایت کرتے ہیں۔

**مواخاۃ :** ہجرت کے بعد معمر بن حارث ان کے اسلامی بھائی بنائے گئے۔

**غزوات :** بدر میں شریک تھے جب شیبہ، عتبہ اور ولید بن عتبہ نے مبارزطلبی کی تو سب سے پہلے یہی تینوں بھائی (معاذ، معوذ، عوف) تیغ بکف میدان میں نکلے تھے لیکن آنحضرت ﷺ نے ان کو واپس بلالیا اور حضرت حمزہ وغیرہ کو مقابلہ کے لئے بھیجا۔ لیکن ولولۂ جہاد کب دب سکتا تھا۔ حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ ایک صف میں کھڑے تھے ان کے داہنے بائیں دونوں بھائی آکر کھڑے ہوگئے وہ ان کو پہچانتے نہ تھے اس بناء پر اپنے گرد دونوں جوانوں کو دیکھ کر خوف زدہ ہوئے۔ اتنے میں ایک نے آہستہ سے کہا چچا! ابوجہل کہاں ہے؟ انہوں نے کہا برادرزادے! کیا کروگے؟ کہا میں نے سنا ہے کہ وہ رسول اللہ ﷺ کو گالی دیتا ہے، اس بناء پر خدا سے عہد کرچکا ہوں کہ اس کو ضرور ماروں گا، پھر اسی دھن میں اپنی جان بھی قربان کردوں گا، دوسرے نے بھی اسی قسم کی گفتگو کی۔ حضرت عبدالرحمٰن نہایت متعجب ہوئے اور اشارہ سے بتایا کہ دیکھو ابوجہل وہ گشت لگارہا ہے۔ اتنا سن کر وہ دونوں باز کی طرح جھپٹے اور ابوجہل کو قتل کرڈالا۔ پھر آنحضرت ﷺ کو خوشخبری سنائی، پوچھا کس نے قتل کیا، دونوں نے جواب دیا ہم نے، فرمایا تلوار دکھاؤ چنانچہ دونوں کی تلواروں میں خون کا اثر موجود تھا [2]۔

---

[1] دیکھو فتح الباری جلد ۷۔ ص ۱۷۲ [2] صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۵۶۸۔ و مسلم جلد ۲۔ ص ۶۸، ۶۹

صحیح مسلم میں ان دونوں کا نام معاذ بن عمرو بن جموع اور معاذ بن عفراء مذکور ہے لیکن صحیح بخاری میں ابنائے عفراء ہے جس سے صرف معاذ اور ان کے بھائی کا مارنا ثابت ہوتا ہے۔ ابو جہل پر حملہ کرتے وقت ابن ماعض نے جو قبیلہ زریق سے تھا، ان پر حملہ کیا۔ چنانچہ زخمی ہو کر مدینہ آئے تھے۔

**وفات** : بعضوں کے نزدیک تو اسی زخم کی وجہ سے فوت ہو گئے۔ بعض روایتوں میں ہے کہ حضرت عثمان ؓ کے زمانہ میں وفات پائی اور ایک جماعت کی یہ رائے ہے کہ ۳۷ھ میں انتقال کیا۔ اس زمانہ میں جناب امیر رضی اللہ عنہ اور امیر معاویہ ؓ میں لڑائی چھڑی ہوئی تھی۔

**اخلاق** : حب رسول ﷺ کا بہترین ثبوت بدر میں ابو جہل کا قتل ہے اس میں انہوں نے جانبازی کی جو اعلیٰ مثال پیش کی وہ اپنی نوعیت کے لحاظ سے نہایت حیرت انگیز ہے۔ فرائض کی بجا آوری میں اہتمام تھا۔ آنحضرت ﷺ کے ہمراہ حج کرنے کے علاوہ اور بھی حج کئے جن میں سے ایک کا تذکرہ سنن نسائی میں آیا ہے۔



# حضرت مجمع بن جاریہؓ

## نام ونسب :

مجمع نام۔ قبیلۂ اوس کے خاندان عمرو بن عوف سے ہیں، سلسلۂ نسب یہ ہے :

مجمع بن جاریہ بن عمار بن مجمع بن عطاف بن ضبیعہ بن زید بن مالک بن عوف بن عمرو بن عوف بن مالک بن اوس۔

اسلام : ہجرت کے وقت کم سن تھے اور اسی زمانہ میں اسلام لائے۔

**غزوات :** غزوہ حدیبیہ میں شرکت کی [1]۔

**وفات :** امیر معاویہؓ کے آخر زمانہ خلافت میں انتقال کیا [2]۔

**اولاد :** حسب ذیل اولاد چھوڑی، یعقوب، یحییٰ، عبیداللہ بیوی کا نام سلمہ بنت ثابت ابن وحدانہ بن نعیم بن غنم بن ایاس تھا اور قبیلہ قضاعہ کے خاندن بلی سے تھیں [3]۔

صاحب طبقات کا بیان ہے کہ ان کی نسل باقی نہیں رہی [4]۔

## فضل وکمال :

عہد رسالت میں جن صحابہؓ نے قرآن جمع کرنا شروع کر دیا تھا ان میں حضرت مجمع بن جاریہؓ انصاری بھی تھے، لیکن ایک یا دو سورتیں باقی ہی تھیں کہ آنحضرت ﷺ کا وصال ہو گیا [5]۔ اور وہ اس کام کو مکمل نہ کر سکے۔

مسند ابن حنبل میں ہے :

كان احد القرآء الذّين قرئوا القرآن [6]۔

یعنی وہ ان قاریوں میں تھے جنہوں نے قرآن پڑھا تھا۔

حضرت عمرؓ نے اپنے عہد خلافت میں ان کو قرآن کی تعلیم کے لئے کوفہ بھیجا تھا [7]۔ حضرت عبداللہ بن مسعود بھی وہیں تھے، انہوں نے بھی ان سے قرآن پڑھا تھا۔

حدیثیں بہت کم روایت کیں، صحیح ترمذی میں ۳ حدیثیں ہیں جن میں بعض صحیح سند سے ثابت ہیں۔

---

۱ مسند ابن حنبل جلد ۳ ص ۴۳۰ ۲ استیعاب جلد ۱ ص ۲۶۸ ۳ طبقات جلد ۵ ص ۱۹۲

۴ ایضاً جلد ۳ ص ۳۴ ۵ اسد الغابہ جلد ۱ ص ۳۰۳ ۶ مسند جلد ۳ ص ۴۲۰ ۷ اصابہ جلد ۶ ص ۴۶

راویوں میں یعقوب، عبدالرحمٰن بن یزید بن جاریہ اور عکرمہ بن سلمہ ہیں۔

**اخلاق** : زہد و تقدس کی وجہ سے اپنی قوم کے امام تھے، اور یہ منصب صغر سنی ہی میں حاصل ہو گیا تھا، باپ نے مسجد ضرار بنائی تھی، معصوم بیٹا اس میں نماز پڑھتا تھا، لیکن یہ معلوم نہ تھا اس سے آنحضرت ﷺ اور اسلام کی بیخ کنی مقصود ہے، آنحضرت ﷺ نے مسجد کو جلوا دیا۔

حضرت عمرؓ کے زمانہ میں لوگوں نے درخواست کی کہ مجمعؓ کو امام بنایا جائے بولے یہ کبھی نہ ہوگا وہ مسجد ضرار میں منافقین کی امامت کرتا تھا، مجمعؓ کو خبر ہوئی تو قسم کھا کر کہا کہ مجھے منافقین سے کوئی سروکار نہ تھا، جب ان کی طرف سے پورا اطمینان ہو گیا تو حضرت عمرؓ نے ان کو امامت کی اجازت دی۔



# حضرت محیصہ رضی اللہ عنہ بن مسعود

## نام ونسب :

محیصہ نام۔ ابوسید کنیت، قبیلہ اوس سے ہیں، سلسلۂ نسب یہ ہے :

محیصہ ابن مسعود بن کعب بن عامر بن عدی بن مجدعہ بن حارثہ بن حارث بن خزرج بن عمرو ابن مالک بن اوس۔

**اسلام :** مسعود رضی اللہ عنہ بن کعب کے دو بیٹے تھے، حویصہ اور محیصہ۔ حویصہ بڑے تھے ان کا ذکر صحیحین میں موجود ہے۔ محیصہ رضی اللہ عنہ چھوٹے تھے لیکن ان سے زیادہ عقلمند، ہوشیار اور وقت شناس تھے۔ ہجرت سے قبل مشرف بہ اسلام ہوئے اور اس مقولہ کے مصداق بنے، بزرگی بعقل ست نہ بسال۔

## غزوات :

اُحد، خندق اور تمام غزوات میں شرکت کی۔ غزوۂ احد سے قبل کعب بن اشرف یہودی کا قلعہ قمع ہو چکا تھا چونکہ اس کو اور اس کی تمام جماعت کو اسلام سے خاص عداوت تھی۔ آنحضرت ﷺ نے عام حکم دے دیا تھا کہ جس یہودی پر قابو پاؤ اس کو فوراً قتل کر دو۔ ابن سینہ ایک یہودی تاجر تھا، حویصہ کے اور اس کے خاص تعلقات تھے۔ محیصہ رضی اللہ عنہ نے اس کو موقع پا کر قتل کر دیا چونکہ وہ ابھی مسلمان نہیں ہوئے تھے نہایت برہم ہوئے، مارتے جاتے تھے اور کہتے جاتے تھے، خدا کے دشمن! تیرے پیٹ میں بہت سی چربی اسی کے مال کی ہے۔ محیصہ رضی اللہ عنہ نے ان کے غصہ اور مار کا صرف ایک جواب دیا کہ ''جس شخص نے مجھ کو اس کے قتل کا حکم دیا، اگر تمہارے قتل کا حکم دے تو تم کو بھی قتل کر دوں''۔ یہ سن کر سخت متعجب ہوئے اور حیرت سے پوچھا کہ واقعی اگر وہ میرے مارنے کا حکم دیں تو تم مجھ کو مار ڈالو گے؟ انہوں نے کہا، ''خدا کی قسم ضرور ماروں گا''۔ حویصہ پر اب غصہ کی بجائے حقانیت طاری ہوئی، بولے جس نے تجھ کو ایسا حکم دیا وہ کوئی عجیب مذہب ہے اور پھر انہی کے ہاتھ پر مسلمان ہوئے[1]۔ محیصہ رضی اللہ عنہ نے اپنے بھائی کے اس مکالمہ کو نظم کر دیا جس کو ہم بھی نقل کرتے ہیں۔

یلوم ابن امی لو امرت بقتلہٖ　　لطبقت ذفراہ بابیض قاضب

حسام کلون الملح اخلص عقلہ　　متی ما اصوبہ فلیس بکاذب

---

[1] اسد الغابہ جلد ۴۔ ص ۳۳۵

وماسرنی انی قتلتک طائعا وان لنا مابین بصری و مارب

آنحضرت ﷺ نے تاسیس حکومت کے بعد جب اشاعتِ اسلام کا محکمہ قائم کیا تو ان کو مبلغ بنا کر فدک روانہ فرمایا[1]۔

**وفات** : سنہ وفات معلوم نہیں لیکن قرآئن سے معلوم ہوتا ہے کہ امیر معاویہ ؓ کے عہدِ خلافت میں وفات پائی کیونکہ ان کے پوتے نے ان کو اچھی طرح دیکھا تھا اور حدیث سنی تھی اور یہ ثابت ہے کہ ان کے پوتے ۴۳ھ میں پیدا ہوئے تھے۔

**اولاد** : حدیثوں سے ایک لڑکے کا پتہ چلتا ہے لیکن نام میں اختلاف ہے۔ مسند میں ساعدہ اور سعد دو نام آئے ہیں، طبقات میں سعد لکھا ہے، کتبِ رجال میں ہے کہ بعض لوگ ان کے صحابی ہونے کے قائل ہیں، اصل نام حرام تھا۔

**فضل وکمال** : عہدِ نبوت ﷺ میں اشاعتِ اسلام جیسے اہم کام پر متعین ہونا ان کے فضل وکمال کی بین دلیل ہے۔ اس کے علاوہ چند حدیثیں بھی روایت کی ہیں جو محمد بن سہل بن ابی حثمہ اور حرام بن سعد کے سلسلہ سے مروی ہیں۔

**اخلاق** : رسول اللہ ﷺ سے ان کو جو محبت تھی اور اطاعت کا جو جذبہ وہ اپنے دل میں رکھتے تھے اس کی تفصیل اوپر گذر چکی۔ بارگاہِ نبوی ﷺ میں ان کو بڑا تقرب حاصل تھا انہوں نے ایک مرتبہ آنحضرت ﷺ سے ایک مسئلہ دریافت فرمایا جواب خلافِ مزاج ملا تو جب تک ان کو اطمینان نہ ہو گیا اس کو بار بار پوچھتے رہے[2]۔



---

[1] ایضاً۔ ص ۳۳۴ [2] مسند۔ جلد ۵۔ ص ۴۳۶

# حضرت منذر رضؓ بن عمرو

## نام ونسب :

منذر نام۔ اعنق لیموت لقب، قبیلۂ خزرج کے خاندان ساعدہ سے ہیں۔ سلسلۂ نسب یہ ہے :

منذر بن عمرو بن خنیس بن حارثہ بن لوذان بن عبدود بن زید بن زید بن ثعلبہ بن خزرج بن ساعدہ بن کعب بن الخزرج الکبیر۔

**اسلام :** عقبۂ ثانیہ میں بیعت کی اور اپنے قبیلہ کے نقیب مقرر ہوئے۔ حضرت سعدؓ بن عبادہ بھی اسی قبیلہ کے نقیب تھے[1]۔

## غزوات، عام حالات اور وفات :

طلیب بن عمیر سے مواخاۃ ہوئی۔ بدر اور احد میں شریک ہوئے۔ موخر الذکر غزوہ میں میسرہ کے افسر تھے۔

غزوۂ احد کے ۴ ماہ بعد صفر کے مہینہ میں انصار کے ستر نوجوان جو قراء کے نام سے مشہور تھے، اشاعتِ اسلام کی غرض سے نجد بھیجے گئے۔ حضرت منذرؓ اس جماعت کے امیر تھے بیر معونہ پہنچے تھے کہ رعل اور ذکوان کے سواروں نے گھیر لیا ان لوگوں نے ہر چند کہا کہ ہم کو تم سے کوئی سروکار نہیں، رسول اللہ ﷺ کے کام سے کسی طرف جا رہے ہیں لیکن ظالموں نے ایک نہ سنی اور سب کو قتل کر ڈالا صرف منذرؓ باقی رہ گئے ان سے کہا کہ درخواست کرو تو تم کو امان دی جائے لیکن ان کی حمیت یہ بے غیرتی گوارا نہیں کر سکتی تھی صاف انکار کر دیا اور جس مقام پر حضرت حرامؓ شہید ہو گئے تھے وہیں پہنچ کر لڑے اور قتل ہوئے۔ آنحضرت ﷺ کو خبر ہوئی تو فرمایا " اعنق لیموت " یعنی "انہوں نے دانستہ موت کی طرف سبقت کی"۔ اس وقت سے ان کا یہ لقب خاص و عام کے زبان زد ہو گیا[2]۔ یہ اوائل ۴ھ کا واقعہ ہے۔

**اولاد :** کوئی اولاد نہیں چھوڑی ۔

---

[1] اسد الغابہ جلد ۴۔ ص ۴۱۸ [2] طبقات جلد ۲۔ ص ۳۶، ۳۷۔ صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۵۸۶

**فضل وکمال** : جاہلیت میں عربی لکھتے تھے[1]۔ اسلام میں قرآن وحدیث کی جو واقفیت بہم پہنچائی تھی اسی بناء پر اشاعتِ اسلام کے لئے وہ منتخب ہوئے اور مبلغین کے امیر بنائے گئے۔

**اخلاق** : زہد وتقویٰ، عبادت وقیام لیل، یہ تمام قراء کا شیوہ تھا۔ حضرت منذر رضی اللہ عنہ بھی انہی اوصاف سے متصف تھے۔



۱ اسد الغابہ جلد ۴۔ ص ۴۱۸

# حضرت نعمانؓ بن بشیر

## نام ونسب :

نعمان نام۔ ابوعبداللہ کنیت، قبیلۂ خزرج سے ہیں، سلسلۂ نسب یہ ہے :

نعمان ابن بشیر بن سعد بن ثعلبہ بن خلاس بن زید بن مالک اغر بن ثعلبہ بن کعب بن خزرج بن حارث بن الخزرج الاکبر۔ والدہ کا نام عمرۃ بنت رواحہ تھا۔ جن کا سلسلۂ نسب مالک اغر پر حضرت نعمانؓ کے آباء سے مل جاتا ہے۔

حضرت نعمانؓ کے والد بشیرؓ بن سعد بڑے رتبہ کے صحابی تھے۔ عقبہ ثانیہ میں ۷۰ انصار کے ہمراہ مکہ جا کر بیعت کی تھی۔ بدر، احد اور تمام غزوات میں آنحضرتﷺ کے ہم رکاب تھے، سقیفۂ بنی ساعدہ میں سب سے پہلے انہی نے حضرت ابوبکرؓ سے بیعت کی تھی۔ ۱۲ھ میں حضرت خالد بن ولیدؓ کے ہمراہ مسیلمۂ کذاب کے مقابلہ کو نکلے اور واپسی کے وقت عین التمر کے معرکہ میں شہید ہوئے۔

والدہ بھی جو حضرت عبداللہ بن رواحہؓ مشہور صحابی کی ہمشیر تھیں، آنحضرتﷺ سے بیعت کا شرف حاصل کر چکی تھیں۔ حضرت نعمانؓ ہجرت کے چودھویں مہینے ربیع الثانی ۲ھ میں اس مقدس گھر میں پیدا ہوئے۔ ہجرت کے بعد انصار میں یہ سب سے پہلے بچے تھے ان کی ولادت کے چھ ماہ بعد حضرت عبداللہؓ بن زبیر پیدا ہوئے۔

اسلام کی تاریخ میں ۲ھ کو خاص اہمیت حاصل ہے۔ آغاز سال ہی سے قریش اور دیگر ہمسایہ قبائل سے چھیڑ چھاڑ شروع ہو گئی تھی جس کا نتیجہ چند ماہ کے بعد غزوۂ بدر کی صورت میں رونما ہوا۔ اس سال جو لڑکے پیدا ہوئے سب میں اس انقلاب انگیز زمانہ کا اثر موجود تھا۔ چنانچہ نعمانؓ جو بدر کے وقت ۳، ۴ مہینے کے تھے اور حضرت عبداللہ بن زبیرؓ جو اسی سال پیدا ہوئے، اپنے اپنے وقت میں بڑے بڑے انقلابات کے بانی ہوئے۔

## عام حالات :

باپ، ماں کو ان سے بڑی محبت تھی۔ باپ ان کو آنحضرتﷺ کے پاس لاتے اور دعا کراتے تھے۔ ماں کو اس قدر محبت تھی کہ اپنی باقی تمام اولاد کو محروم کر کے جائداد و املاک انہی کے نام منتقل کر دینا چاہتی تھیں۔ ایک روز شوہر کو مجبور کر کے اس پر آمادہ کر لیا اور گواہی کے لئے رسول اللہﷺ کو

منتخب کیا، حضرت بشیرؓ ان کو آنحضرت ﷺ کی خدمت میں لے آئے اور عرض کی کہ آپ گواہ رہیں میں فلاں زمین اپنے اس لڑکے کو دیتا ہوں، فرمایا اس کے دوسرے بھائیوں کو بھی حصہ دیا ہے؟ بولے نہیں۔ ارشاد ہوا تو پھر میں ظلم پر گواہی نہیں دیتا۔ یہ سن کر بشیرؓ اپنے ارادہ سے باز آئے [۱]۔

چلنے پھرنے کے قابل ہوئے تو آنحضرت ﷺ کے پاس پہنچتے، ایک مرتبہ آنحضرت ﷺ کے پاس طائف سے انگور آئے، آپ نے ان کو دو خوشے عنایت کئے اور فرمایا کہ ایک تمہارا ہے اور ایک تمہاری والدہ کا نعمانؓ راستہ میں دونوں خوشے چٹ کر گئے اور ماں کو خبر تک نہ کی چند دنوں کے بعد آنحضرت ﷺ نے پوچھا کہ اپنی ماں کو انگور دے دیئے تھے؟ انہوں نے کہا نہیں۔ آپ نے ان کی گوشمالی کی اور کہا یا غدر! کیوں مکار [۲]۔

اسی زمانہ سے نماز وغیرہ کی طرف توجہ کی، آنحضرت ﷺ کے واقعات دیکھتے تو ان کو یاد رکھنے کی کوشش کرتے منبر کے قریب بیٹھ کر وعظ سنتے [۳]۔ ایک مرتبہ انہوں نے دعوے سے کہا کہ آنحضرت ﷺ کی رات کی نماز کے متعلق میں اکثر صحابہؓ سے زیادہ واقف ہوں [۴]۔

شب قدر کی راتوں میں آنحضرت ﷺ کے ہمراہ جاگے تھے، اور نمازیں پڑھیں تھیں [۵]۔

ربیع الاوّل ۱۱ھ میں آنحضرت ﷺ نے انتقال فرمایا۔ اس وقت حضرت نعمانؓ کا سن ۸ سال ۷ ماہ کا تھا۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے عہد خلافت میں امیر معاویہؓ سے جنگ چھڑی تو نعمانؓ نے ان ہی کا ساتھ دیا، اور یہ عجیب بات تھی کہ انصار میں یہی ایک دو صاحب امیر معاویہؓ کے طرفدار تھے، چنانچہ نعمانؓ کے متعلق صاف طور پر مذکور ہے کہ وہ حضرت معاویہؓ کو دوست رکھتے تھے چنانچہ صاحب اسد الغابہ لکھتے ہیں [۶]۔

وکان ھواہ مع معاویۃ و صیلہ الیہ والی ابنہ یزید

یعنی وہ معاویہ اور یزید دونوں کی طرف مائل تھے۔

امیر معاویہؓ نے اس کے سلسلے میں ان کو جلیل القدر عہدے دیئے عین التمر میں جناب امیرؓ کی طرف سے مالک بن کعب ارجی حاکم تھے، امیر معاویہؓ نے ان کو بھیج کر وہاں اسلحہ خانہ پر

---

۱ مسند جلد ۴۔ ص ۲۶۸ ۲ استیعاب جلد ۱۔ ص ۳۱۰ ۳ مسند جلد ۴۔ ص ۲۶۹ و ۲۷۱
۴ ایضاً۔ ص ۲۷۰ ۵ مسند جلد ۴ ص ۲۷۲ ۶ اسد الغابہ جلد ۵۔ ص ۲۳

حملہ کردیا[1]۔ فضالہ بن عبید کے بعد دمشق کا قاضی مقرر کیا[2]۔ اور جب یمن پر تسلط ہوا، تو عثمان ابن ثقفی کے بعد وہاں کا والی بنایا۔ اس بنا پر یہ یمن کے (سلطنت بنی امیہ) تیسرے امیر تھے[3]۔

۵۹ھ میں امیر معاویہؓ نے ان کو کوفہ کا حاکم بنایا اور تقریباً ۹ ماہ تک اس منصب پر مامور رہے، امیر معاویہؓ کے بعد یزید تخت خلافت پر متمکن ہوا، اس نے حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ، حضرت عبداللہ بن عمرؓ اور حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کو بیعت کے لئے مجبور کیا، حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ نے بیعت سے صاف انکار کیا، ادھر کوفہ سے شیعیان علی کے خطوط پہنچنے لگے، جن میں ان کی خلافت تسلیم کرنے پر بڑی آمادگی کا اظہار تھا۔ چنانچہ حضرت امام حسینؓ نے حضرت مسلمؓ بن عقیل کو تفتیش حالات کے لئے کوفہ روانہ فرمایا، مسلمؓ کوفہ پہنچے تو شہر کا بڑا حصہ ان کے ساتھ تھا، ۱۲ ہزار آدمیوں نے ان کے ہاتھ پر بیعت کی، حضرت نعمان کو یہ تمام خبریں پہنچ رہی تھیں، لیکن انہوں نے جگر گوشہ بتول کے معاملہ میں خاموشی ہی کو ترجیح دی۔

لیکن جب مختار ابن ابی عبید کے مکان پر شیعیوں کا اجتماع ہوا اور نقض بیعت کی تیاریاں ہوئیں تو نعمانؓ نے منبر پر ایک پرزور خطبہ دیا، جو درج ذیل ہے۔

**اما بعد ! فاتقو الله عباداللہ ولا تسارعو الی الفتنة والفرقة فان فیھا یھلک الرجال وتسفک الدماء وتغصب الاموال انی لم اقاتل من لم یقاتلنی ولااثب علی من یثب علی ولا اثاتمکم ولا اتحرش بکم ولا اخذ بالقذف ولا الظنه ولا التھمة ولکنکم ان ابدیتم صفحتکم لی ونکثتم بیعتکم وخالفتم امامکم فو الله الذی لااله غیره لاضربنکم بسیفی ماثبت قائمه فی یدی ولولم یکن لی منکم ناصر امااني ارجوا ن یکون من یعرف الحق منکن اکثر ممن یردیه الباطل .**

لوگوں! خدا سے ڈرو اور فتنہ اور اخلاف پیدا کرنے میں جلدی نہ کرو، کیونکہ اس میں آدمی ضائع ہوتے ہیں خونریزیاں ہوتی ہیں اور مال غصب کئے جاتے ہیں جو شخص مجھ سے نہ لڑے گا میں بھی اس سے نہ لڑوں گا نہ تم کو برا کہوں گا، نہ آپس میں جنگ و جدل برپا کروں گا نہ سوء ظن اور تہمت میں ماخوذ کروں گا، لیکن اگر تم نے علانیہ میری نافرمانی کی بیعت توڑی اور بادشاہ سے مخالفت شروع کی تو خدا کی قسم جب تک میرے ہاتھ میں

---

[1] یعقوبی جلد ۲۔ ص ۲۲۸ [2] ایضاً ص ۲۲۸ [3] ایضاً ص ۲۲۸

تلوار رہے گی تم کو ماروں گا، خواہ تم میں کا ایک شخص بھی میری مدد نہ کرے ہاں مجھے امید ہے کہ تم میں باطل کے بہ نسبت حق کے پہنچاننے والے زیادہ موجود ہیں۔

عبداللہ بن مسلم حلیف بنی امیہ بھی مجمع میں موجود تھا، والی حکومت کا یہ تساہل دیکھ کر جوش میں اٹھا اور کہا کہ "آپ کی رائے اس معاملہ میں نہایت کمزور ہے، یہ نرمی کا وقت نہیں اس وقت آپ کو دشمن کے مقابلہ میں سخت ہونا چاہئے"۔ حضرت نعمانؓ نے فرمایا میں خدا کی معصیت میں قوی ہونے سے اس کی اطاعت میں کمزور رہنا زیادہ پسند کرتا ہوں، اور جس پردہ کو خدا نے لٹکا دیا ہے، میں اس کو چاک کرنا مناسب نہیں سمجھتا، عبداللہ نے وہاں سے واپس آکر یزید کو خط لکھا کہ "مسلم نے کوفہ آکر تسلط کر لیا ہے اگر آپ کو یہاں حکومت کی ضرورت ہے تو کسی قوی شخص کو بھیجئے کہ آپ کے احکام نافذ کر سکے نعمان بالکل بودے شخص ہیں یا عمداً کمزور بن رہے ہیں"۔ عبداللہ کے ساتھ عمارہ بن عقبہ، عمر بن سعد بن ابی وقاص نے بھی اسی مضمون کے خطوط روانہ کئے، یزید نے نعمانؓ کے بجائے عبیداللہ بن زیادہ کو کوفہ کا حاکم بنایا اور وہ شام چلے گئے[1]۔ یہ سن ۶۰ھ کا واقعہ ہے۔

اس کے بعد حمص کے امیر مقرر ہوئے اور یزید کی وفات تک اسی عہدہ پر قائم رہے۔ ۶۴ھ میں جب معاویہ بن یزید کا انتقال ہو گیا تو حضرت عبداللہؓ بن زبیر کی بیعت کی اہل شام کو دعوت دی، اور ان کی طرف سے حمص کے حاکم مقرر ہوئے۔ بعض روایتوں میں ہے کہ انہوں نے پہلے تو ابن زبیرؓ کی بیعت لی اس کے بعد خود اپنی بیعت لینا شروع کر دی[2]۔ لیکن یہ روایت قرین قیاس نہیں، اگر یہ واقعہ ہوتا تو تاریخ اور رجال میں اس کا تذکرہ ہوتا لیکن اکثر تذکرے اس ذکر سے بالکل ساکت ہیں۔

نعمانؓ کی طرف اور لوگ بھی شام میں ابن زبیر کے طرفدار ہو گئے تھے، مروان نے یہ دیکھ کر شام کا سفر کیا، اور ایک لشکر فراہم کر کے ضحاک بن قیس کے مقابلہ کو بھیجا ضحاک ابن زبیر کیطرف سے بعض اضلاع شام کے حاکم تھے، نعمان کو خبر ہوئی تو شرجیل بن ذوالکلاع کے ماتحت کچھ فوج ضحاک کی مدد کے لئے روانہ کی مرج رہط ایک مقام پر لڑائی پیش آئی جس میں ضحاک کو شکست ہوئی، نعمانؓ کو معلوم ہوا تو خوف کی وجہ سے رات کو حمص سے کوچ کیا، مروان نے خالد بن عدی الکلاعی کو چند سوار دے کر تعاقب کے لئے بھیجا۔

**وفات**: حمص کے نواح میں بیران ایک گاؤں ہے وہاں سامنا ہوا، خالد نے نعمانؓ کو قتل کر کے سر کاٹ لیا اور ان کے اہل و عیال کو گرفتار کر کے مروان کے پاس حاضر ہوا بیوی اپنے شوہر کے پُر عبرت

---

[1] طبری جلد ۷۔ص ۲۲۸، ۲۳۸، ۲۳۹ [2] اصابہ جلد ۶۔ص ۲۴۰

انجام کا تماشہ دیکھ چکی تھی درخواست کی کہ ان کا سر میری گود میں دے دو، کیونکہ میں اس کی سب سے زیادہ مستحق ہوں، لوگوں نے سر ان کی گود میں ڈال دیا، یہ اوائل ۶۵ھ کا واقعہ ہے اس وقت حضرت نعمانؓ کی عمر ۶۴ سال کی تھی۔

**اہل وعیال** : ان کی بیوی جن کا ابھی ذکر ہوا، خاندان کلب سے تھیں، ان کا عجیب قصہ مشہور ہے۔ وہ امیر معاویہؓ کے محل میں تھیں کہ انہوں نے ایک روز یزید کی ماں میسون سے کہا کہ تم اس عورت کو جا کر دیکھو، میسون نے دیکھ کر بیان کیا کہ حسن جمال کے لحاظ سے اپنا نظیر نہیں رکھتی، لیکن اس کی ناف کے نیچے ایک تل ہے، اس لئے یہ اپنے شوہر کا سر اپنی گود میں لے گی۔ چنانچہ حبیب بن مسلمہ نے ان سے نکاح کیا اور پھر طلاق دے دی۔ پھر حضرت نعمان نے نکاح کیا اور قتل ہونے کے بعد جیسا کہ میسون نے پیشین گوئی کی تھی، ان کا سر ان کی گود میں رکھا گیا[1]۔

اولاد میں تین لڑکے مشہور ہیں اور وہ یہ ہیں۔ محمد، بشیر، یزید۔

## فضل وکمال :

حضرت نعمانؓ کو حدیث وفقہ سے کامل واقفیت تھی، اور اگرچہ نظم ونسق ملک واقامتِ امن اور دوسری ذمہ داریوں اور مصروفیتوں میں ان علوم کا موقع نہ ملتا تاہم دار الامارت فقہ وحدیث کا مخزن بن گیا تھا۔ ہزاروں مقدمات فیصلہ کے لئے پیش ہوتے تھے۔ جن کو انہی علوم کی وساطت سے وہ فیصل کرتے تھے۔

حضرت نعمانؓ اگرچہ عہد نبوت میں ہشت سالہ تھے تاہم بہت سی حدیثیں یاد ہوگئی تھیں، بعد میں حضرت عمرؓ اور حضرت عائشہؓ کے فیض صحبت سے مستفیض ہوئے اپنے ماموں ابن رواحہؓ سے بھی حدیث سنی تھی۔

اس معاملہ میں اگرچہ نہایت محتاط تھے تاہم ان کی سند سے ۱۲۴ روایتیں منقول ہیں، فیصلے کے وقت حدیث کا حوالہ دیتے تھے، ایک مرتبہ ایک مقدمہ پیش ہوا، تو فرمایا کہ میں تیرا فیصلہ اسی طرح کروں گا جس طرح آنحضرت ﷺ نے ایک شخص کا فیصلہ کیا تھا[2]۔

بعض وقت مسائل بھی بتلاتے تھے اور اس کا زیادہ تر خطبوں میں اتفاق ہوتا تھا، خطبے مذہبی اور سیاسی دونوں قسم کے ہوتے تھے اور نہایت فصیح وبلیغ ہوتے تھے، طرز اور انداز تعبیر پر قدرت تھی، اس

---

[1] یہ واقعات یعقوبی جلد ۲۔ ص ۳۰۵۔ واستیعاب جلد ۱۔ ص ۳۱۰ سے لئے گئے ہیں
[2] مسند ابن حنبل جلد ۴۔ ص ۲۷۲

کو سماک بن حرب نے ان الفاظ میں بیان کیا ہے۔ ''میں نے جن لوگوں کے خطبے سنے ان میں نعمانؓ کو سب سے بڑھ کر پایا[1]۔ خطبہ میں محل ومقام کے مناسب اعضاء کو حرکت دیتے تھے، ایک مرتبہ کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے تو اس لفظ پر انگلی سے کانوں کی طرف اشارہ کیا[2]۔

آنحضرت ﷺ اور اپنے زمان کی معاشرت کا نقشہ ان الفاظ میں کھینچا۔

**ما کان نبیکم یشبع منه الدقل وما ترضون دون الوان التمر والزبد[3]۔**

تم مختلف اقسام کے چھوہاروں اور مکھن پر بھی راضی نہیں حالانکہ پیغمبر صاحب ردی چھوہاروں سے بھی سیر نہ ہوئے۔

ایک مرتبہ منبر پر خطبہ دیا اور اس میں جماعت کو رحمت اور تفریق کو عذاب بنا کر پیش کیا تو یہ اثر ہوا کہ ابوامام باہلی اٹھے اور مجمع کو مخاطب کر کے کہا **علیکم بالسواد الاعظم**[4]۔ تم پر سواد اعظم کا اتباع فرض ہے۔

ان مواقع پر جن لوگوں کو حدیثیں سننے کا اتفاق ہوا، ان کی تعداد ہزاروں سے متجاوز ہے لیکن وہ لوگ جو تلامذۂ خاص کا درجہ رکھتے ہیں حسب ذیل ہیں۔

شعبی، حمید بن عبدالرحمٰن، خثیمہ، سماک بن حرب، سالم بن ابی الجعد، ابواسحٰق، سبیعی بن عبداللہ بن عقبہ، عروہ بن زبیر، ابوقلابۃ الجرمی، ابوسلام الاسود، غیراز بن حریث، مفصل بن مہلب بن ابی صفرہ، ازہر بن عبداللہ حزاری۔

نثر کے ساتھ نظم میں بھی دخل تھا، یہ اشعار انہی کی طرف منسوب ہیں

**وانی لاعطی المال من لیس سائلا — وادرک المولیٰ المعاند بالظلم**

**وانی متی مایلقنی صارماله — فما بیننا عند الشدئد من حرم**

**فلاتعدد المولی شریکک فی الغنی — ولکنماالولی شریک فی العدم**

**اذامت ذوالقربیٰ الیک برحمة — وغشک واستغنی فلیس بذی رحم**

**ومن ذالک للمولیٰ الذی یستحقنه — اذاک ومن یرمی المدوالذی توم**

**اخلاق:** حضرت نعمانؓ شوروشر، فتنہ وفساد اور دیگر انقلابات میں گھرے رہنے کے باوجود جبر وظلم روا نہیں رکھتے تھے، وہ نہایت نرم دل اور رحیم تھے اور شورش کے مواقع پر سختی کے بجائے لطف وکرم سے کام لیتے تھے، مورخ طبری لکھتے ہیں:

---

[1] تہذیب التہذیب ص ۴۴۸ جلد ۱۰ [2] مسند ص ۲۶۹ جلد ۴ [3] مسند جلد ۴ ص ۲۶۸ [4] ایضاً ص ۱۷۸

کان حلیماً نا سکا یحب العافیت — وہ بردبار، عابد، اور عافیت پسند تھے

مسلم بن عقیل کا واقعہ اور اس کے متعلق حضرت نعمانؓ کا خطبہ اوپر نقل ہو چکا قیس بن الہشیم کو ایک خط لکھا تو اس میں تحریر فرمایا ”تم نہایت بد بخت بھائی ہو ہم نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا اور آپ سے حدیث سنی تم نے نہ دیکھا نہ حدیث سنی۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ قیامت کے قریب بہت سے تیرہ و تار فتنے اٹھیں گے جن میں آدمی صبح کو مسلمان ہوگا تو شام تک کافر ہو جائے گا اور لوگ دنیا کی تھوڑی منفعت کے لئے اپنا مذہب بیچ ڈالیں گے[1] ۔لیکن یہ نرمی طبع جبن و بزدلی کی نتیجہ نہ تھی وہ حلم و تحمل میں جس طرح یکتا تھے شجاعت و بسالت میں بھی نظیر نہیں رکھتے تھے۔

سخاوت کا بھی یہی حال تھا۔ حمص کے والی ہوئے تو اعشی ہمدانی پہنچا اور کہا کہ میں نے یزید سے مدد کی درخواست کی لیکن اس نے نہ سنی اب تمہارے پاس آیا ہوں کہ کچھ قرابت کا پاس کرو اور میرا قرض ادا کرو۔ نعمانؓ کے پاس کچھ نہ تھا، قسم کھا کر کہا میرے پاس کچھ نہیں پھر کچھ سوچ کر کہا، ”ہنہ“ اور منبر پر کھڑے ہو کر ۲۰ ہزار کے مجمع میں ایک خطبہ دیا جس کا مضمون حسب ذیل ہے :

> ”لوگو! اعشی ہمدانی تمہارے ابن عم ہیں۔ مسلمان اور عالی خاندان ہیں۔ ان کو روپیہ کی ضرورت ہے اور تمہارے پاس اسی غرض سے وارد ہوئے ہیں۔ اب تمہاری کیا رائے ہے؟ تمام مجمع نے یک زبان ہو کر کہا ”جو آپ کا حکم ہو“، فرمایا : نہیں میں کچھ حکم نہیں دیتا، کہا تو فی کس ایک دینار (۵ روپے)۔ فرمایا ”نہیں دو شخصوں میں ایک دینار“۔ سب نے منظور کیا تو کہا کہ سر دست میں ان کو بیت المال سے دیئے دیتا ہوں جب تنخواہ کا روپیہ برآمد ہوگا تو وضع کر لیا جائے گا۔ حضرت نعمانؓ نے ۱۰ ہزار دینار[2] - (۵۰ ہزار روپیہ) دیئے ، تو اعشی سراپا شکر و امتنان تھا“۔

چنانچہ حسب ذیل اشعار مدح میں کہے ۔

فلم ار للحاجات عند انکما شھا
کنعمان اعنی ذالندی ابن بشیر

حاجتوں کے پیش آنے کے وقت میں نے — سخی نعمان بن بشیر کی طرح کسی کو نہیں دیکھا

---

[1] مسند جلد ۴۔ ص ۲۷۷ [2] یہ استیعاب کی روایت ہے۔ اسد الغابہ میں ۴۰ ہزار دینار لکھا ہے اس حساب سے دو لاکھ روپے ہوئے

اذا قال اوفی بالمقال و لم یکن
کمدل الی الا قوال حیل غروے

جب وہ کچھ کہتے ہیں تو اپنے قول کو ایفا کرتے ہیں اس شخص کی طرح نہیں جو لوگوں کی طرف دھوکے کی ڈوری لٹکاتے ہیں

فلو لا اخو الا نصار کنت کنازل
ثو ی لم ینقلب بنقیر

اگر یہ انصاری نہ ہوتے تو میں اس شخص کی طرح ہوتا جو کہیں اتر کر ٹھہرے اور کچھ لے کر نہ لوٹے

متی اکفر النعمان لم اک شاکرا
و لا خیر فیمن لم یکن بشکور

جب میں نعمان کا کفران کروں تو مجھ میں احسان مندی کا مادہ نہیں کہ جو شکر گذار نہیں اس میں کوئی بھلائی نہیں



# حضرت نعمان بن عجلان رضی اللہ عنہ

## نام ونسب :

نعمان نام۔ خاندان زریق سے ہیں، سلسلہ نسب یہ ہے :

نعمان بن عجلان بن نعمان ابن عامر بن زریق اپنی قوم کے سردار تھے اور انصار کی عمومی سیادت کی وجہ سے گویا ان کی زبان بن گئے تھے۔

**حالات :** ایک مرتبہ آنحضرت ﷺ کے زمانہ مبارک میں بیمار ہوئے تو آپ ﷺ خود عیادت کو تشریف لائے اور صحت کی دعا فرمائی [1]۔

جناب امیر کرم اللہ وجہہ کے عہدِ خلافت میں بحرین کے عامل تھے۔ حضرت سعد بن عبادؓ اور حضرت ابن عباسؓ کی طرح شاید وہ بھی خلافت کو اپنا حق سمجھتے تھے چنانچہ ان کے خاندان کا جو شخص بھی ان کے پاس پہنچتا اس کو انعام واکرام سے مالا مال کر دیتے ایک شاعر نے اس واقعہ کو نظم کر دیا ہے۔

**وفات :** حضرت علیؓ یا امیر معاویہؓ کے زمانۂ خلافت میں وفات پائی۔

## اہل وعیال :

اہل وعیال کی تفصیل معلوم نہیں۔ اتنا معلوم ہے کہ بیوی کا نام خولہ بنت قیس تھا جو انصار سے تھیں۔ پہلے حضرت حمزہؓ عم رسول اللہ ﷺ کو منسوب تھیں ان کی شہادت کے بعد ان کے نکاح میں آئیں۔

**حلیہ :** حلیہ یہ تھا۔ پست قد، سرخ رنگ، لوگ ان کو کمرو سمجھتے تھے۔

**فضل وکمال :** شاعر تھے اور شعر اچھے کہتے تھے۔ عہدِ خلافت راشدہ اور انصار کے نمایاں کارناموں کو نظم کا جامہ پہنایا ہے، جو اور کتابوں میں منقول ہے۔



---

[1] اسد الغابہ جلد ۵۔ ص ۲۶

# حضرت ہلالؓ بن اُمیہ

**نام ونسب :**

قبیلۂ اوس کے خاندان سے ہیں، سلسلۂ نسب یہ ہے :

ہلال بن امیہ ابن عامر بن قیس بن عبد الاعلم بن عامر بن کعب بن واقف (مالک) بن امراء القیس بن مالک بن اوس۔

والد کا نام انیسہ تھا، اور حضرت کلثوم بن الہدمؓ جن کے مکان میں آنحضرت ﷺ نے ہجرت کے بعد قیام کیا تھا، ان کی یہ ہمشیر تھیں۔

**اسلام :** عقبۂ ثانیہ کے بعد مسلمان ہوئے، اور خاندانِ واقف کے بُت توڑنے کی سعادت حاصل کی۔

**غزوات اور عام حالات :**

بدر اور اُحد میں شرکت کی، فتح مکہ میں واقف کے علمدار تھے غزوہ تبوک میں شریک ہوئے، آنحضرت ﷺ واپس تشریف لائے تو خود ہی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ مجھے کوئی عذر نہ تھا، یونہی بیٹھا رہ گیا، اور شریک نہ ہو سکا، آنحضرت ﷺ نے جب لوگوں کو ان سے بات چیت کرنے کی ممانعت فرما دی تو یہ گھر میں بیٹھ رہے، اور شب و روز گریہ وزاری میں لگ گئے، ۴۰ دن گذر گئے تو آنحضرت ﷺ کا حکم پہنچا کہ اپنی بیوی سے علیحدہ ہو جاؤ، ان کی بیوی حاضر خدمت ہوئیں اور عرض کی کہ ہلالؓ بہت بوڑھے ہیں اور ان کے پاس خدمت کے لئے کوئی آدمی نہیں، کیا میں ان کی خدمت کر سکتی ہوں۔ فرمایا ہاں لیکن وہ تمہارے پاس نہ آنے پائیں، بولیں وہ تو حرکت کرنے کے بھی قابل نہیں ۱۰ روز کے بعد جب ۵۰ دن پورے ہوئے تو توبہ قبول ہوئی اور یہ آیت اتری، "وعلى الثلثة الذين خلفوا [1]۔

غالباً اس واقعہ کے بعد ہی لعان کا واقعہ پیش آیا، شریک بن سحما، ایک شخص تھے ہلالؓ نے اپنی بیوی کو ان کے ساتھ متہم کیا اور جا کر آنحضرت ﷺ سے بیان کیا ارشاد ہوا کہ "دو صورتیں ہیں، یا تو ثبوت پیش کر دیا اپنی پیٹھ پر درّے کھاؤ، ہلالؓ نے کہا یا رسول اللہ (ﷺ) جب ہم میں سے کوئی شخص اپنی بیوی کے پاس دوسرے کو دیکھے تو کیا اس کے لئے اس کا ثبوت بھی بہم پہنچانا ضروری ہے آنحضرت ﷺ

---

[1] صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۶۳۵، ۶۳۶

نے فرمایا کہ ثبوت پیش کر و ورنہ سزا ہو گی۔ تو ہلالؓ بولے اس ذات کی قسم جس نے آپ کو حق وصداقت کے ساتھ مبعوث کیا ہے میں سچا ہوں اور امید ہے کہ خدا میری برأت میں قرآن نازل کرے گا جس سے میری پیٹھ حد سے بچ جائے گی' اس کے بعد آیت لعان (والذین یرمون ازواجھم الخ سورۂ نور) اتری، تو آنحضرت ﷺ نے عورت کو بلا بھیجا اور ہلالؓ بھی آ گئے اور انہوں نے شہادت دی تو آپ نے فرمایا کہ اللہ جانتا ہے کہ تم دونوں میں ایک یقیناً جھوٹا ہے تو کیا تم سے کوئی توبہ کر رہا ہے، پھر عورت اٹھی اور اس نے بھی شہادت دی پانچویں مرتبہ لوگوں نے اس کو روکا اور کہا کہ اس قسم کا نتیجہ قطعی برآمد ہو گا، تو حضرت ابن عباسؓ نے فرمایا کہ وہ عوت یہ سن کر ہچکچائی اور پیچھے ہٹ گئی، اور ہم نے یہ سمجھا کہ وہ اعتراف کر لے گی، لیکن اس نے کہا کہ میں اپنی قوم کو کبھی رسوا نہیں کر سکتی اور اس نے اپنی شہادت پوری کر دی، ارشاد ہوا، خیال رکھنا اگر سرمگیں چشم پر گوشت سرین اور موٹی پنڈلیوں والا لڑکا ہو تو شریک کا سمجھا جائے گا چنانچہ شریک کا ہمصورت لڑکا پیدا ہوا آنحضرت ﷺ کو معلوم ہوا تو فرمایا کہ اگر اللہ کا حکم نہ آیا ہوتا تو میرا اس کے ساتھ کچھ اور سلوک ہوتا[1]۔

اوپر گذر چکا ہے کہ یہی عورت جب آنحضرت ﷺ سے اپنے شوہر کی خدمت گذاری کی اجازت لینے والی تھی، تو آپ کے استفسار پر کہا تھا۔

"واللہ مابہ حرکۃ الی شی"

"میرا شوہر کسی قسم کی حرکت کے قابل نہیں"۔

اس سے قیاس ہوتا ہے کہ حضرت ہلال کا خیال بالکل صحیح تھا، چنانچہ ایسا ہی واقع بھی ہوا۔

**وفات** : سنہ وفات صحیح طور پر متعین نہیں۔ لیکن ابن شاہین نے لعان کے قصہ کو جس سلسلہ سے روایت کیا ہے اس میں اخیر نام عکرمہ کا ہے، جنہوں نے ہلالؓ سے بلا واسطہ اس قصہ کو سنا تھا، اگر یہ صحیح ہے تو ہلالؓ نے امیر معاویہؓ کے زمانہ میں وفات پائی۔

**اخلاق** : صحیح بخاری میں کعب بن مالکؓ سے روایت ہے کہ ہلالؓ اور فلاں دونوں نہایت صالح تھے[2]۔ اور درحقیقت بنوسلمہ کے بت توڑنا، تبوک میں اور لوگوں کے برخلاف جھوٹ او بہانہ سے گریز کرنا اپنی بیوی کے واقعہ میں صاف گوئی سے کام لینا، ان کے جوش ایمان زہد وتقویٰ اور راست بازی وصداقت کی نہایت روشن علامات ہیں۔



[1] صحیح بخاری ص ۶۹۵ [2] صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۶۳۵

حلفائے انصار

یعنی

وہ لوگ جو قبائل انصار کے ہم معاہدہ تھے

# حضرت ابو بردہ رضی اللہ عنہ بن نیار

**نام و نسب:**

ہانی نام۔ ابو بردہ کنیت، قبیلۂ بلی سے ہیں، سلسلۂ نسب یہ ہے[1]:

ہانی بن نیار ابن عمرو بن عبید بن کلاب بن دھمان بن غنم بن ذبیان بن ہمیم بن کاہل بن ذہل بن بلے۔

**اسلام:** عقبۂ ثانیہ میں مسلمان ہوئے۔

**غزوات:** بدر، اُحد، خندق اور تمام غزوات میں شرکت کی۔ غزوۂ احد میں مسلمانوں کے پاس صرف دو گھوڑے تھے جن میں ایک ابو بردہ رضی اللہ عنہ کا تھا۔ فتح مکہ میں بنو حارثہ کا علم انہی کے پاس تھا۔ عہدِ نبوت کے بعد حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی تمام لڑائیوں میں شریک رہے۔

**وفات:** امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے زمانۂ خلافت میں ۴۱ھ میں وفات پائی۔

**اولاد:** کوئی اولاد نہیں چھوڑی۔

**فضل و کمال:** البتہ معنوی اولاد بہت سی ہیں اور ان میں سے بعض کے نام یہ ہیں، براء بن عازب رضی اللہ عنہ (بھانجے تھے)، جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ، عبدالرحمٰن بن جابر رضی اللہ عنہ، کعب بن عمیر بن عقبہ بن نیار، نصر بن نیار، بشیر بن یسار۔ روایتوں کی تعداد (۲۰) ہے۔



---

[1] ماخوذ از کتب رجال

# حضرت ثابت بن دحداح رضؓ

**نام ونسب :**

ثابت نام۔ ابولدحداح کنیت، قبیلۂ بلی کے خاندانِ انیف یا عجلان سے تھے اور عمرو بن عوف کے حلیف تھے۔ سلسلۂ نسب یہ ہے :

ثابت بن دحداح بن نعیم ابن غنم بن آیاس۔

**اسلام :** ہجرت کے بعد مسلمان ہوئے۔

**غزوات :**

غزوۂ احد میں نمایاں شرکت کی جنگ کی شدت سے جب مسلمانوں کے پاؤں اکھڑے تو انہوں نے آگے بڑھ کر انصار کو آواز دی، ''ادھر! ادھر! ثابت بن دحداح میں ہوں! اگر محمد ﷺ قتل ہوئے تو خدا موجود ہے تم کو اپنے دین کے لئے لڑنا چاہئے، خدا فتح ونصرت عطا فرمائے گا''۔ انصار کے چند جانباز اس دعوتِ حق کے خیر مقدم کے لئے بڑھے۔ قریش مکہ کی ایک زبردست جماعت جس میں خالد، عمرو ابن عاص، عکرمہ بن ابو جہل، ضرار بن خطاب اور دیگر روسائے قریش تھے ---------- قریب کھڑی تھی انہوں نے گروہ انصار کے ان جانبازوں کے ساتھ اس جماعت پر حملہ کیا۔ خالد رضؓ نے بڑھ کر نیزہ مارا جس سے حضرت ابو دحداح رضؓ زخمی ہو کر زمین پر گر پڑے لوگ اٹھا کر لائے اور علاج شروع کیا اس وقت تو خون بند ہو گیا اور وہ اچھے ہو گئے لیکن غزوۂ حدیبیہ کے بعد ایک زخم پھر پھٹ گیا اور اس کے صدمہ سے انہوں نے وفات پائی۔

**وفات :** آنحضرت ﷺ صحابہ رضؓ کے ہمراہ جنازہ کی شرکت کے لئے تشریف لائے اور دفن کرنے کے بعد گھوڑا منگا کر سوار ہوئے۔ اس موقع پر آپ نے فرمایا، جنت میں چھوہارے کی کتنی شاخیں ہیں جو ابن دحداح رضؓ کے واسطے لٹکائی گئی ہیں[1]۔

اس کے بعد عاصم بن عدی کو طلب فرمایا اور پوچھا تم لوگوں سے ان کی کچھ قرابت تھی؟ بولے نہیں، ابولبابہ بن عبدالمنذر ان کے بھانجے تھے آنحضرت ﷺ نے ترکہ ان کے حوالہ کیا[2]۔

**اہل وعیال :** کوئی اولاد نہ تھی۔ بیوی کا نام دحداح تھا۔ مسند کی ایک حدیث میں ان کا ذکر ہے۔

---

۱ صحیح مسلم جلد ا۔ ص ۳۵۶ ۲ اسد الغابہ جلد ۵۔ ص ۱۸۵

**اخلاق** : جوشِ ایمان کا یہ عالم تھا کہ جب آیت " مَنْ ذَا الَّذِیْ یُقْرِضُ اللّٰہَ قَرْضًا حَسَنًا فَیُضٰعِفَهٗ لَهٗ " نازل ہوئی تو آنحضرت ﷺ سے کہا، خدا ہم سے قرض مانگتا ہے؟ فرمایا ہاں، حضرت ابودحداح ؓ نے اپنا مال صدقہ کر دیا[1]۔

ایک شخص اپنے باغ کی دیوار اٹھانا چاہتا تھا۔ بیچ میں دوسرے کا درخت پڑتا تھا آنحضرت ﷺ سے کہا کہ وہ درخت مجھ کو دلوا دیجئے۔ آپ نے درخت والے کو بلا کر فہمائش کی اس نے انکار کیا تو فرمایا اس کے عوض جنت میں ایک درخت لو وہ اس پر بھی راضی نہ ہوا۔ حضرت ابودحداح ؓ نے سنا تو اس کے پاس گئے اور کہا کہ مجھ سے دیوار لے لو اور اپنا درخت میرے ہاتھ فروخت کر دو۔ اس نے منظور کیا تو آنحضرت ﷺ کے پاس پہنچے اور اس واقعہ سے آگاہ کیا آپ نہایت خوش ہوئے اور فرمایا ابودحداح ؓ کے لئے جنت میں کتنے درخت ہیں۔

حضرت ابودحداح ؓ آنحضرت ﷺ کے پاس سے اٹھ کر باغ میں آئے اور بیوی سے کہا کہ یہاں سے نکل جاؤ۔ میں نے یہ باغ جنت کے ایک درخت کے معاوضہ میں بیچ ڈالا شوہر کی طرح بیوی بھی نہایت سعادت مند تھیں خوشی سے اس واقعہ کو سنا اور بولیں کہ یہ نہایت نفع کا سودا ہے[2]۔



---

[1] اسد الغابہ ص ۱۸۵ و اصابہ جلد ۷۔ ص ۵۸ [2] اصابہ جلد ۷۔ ص ۵۸

# حضرت حذیفہ بن الیمان رض

## نام ونسب :

حذیفہ نام۔ ابوعبداللہ کنیت، صاحب السر لقب، قبیلۂ عطفان کے خاندان عبس سے ہیں۔ نسب نامہ یہ ہے :

حذیفہ بن حسیل بن جابر بن عمرو بن ربیعہ بن فروہ ابن حارث بن مازن بن قطیعہ بن عبس بن بغیض بن ریث بن غطفان العبسی۔ والدہ کا نام رباب بنت کعب بن عدی بن عبد الاشہل تھا۔

حضرت حذیفہ رض کے والد اپنی قوم کے کسی شخص کو قتل کر کے مدینہ گئے تھے اور یہیں سکونت اختیار کر لی تھی عبدالاشہل کے خاندان سے حلف کا تعلق ہوا پھر بعد میں باہم قرابت بھی کر لی۔ کہتے ہیں کہ اوس وخزرج کا تعلق چونکہ یمن سے تھا اس لئے ان کی قوم نے ان کا نام یمان رکھ دیا [1]۔ عبدالاشہل میں جو نکاح کیا تھا، اس سے حسب ذیل اولاد پیدا ہوئی، حذیفہ، سعد، صفوان، مدلج، لیلیٰ [2]۔ یہ لوگ اولاد یمان کے نام سے مشہور ہوئے۔

**اسلام :** والدین نے اسلام کا زمانہ پایا اور مشرف باسلام ہوئے، بھائی بہنوں میں صرف حذیفہ اور صفوان کو یہ سعادت حاصل ہوئی، اس وقت آنحضرت ﷺ مکہ میں اقامت گزین تھے، حضرت حذیفہ رض ہجرت کر کے مکہ پہنچے اور آنحضرت ﷺ سے ہجرت اور نصرت کے متعلق رائے طلب کی تو آپ نے ہجرت کے بجائے نصرت کو ان کے لئے تجویز فرمایا [3]۔

**غزوات :** اگرچہ غزوۂ بدر میں شریک نہ ہو سکے، تاہم اپنے باپ کے ساتھ غزوہ کے ارادہ سے نکلے تھے لیکن راستہ میں کفار قریش نے روکا کہ محمد ﷺ کے پاس جانے کی اجازت نہیں، بولے کہ محمد کے پاس نہیں بلکہ مدینہ جاتے ہیں، چنانچہ ان لوگوں نے اس شرط پر چھوڑا کہ لڑائی میں محمد ﷺ کی طرف سے شریک نہ ہوں، انہوں نے خدمت اقدس میں پہنچ کر ساری داستان سنائی ارشاد ہوا کہ اپنے عہد پر قائم رہو اور مکان واپس جاؤ، باقی فتح ونصرت تو وہ خدا کے ہاتھ ہے، ہم اسی سے طلب بھی کریں گے [4]۔

---

[1] اصابہ جلد ا۔ص ۳۳۲ [2] ایضاً جلد ۸۔ص ۲۲۴ [3] اسد الغابہ جلد ا۔ص ۳۹۱
[4] صحیح مسلم جلد ۲۔ص ۸۹

غزوۂ احد میں شریک ہوئے والد بھی موجود تھے، اور ثابت بن وقش کے ساتھ عورتوں کی حفاظت پر متعین تھے[1]۔ جب مشرکین نے شکست کھا کر راہ فرار اختیار کی تو کسی شیطان نے آواز دی۔ دیکھنا مسلمان پہنچ گئے، چنانچہ مشرکین کا ایک دستہ پلٹ پڑا۔ جس سے مسلمانوں کی ایک جماعت سے مڈبھیڑ ہوگئی، حضرت حذیفہؓ کے والد درمیان میں تھے، یہ دیکھ کر کہ ان کی خیر نہیں حضرت حذیفہؓ نے آواز دی خدا کے بندو! یہ میرے باپ ہیں، لیکن نقار خانہ میں طوطی کی آواز کون سن سکتا تھا۔ ایک مسلمان نے نادانستہ قتل کر دیا۔ حضرت حذیفہ کو معلوم ہوا تو انتہائی حلم وعفو سے کام لے کر کہا یَغْفِرُ اللّٰهُ لَكُمْ ! خدا تم لوگوں کی مغفرت کرے[2]۔ آنحضرت ﷺ کو خبر ہوئی تو اپنی جیب خاص سے حضرت حذیفہؓ کو دیت عطا کی اور اس فعل کو بہ نظر استحسان دیکھا[3]۔

غزوۂ خندق میں نمایاں حصہ لیا قریش مکہ جس سروسامان سے اٹھے تھے اس کا یہ اثر تھا کہ مدینہ منورہ کی بنیادیں ہل گئیں، مدینہ کے چاروں طرف کوسوں تک آدمیوں کا ٹڈی دل پھیلا ہوا تھا۔ آنحضرت ﷺ نے جناب باری میں دعا کی اور مدینہ کی حفاظت کے لئے کھدوائی ایک رات عجیب واقعہ پیش آیا جو مسلمانوں کے حق میں تائید غیبی سے کم نہ تھا۔ قریش کا لشکر جنگل میں خیمہ زن تھا کہ یکا یک نہایت تیز و تند ہوا چلی جس سے خیموں کی طنابیں اکھڑ گئیں، ہانڈیاں الٹ گئیں، اور سردی نہایت تیزی سے چمک اٹھی ابوسفیان نے کہا اب خیر نہیں یہاں سے فوراً کوچ کرنا چاہئے[4]۔ آنحضرت ﷺ کو ان لوگوں کی بڑی فکر تھی ارشاد ہوا ''کوئی جا کر مشرکین کی خبر لائے تو اس کو قیامت میں اپنی معیت کی بشارت سناتا ہوں''۔ سردی اور پھر ہوا کی شدت کوئی شخص حامی نہ بھرتا تھا، آپ نے ۳ مرتبہ یہی جملہ دہرایا لیکن کسی طرف سے جواب میں کوئی صدا نہ اٹھی چوتھی بار آپ نے حذیفہؓ کا نام لیا کہ ''تم جا کر خبر لاؤ''۔ چونکہ نام لے کر پکارا تھا، اس لئے تعمیل ارشاد میں اب کیا چارہ تھا اپنی جگہ سے اُٹھ کر خدمت اقدس میں آئے ارشاد ہوا دیکھو، ''مشرکین کو میری طرف سے خوف نہ دلانا'' یعنی موقع پا کر کسی پر حملہ نہ کر دینا حضرت حذیفہؓ بہت تیز چلے مشرکین کے پڑاؤ پر پہنچے تو دیکھا کہ ابوسفیان پیٹھ سینک رہا ہے چاہا کہ تیر و کمان سے اس کا خاتمہ کر دیں لیکن پھر آنحضرت ﷺ کا قول یاد آیا اور اپنے ارادے سے باز آ گئے۔ واپس ہوئے تو دیکھا آنحضرت ﷺ اب تک نماز میں مصروف ہیں، نماز سے فارغ ہوئے تو خبر سنی اس کے بعد آپ نے حضرت حذیفہ کو کمبل اُڑھا یا وہ

---

[1] اصابہ جلد ۲۔ صفحہ جلد ۲۔ ص ۱۳ [2] صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۵۸۱ [3] اصابہ جلد ۲۔ ص ۱۴
[4] طبقات جلد ۲۔ ص ۵۰۔ قسم ۱

یہیں شب باش ہوئے، صبح ہوئی تو فرمایا، قم یانو مان[1]۔ اے سونے والے اب اُٹھ۔

خندق کے بعد دیگر غزوات اور واقعات میں بھی شرکت کی۔

## عام حالات :

عہد نبوت کے بعد عراق کی سکونت اختیار کی اور کوفہ نصیبین اور مدائن میں اقامت گزین ہوئے، نصیبین میں کہ الجزیرہ کا ایک شہر تھا شادی بھی کی[2]۔

عراق کے اضلاع فتح ہونے پر حضرت عمرؓ نے وہاں بندوبست کا ارادہ کیا تو دو مہتمم مقرر کئے علاقہ فرات کے حضرت عثمان بن حنیفؓ اور نواحِ دجلہ کے حضرت حذیفہؓ افسر مقرر ہوئے[3]۔ نواحِ دجلہ کی رعایا نہایت بے ایمان اور شریر تھی، اس نے اپنے مہتمم بندوبست حضرت حذیفہؓ کو اس کام میں کوئی مدد نہ دی بلکہ الٹے مسخرہ پن کیا۔

بااین ہمہ حضرت حذیفہؓ نے بندوبست کیا اور تشخیص ایسی معقول کی کہ حکومت کی آمدنی بڑھ گئی چنانچہ جب حضرت عمرؓ سے مدینہ میں ملاقات ہوئی اور انہوں نے کہا کہ "شاید زمین پر زیادہ بوجھ ڈالا گیا ہے"۔ حضرت حذیفہؓ نے جواب دیا "لقد ترکت فضلا[4]۔ میں نے بہت زیادہ چھوڑ دیا ہے۔

۱۸ھ[5] میں نہاوند پر فوج کشی کی تیاریاں ہوئیں اس وقت حضرت حذیفہؓ کوفہ میں مقیم تھے حضرت عمرؓ کا خط ملا کہ کوفہ کی فوج کو لے کر نکلو، اور نعمان بن مقرن[6] کے لشکر سے مل جاؤ، حضرت نعمانؓ نے نہاوند کے قریب پڑاؤ ڈالا اور فوج کی ترتیب قائم کی حذیفہؓ کو میمنہ سپرد کیا، لڑائی شروع ہوئی۔ اور سخت کشت وخون کے بعد مسلمانوں کو فتح حاصل ہوئی اسی میں حضرت نعمانؓ نے شہادت حاصل کی، حضرت عمرؓ نے سائب بن اقرع سے فرمایا تھا کہ نعمانؓ قتل ہوں تو حذیفہ امیر ہوں گے[7]۔ نعمانؓ نے بھی وفات سے قبل ان کی امارت کی وصیت کی تھی، چنانچہ ان کی شہادت کے بعد جب لوگوں کو امیر کی تلاش ہوئی تو معقل نے حذیفہؓ کی طرف اشارہ کر کے کہا کہ تمہارے امیر یہ ہیں اور امید ہے کہ خدا ان کی آنکھیں فتح وظفر کے ذریعہ سے ٹھنڈی کرے گا، تمام لشکر نے حضرت حذیفہؓ سے امارت پر بیعت کی اور وہ فوج لے کر نہاوند کی طرف بڑھے[8]۔

---

۱؎ صحیح مسلم جلد ۲۔ ص ۸۹ ۲؎ اسد الغابہ جلد ۱۔ ص ۳۹۱ ۳؎ کتاب الخراج ص ۲۱
۴؎ ایضاً ص ۲۱ ۵؎ طبری جلد ۵۔ ص ۲۶۳۲ ۶؎ ایضاً جلد ۵۔ ص ۲۶۰۱
۷؎ اخبار الطوال۔ ص ۱۳۶ ۸؎ طبری جلد ۵۔ ص ۲۶۰۴، ۲۶۰۵، ۲۶۰۵

نہاوند میں ایک آتش کدہ تھا اس کا موبد خدمت میں حاضر ہوا اور درخواست کی کہ مجھے امان ملے تو ایک متاع بے بہا کا پتہ دوں حضرت حذیفہؓ نے امان دی اور اس نے کسریٰ کے نہایت بیش بہا جواہرات لا کر پیش کئے۔ حضرت حذیفہؓ نے مال غنیمت تقسیم کر کے پانچواں حصہ مع جواہرات کے حضرت عمرؓ کی خدمت میں بھیج دیا۔ حضرت عمرؓ جواہرات دیکھ کر غصہ ہوئے اور ابن ملیکہ سے فرمایا فوراً واپس لے جاؤ اور حذیفہؓ سے کہو کہ ان کو بیچ کر فوج میں تقسیم کر دیں، حضرت حذیفہؓ اس وقت ماہ (نہاوند) میں مقیم تھے انہوں نے ۴ کروڑ درہم پر جواہرات فروخت کئے[1]۔

اس موقع پر حضرت حذیفہؓ نے اہل شہر کے نام جو فرمان جاری کیا وہ بتمامہ درج کیا جاتا ہے۔

هـذا مـا اعـطـى حذيفة بن اليمان اهل ماه دينار اعطا هم الامان على انـفسهـم واموالهم وارضيهم لا يغيرون عن ملة ولا يحال ينهم ويبن شـرائعهـم ولهم المنعة ما ادوا الجزية فى كل سنة الى من وليهم من المسلمين على كل حلم فى ماله ونفسه على قدر طاقته وما ارشدوا ابـن السبيـل واصـلـحـوا الـطـرق وقروا جنود المسلمين من مربهم فاوى اليهم يوماً وليلةً ونصحو افان غشوا وبدلوا فذمتنا منهم برئية.

حذیفہ بن یمان نے اہل ماہ کو ان کے جان و مال اور جائداد کے متعلق امان دی کہ ان کے مذہب سے بالکل تعرض نہ ہوگا اور نہ مذہب بدلنے پر مجبور کئے جائیں گے، اور ان میں ہر بالغ شخص جب تک سالانہ جزیہ ادا کرے گا، مسافروں کو راستہ بتائے گا، راستوں کو درست رکھے گا اسلامی لشکر کی جو یہاں ٹھہرے گا ایک شبانہ روز ضیافت کرے گا اور سلطنت کا خیر خواہ رہے گا ان صورتوں میں ان کی جان و مال اور زمین محفوظ رہے گی اور اگر انہوں نے اس عہد میں خیانت کی اور ان کی روش میں تغیر واقع ہو تو پھر مسلمان بری الذمہ ہیں۔

یہ عہد نامہ محرم ۱۹ھ میں لکھا گیا۔ اور اس پر قعقاع، نعیم بن مقرن، سوید بن مقرن کی گواہی ثبت[2] کی گئی، آج مہذب ممالک کریں اپنے دشمنوں کے ساتھ جو عہد نامے کئے جاتے ہیں ان کا

[1] طبری۔ جلد ۵۔ ص ۲۶۲۷ و ۳۰۱۔ [2] طبری۔ جلد ۵۔ ص ۲۶۳۳۔

اس عہد نامہ سے مقابلہ کرو، کیا اس عفوو ترحم، اور اس درگذر وحلم ورواداری کے باوجود بھی مسلمان متعصب، ظالم، جابر اور سخت گیر کے القاب کے سزاوار ہو سکتے ہیں۔

نہاوند فتح کرنے کے بعد حضرت حذیفہؓ اپنے سابق عہدہ یعنی بندوبست کی افسری پر واپس آ گئے[1]۔

۲۲ھ میں حسب روایت بلاذری حملۂ آذربائیجان میں فوج کا علم ملا چنانچہ نہاوند سے چل کر اردبیل پہنچے جو آذربائیجان کا دارالسلطنت تھا، یہاں کے رئیس نے ماجروان میمند سراۃ، سبز میانج وغیرہ سے ایک لشکر فراہم کر کے مقابلہ کیا اور شکست کھائی، پھر ۸ لاکھ درہم سالانہ پر صلح ہوئی، حضرت حذیفہؓ وہاں سے موقان اور جیلانی کی طرف بڑھے اور فتح حاصل کی، اسی اثناء میں دربار خلافت سے ان کی معزولی کا فرمان پہنچا اور عتبہ بن فرقد ان کی جگہ پر مقرر ہوئے۔

اس کے بعد غالباً مدائن کے والی بنائے گئے، حضرت عمرؓ کا قاعدہ تھا، کہ عاملوں کے فرمان تقرری میں اپنے احکام اور ان کے فرائض درج کرتے تھے لیکن حضرت حذیفہؓ کے نام جو فرمان تھا، اس میں صرف یہ لکھا کہ تم لوگ ان کی اطاعت کرنا اور جو طلب کریں دے دینا" حضرت حذیفہؓ مدائن پہنچے تو معززین شہر نے استقبال کیا، اور جب فرمان امارت پڑھا تو ہر طرف سے صدا بلند ہوئی کہ جو مانگنا ہو مانگئے ہم لوگ ہر طرح حاضر ہیں حضرت حذیفہؓ نے کہ آنحضرت ﷺ اور خلفائے راشدین کے قدم بقدم چلتے تھے فرمایا کہ مجھے صرف اپنے پیٹ کا کھانا اور گدھے کے چارہ کی ضرورت ہے، جب تک یہاں رہوں گا تم سے اسی کا طلب گار رہوں" کچھ زمان کے بعد حضرت عمرؓ نے دارالخلافہ میں طلب فرمایا اور خود راستہ میں کسی مقام پر چھپ رہے، حذیفہؓ اپنی اسی قدیم شان سے نکلے تو حضرت عمرؓ سامنے آ کر لپٹ گئے اور فرمایا تم میرے بھائی ہو اور میں تمہارا بھائی ہوں[2]۔ اس کے بعد اسی عہدہ پر قائم رکھا۔

حضرت عثمانؓ کے عہد خلافت میں حضرت علیؓ کے ابتدائے زمانۂ خلافت تک اسی منصب پر فائز رہے[3]۔ ۳۰ھ عہد حضرت عثمانؓ میں سعید بن عاص کے ہمراہ کوفہ سے غزوہ خراسان کے لئے نکلے طمیسہ نام ایک بندرگاہ پر لڑائی ہوئی، یہاں سعید بن عاص نے صلوٰۃ الخوف پڑھائی تو ان سے پوچھا کہ اس کا طریقہ کیا ہے[4]۔ فتح حاصل کر کے رے کی مہم پر روانہ ہوئے۔

---

[1] طبری جلد ۵۔ ص ۲۶۳۸ [2] یہ تفصیل بلاذری میں ہے، طبری میں حملۂ آذربائیجان اور ۹ درہم پر صلح کرنے کا ایک موقع پر ضمناً ذکر آیا ہے، دیکھو جلد ۵۔ ص ۲۸۰۶۔ طبری [3] اسد الغابہ جلد ا۔ ص ۳۹۲
[4] اصابہ جلد ا۔ ص ۳۳۲

پھر وہاں سے سلمان بن ربیعہ اور حبیب بن مسلمہ کے ہمراہ آرمینیہ کا رخ کیا اس وقت وہ کوفہ کی تمام فوج کے افسر اعلیٰ تھے[1]۔

۳۱ھ میں خاقان خزر سے ایک عظیم جنگ پیش آئی، جس میں سلمان اور ۴ ہزار مسلمانوں نے شہادت حاصل کی، حضرت حذیفہؓ سلمان کے بجائے لشکر کے امیر ہوئے[2]۔ لیکن پھر دوسری مہم میں چلے گئے اور مغیرہ بن شعبہؓ کا ان کی جگہ پر تقرر ہوا۔

حضرت حذیفہؓ نے باب پر تین مرتبہ حملہ کیا[3]۔ تیسرا حملہ ۳۴ھ میں ہوا تھا[4]۔ یہ حضرت عثمانؓ کا اخیر عہد خلافت تھا، غزوہ ختم کر کے مدائن آئے اور زمام حکومت ہاتھ میں لی۔

**وفات** : یہاں پہنچ کر حضرت عثمانؓ کی شہادت کا واقعہ سنا[5]۔ اور اس کے ۴۰ روز کے بعد خود بھی وفات پائی، یہ ۳۶ھ کا واقعہ ہے۔

وفات سے پہلے ان کی عجیب کیفیت تھی نہایت سراسیمہ، خوف زدہ اور شدید گریہ وبکا میں مصروف تھے۔ لوگوں نے رونے کا سبب پوچھا تو بولے کہ دنیا چھوڑنے کا غم نہیں موت مجھ کو محبوب ہے، لیکن اس لئے رو رہا ہوں کہ معلوم نہیں وہاں کیا پیش آئے گا، اور میرا حشر کیا ہوگا۔ جس وقت انہوں نے آخر سانس لی تو فرمایا ''خدایا اپنی ملاقات میرے لئے مبارک کرنا کیونکہ تو جانتا ہے کہ تجھے میں نہایت محبوب رکھتا ہوں''[6]۔

جنازہ کے ساتھ کثیر مجمع تھا، ایک شخص نے اشارہ کر کے کہا کہ میں نے ان سے سنا تھا کہ آنحضرت ﷺ نے جو کچھ فرمایا ہے کہ اس کے بیان کرنے میں ہم کو کوئی مضائقہ نہیں اور اگر تم لوگ آمادۂ قتال ہو تو میں اپنے گھر بیٹھ رہوں گا، اس پر بھی کوئی وہاں پہنچے گا تو کہوں گا کہ آ اور میرے اور اپنے گناہ اپنے سر لے[7]۔

وفات کے وقت اپنے دو بیٹوں کو وصیت کی کہ علیؓ سے بیعت کرنا، چنانچہ ان دونوں نے حضرت علیؓ سے بیعت کی اور صفین میں قتل ہوئے[8]۔ حضرت حذیفہؓ نے خود بھی حضرت علیؓ سے بیعت کی تھی۔

**اولاد** : حسب ذیل اولاد چھوڑی، ابوعبیدہؓ، بلالؓ، صفوان سعید، صاحب طبقات کے زمانہ میں ان کی اولاد مدائن میں موجود تھی[9]۔ بیویاں غالباً دو تھیں۔

---

[1] ایضاً۔ ص ۲۸۹۳۔ [2] یعقوبی۔ جلد ۲۔ ص ۱۹۴۔ [3] طبری۔ ص ۲۸۹۴۔ [4] ایضاً۔ جلد ۶۔ ص ۲۹۳۶۔ [5] طبقات۔ جلد ۶۔ ص ۸۔ [6] اسد الغابہ۔ جلد ۱۔ ص ۳۹۲۔
[7] مسند۔ جلد ۵۔ ص [illegible] [9] طبقات۔ جلد ۶۔

**حلیہ** : صورت سے حجازی معلوم ہوتے تھے حلیہ یہ تھا، قد متوسط، بدن اکہرا آگے کے دانت خوبصورت[۱]۔ نظر اس قدر تیز تھی کہ صبح کے اندھیرے میں تیر کا نشانہ دیکھ لیتے تھے۔

## فضل وکمال :

حضرت حذیفہؓ علمائے کبار میں تھے فقہ وحدیث کے علاوہ اسلام پر قیامت تک جو انقلابات ہونے والے ہیں، ان کے بہت بڑے عالم تھے، منافقین اسلام کے متعلق جو واقفیت تھی، اس کے لحاظ سے وہ آنحضرت ﷺ کے محرم راز تسلیم کئے جاتے تھے۔

ایک مرتبہ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کے پاس بیٹھے تھے اور لوگ بھی تھے، دجال کا ذکر آیا تو فرمایا کہ میں اس کے متعلق ان سے زیادہ معلومات رکھتا ہوں[۲]۔

آنحضرت ﷺ نے ایک دن ایک خطبہ میں قیامت تک کے تمام واقعات صحابہؓ کے سامنے بیان فرمائے تھے حضرت حذیفہؓ کو وہ خطبہ یاد تھا بعض باتیں فراموش ہوگئی تھیں لیکن جب کوئی واقعہ پیش آتا تو یاد آجاتی تھیں، بعینہ اس طرح کہ آدمی کسی شخص کو ایک مرتبہ دیکھتا ہے اور پھر اس کو بھول جاتا ہے لیکن پھر جب کبھی سامنا ہوتا ہے تو اس کی پہلی صورت آنکھوں میں پھر جاتی ہے[۳]۔

ان کا خود بیان ہے کہ آنحضرت ﷺ نے انہیں تمام واقعات کی خبر دے دی تھی، صرف ایک بات باقی رہ گئی تھی، اور وہ یہ کہ مدینہ والوں کے مدینہ سے نکلنے کا سبب کیا ہوگا[۴]۔

صحابہؓ عام طور پر آنحضرت ﷺ سے فضائل اعمال نماز روزہ اور اسی قسم کی باتیں دریافت کرتے تھے، لیکن حضرت حذیفہؓ یہ نہیں پوچھتے تھے ان کا قول ہے کہ

کنت اسالہ عن الشر فخافۃ ان یدر کنی[۵]۔

میں آنحضرت ﷺ سے برائیاں پوچھتا تھا، کہ ان میں مبتلا نہ ہوجاؤں۔

صحابہؓ میں ان کا لقب ''محرم راز نبوت'' تھا حضرت ابودرداء کہتے تھے۔

الیس فیکم صاحب السر

کیا تم میں اسرار کا سب سے بڑا عالم موجود نہیں۔

ایک مرتبہ حضرت عمرؓ کے پاس بہت سے صحابہؓ جمع تھے، حضرت عمرؓ نے فرمایا فتنہ کے متعلق کسی کو کچھ معلوم ہوتا ہے حضرت حذیفہ نے کہا، مال ودولت اہل وعیال اور ہمسایہ کے متعلق آدمی سے

---

۱ مسند جلد ۵۔ ص ۴۰۰ و ۴۰۳ ۲ صحیح مسلم جلد ۲۔ ص ۵۱۴ ۳ صحیح مسلم جلد ۵۔ ص ۴۹ ۴ ایضا
۵ صحیح بخاری جلد ۲ ص ۱۰۴۹

جو کچھ سرزد ہوتا ہے اس کا نماز، صدقہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر سے کفارہ ہو جاتا ہے۔ حضرت عمرؓ نے کہا پوچھنے کا یہ مقصد نہیں، وہ فتنے بتاؤ جو سمندر کی طرح جوش ماریں گے حذیفہؓ نے جواب دیا کہ ''آپ کے اور ان کے درمیان ایک دروازہ حائل ہے اس لئے آپ کو تردد کی ضرورت نہیں'' فرمایا ''دروازہ کھولا جائے گا یا توڑا جائے گا''۔ بولے ''توڑا جائے گا فرمایا تو پھر کبھی بند نہ ہوگا کہا جی ہاں۔

حضرت حذیفہؓ نے جب ایک مجلس میں یہ حدیث بیان کی وہاں شقیق بھی تھے، انہوں نے کہا کہ کیا عمرؓ کو دروازہ کی خبر تھی؟ فرمایا ہاں جس طرح تم یہ جانتے ہو کہ دن کے بعد رات ہوتی ہے لوگوں نے پوچھا تو دروازہ سے کیا مراد ہے؟ فرمایا خود عمرؓ[1]۔

حضرت حذیفہؓ سے اس قسم کی بہت سی روایتیں ثابت ہیں اور اس قسم کے اسرار ان کو بہت معلوم تھے جو زیادہ تر اسلام کی سیاست سے تعلق رکھتے تھے صحابہؓ میں حضرت حذیفہؓ کے علاوہ اور بھی ماہرین اسرار تھے جن کا وجود ہم کو حضرت حذیفہؓ ہی کے ذریعہ سے معلوم ہوا ہے۔ صحیح مسلم میں ان سے روایت ہے کہ[2]۔

''میں اس وقت سے قیامت تک کے تمام فتنوں کو جانتا ہوں لیکن اس سے یہ نہ سمجھا جائے کہ میرے سوا اور کسی کو ان باتوں کی خبر نہ تھی۔ آنحضرت ﷺ نے ہم کو ایک مجلس میں ایک دن یہ باتیں بتلائیں تھیں۔ اور چھوٹے بڑے تمام واقعات کی خبر دی تھی۔ چنانچہ ان میں سے میرے سوا اب کوئی باقی نہیں''۔

حضرت حذیفہؓ اپنے علم سے وقتاً فوقتاً کام لیتے اور مسلمانوں کو ان کے مستقبل کی نسبت مطلع کرتے رہتے تھے، ایک مرتبہ عامر بن حنظلہ کے گھر میں خطبہ دیا تو فرمایا۔

**ان ھذا الحی من مضر لا تدع اللہ فی الارض عبدا صالحا الا افتنته و اھلکته حتی یدر کھا اللہ بجنود من عبادہ فیذلھا حتی لا متنع ذنب تلقه.**

قریش ایک زمانہ میں دنیا کے کسی نیک بندہ کو نہ چھوڑیں گے اور اس کو فتنہ سے آلودہ کر کے ہلاک کریں گے اس وقت خدا ان کو اپنے بندوں کی ایک فوج سے بالکل پامال کر دے گا۔

لوگوں نے کہا آپ کیا کہتے ہیں، آپ خود بھی تو قریشی ہیں، فرمایا اس کو کیا کروں میں نے آنحضرت ﷺ سے اسی طرح سنا ہے[3]۔

---

[1] صحیح بخاری جلد ۳۔ص ۱۰۵۱ [2] صحیح مسلم جلد ۲۔ص ۴۹۷ [3] مسند جلد ۵۔ص ۳۹۰، ۳۹۵، ۴۰۴

ایک مرتبہ فرمایا کہ آنحضرت ﷺ نے ہم سے دو باتیں بیان کی تھیں جن میں ایک کو میں دیکھ چکا ہوں دوسری کا انتظار ہے۔ اس کے بعد خود کہتے ہیں کہ مجھ پر ایک وقت تھا کہ جس امیر سے بیعت کرتا اس کی نسبت مجھ کو کچھ تردد نہ ہوتا تھا، اگر وہ مسلمان ہوتا تو اسلام کے ذریعہ اور نصرانی ہوتا مسلمان عمال کے ذریعہ سے ہم پر حکومت کرتا تھا لیکن اب میں بیعت میں تامل کرتا ہوں، میری نگاہ میں اسکے اہل صرف چند اشخاص ہیں میں انہی کے ہاتھ پر بیعت کرسکوں گا[1]۔

حضرت حذیفہؓ نے اسلام کے مستقبل کی نسبت ایک پیشینگوئی فرمائی ہے، جو آج ہماری حالت پر بالکل صادق آتی ہے اور وہ یہ ہے۔

لاتقوم الساعة حتی یسود کل قبیلتها نافقوها[2]۔

قیامت اس وقت آئے گی جب قبیلوں کے سردار منافق ہو جائیں گے۔

حضرت حذیفہؓ سے بہت سی حدیثیں مروی ہیں جن کو صاحب خلاصہ نے سو ۱۰۰ سے اوپر شما رکیا ہے یہ ذخیرہ حضرت حذیفہؓ نے آنحضرت ﷺ اور حضرت عمرؓ سے فراہم کیا تھا۔

ان کے راویان حدیث میں متعدد صحابہ ہیں جن کے نام نامی یہ ہیں جابرؓ، جندب بن عبداللہ بجلی، عبداللہ بن یزید خطمیؓ ، ابوالطفیلؓ، تابعین میں کثیر جماعت ہے بعض کے نام یہ ہیں، قیس بن ابی حازم ابووائل، زید بن وہب، ربعی بن خراش، زر بن حبیش، ابوظبیان، حصین بن جندب، صلہ بن زفر، ابوادریس خولانی عبداللہ بن عکیم، اسود بن یزید نخعی، عبدالرحمان بن یزید، عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ، ہمام بن الحارث، یزید بن شریک التیمی۔

مہمات سلطنت کی وجہ سے اگرچہ بہت کم فرصت رہتی تھی تاہم جب کبھی فرصت ملتی تو حدیث کا درس دیتے تھے کوفہ کی مسجد میں حلقہ قائم ہوتا اور حضرت حذیفہؓ حدیث بیان فرماتے[3]۔

شاگرد ان کا نہایت ادب کرتے تھے اور ان سے ڈرتے تھے یشکری ایک مرتبہ مسجد میں آئے تو دیکھا کہ تمام مجمع خاموش اور ایک شخص کی طرف ہمہ تن متوجہ ہے، ان کے الفاظ یہ ہیں۔

کانما قطعت رئوسهم[4]۔

گویا مجمع کے سر کاٹ لئے گئے ہیں۔

شاگردوں کے خوف کا اندازہ اس سے ہوسکتا ہے کہ جب انہوں نے حضرت عمرؓ سے متعلق فتنہ والی حدیث بیان کی تو باوجود اس کے کہ پوری رموز واشارات کا مجموعہ تھی کسی کو پوچھنے کی ہمت نہ

---

۱ بخاری۔ جلد ۲۔ ص ۱۰۴۹ و ۱۰۵۰۔ ۲ استیعاب۔ جلد ۱۔ ص ۱۰۶۔ ۳ مسند۔ جلد ۵۔ ص ۴۰۳۔
۴ ایضاً۔ جلد ۵۔ ص ۳۸۶۔

پڑی چنانچہ انہوں نے سروق کو جو عبداللہ بن مسعودؓ کے ارشد تلامذہ میں تھے [۱]۔ اس کے پوچھنے پر آمادہ کیا اور انہوں نے پوچھا۔

ایک مرتبہ حضرت حذیفہؓ معراج کی حدیث بیان کر رہے تھے کہ زر بن حبیش آئے حضرت حذیفہؓ نے کہا کہ آنحضرت ﷺ بیت المقدس میں داخل نہیں ہوئے زر بولے آنحضرت ﷺ اندر گئے تھے اور نماز پڑھی تھی، فرمایا گنجے تیرا کیا نام ہے میں تجھے پہچانتا ہوں لیکن نام نہیں جانتا۔ انہوں نے نام بتایا تو فرمایا کہ تمہیں یہ کیونکر معلوم ہوا کہ آنحضرت ﷺ نے نماز پڑھی تھی کہا قرآن سے، فرمایا آیت پیش کرو، انہوں نے وہ آیت پڑھی جس میں معراج کا تذکرہ ہے، **سبحٰن الذی اسری بعبدہ** الخ (وہ پاک ذات ہے جو اپنے بندہ کو شب کے وقت لے گیا) حضرت حذیفہؓ نے کہا، اس میں نماز کا کہاں تذکرہ ہے زر نے لاجواب ہو کر اپنی غلطی کا اعتراف کیا [۲]۔

روایت حدیث میں سخت محتاط تھے، عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ کہتے ہیں۔

**و انا ان سالناہ لم یحدثنا** [۳]۔

ہم ان سے حدیث کی خواہش کرتے تو نہ بیان کرتے۔

اسی وجہ سے لوگ موقع کے منتظر رہتے تھے۔ جب کوئی واقعہ پیش آتا اور وہ حدیث بیان کرتے تو تمام مجمع کو نہایت اہتمام سے خاموش کیا جاتا تھا، دہقان کے واقعہ میں جب حدیث بیان کی تو لوگوں نے کہا اسکتوا اسکتوا [۴] چپ رہو چپ رہو۔

ایک مرتبہ وہ اور حضرت ابو مسعودؓ ساتھ تھے ایک نے دوسرے سے حدیث کی درخواست کی تو ہر شخص دوسرے پر ٹالتا تھا کہ بل حدث انت [۵] تم ہی بیان کرو۔

## اخلاق وعادات :

زہد کا یہ عالم تھا کہ مدائن کے زمانہ امارت میں بھی طرز معاشرت میں کوئی تغیر نہ پیدا ہوا عجم کی آب وہوا میں رہنے اور منصب امارت پر فائز ہونے کے باوجود کوئی ساز وسامان نہیں رکھتے تھے، سواری کے لئے ہمیشہ گدھا استعمال کرتے تھے، استغناء کا یہ عالم تھا کہ قوت لایموت سے زیادہ اپنے پاس کچھ نہیں رکھتے تھے ایک مرتبہ حضرت عمرؓ نے کچھ مال بھیجا تو سب اٹھا کر تقسیم کر دیا [۶]۔

---

۱؎ صحیح بخاری جلد ۲ ۔ ص ۱۰۵۱ ۲؎ مسند جلد ۵ ۔ ص ۳۸۷ ۳؎ مسند جلد ۵ ۔ ص ۳۹۷
۴؎ ایضاً ص ۳۹۷ ۵؎ ایضاً ص ۴۰۷ ۶؎ اسد الغابہ جلد ۱ ۔ ص ۳۹۲

اس استغناء کے ساتھ عبادت اور ذکر الٰہی میں جو انہماک تھا، اس کا اندازہ اس سے ہوسکتا ہے کہ ایک مرتبہ آنحضرت ﷺ کے ساتھ تمام رات نماز پڑھتے رہ گئے اور اف تک نہ کی صبح کے وقت جب حضرت بلال ؓ نے اذان پکاری تو اس وقت تک ان بزرگوں کی صرف دو رکعتیں ہوئی تھیں[1]۔

امر بالمعروف کا یہ حال تھا کہ حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ نے کہ نہایت جلیل القدر صحابی تھے غایت احتیاط کی بناء پر شیشی میں پیشاب کرنا شروع کیا کہ چھینٹ نہ پڑنے پائے ان کو معلوم ہوا تو کہا کہ یہ شدت ٹھیک نہیں، آنحضرت ﷺ نے ایک مرتبہ ایک گھوڑے پر کھڑے ہوکر پیشاب کیا تھا، میں آپ کے ساتھ تھا، ہٹنا چاہا تو ارشاد ہوا کہ قریب رہو چنانچہ میں بالکل آپ کی پشت کے قریب ہی کھڑا رہا[2]۔

ایک مرتبہ کچھ لوگ بیٹھے باتیں کررہے تھے حذیفہؓ آئے اور فرمایا کہ یہ باتیں آنحضرت ﷺ کے زمانہ میں نفاق میں شمار کی جاتی تھیں[3]۔

ایک شخص مسجد میں نہایت عجلت سے نماز پڑھ رہا تھا حضرت حذیفہؓ آئے تو فرمایا تم کتنے زمانہ سے اس طرح نماز پڑھتے ہو؟ بولا ۴۰ برس سے، فرمایا تمہاری ۴۰ سال کی نماز بالکل رائگاں گئی اور اگر اسی طرح نماز پڑھتے ہوئے تم مرگئے تو دین محمدی پر نہ مروگے اس کے بعد اس کو نماز کا طریقہ بتلایا اور کہا چھوٹی رکعت پڑھو لیکن رکوع وسجود میں اعتدال کا خیال رکھو[4]۔

حضرت عثمانؓ کے ایام محاصرہ میں ربعی زیارت کے لئے مدائن آئے تو پوچھا کہ عثمانؓ پر خروج کن لوگوں نے کیا ہے ربعی نے نام گنائے تو فرمایا کہ میں نے آنحضرت ﷺ سے سنا ہے کہ جس نے جماعت کو چھوڑا اور امارت کو ذلیل کیا وہ خدا کے نزدیک بالکل بے وقعت ہے[5]۔

ایک شخص مجلس کے وسط میں بیٹھا تو فرمایا آنحضرت ﷺ نے ایسے شخص پر لعنت کی ہے[6]۔

عرب میں وفات کی خبر نہایت اہتمام سے مشتہر کی جاتی تھی، آنحضرت ﷺ نے اس کی ممانعت فرمائی ہے، حضرت حذیفہؓ اس پر اس شدت سے عامل تھے کہ جب کوئی مرتا تو اس کی خبر تک نہ کراتے کہ شاید اس میں بھی وہ صورت پیدا ہوجائے[7]۔

---

۱ مسند۔ جلد ۵۔ ص ۴ ۲ ایضاً۔ جلد ۵۔ ص ۳۸۲ ۳ ایضاً۔ ص ۳۸۴ ۴ مسند۔ ص ۳۸۴
۵ ایضاً۔ ص ۳۸۷ ۶ ایضاً۔ ص ۳۹۸ ۷ ایضاً جلد ۵۔ ص ۴۰۶

راستبازی خاص شعار تھی ان کے ایک شاگرد ربعی حدیث روایت کرتے تو کہتے ۔

**حدثنی من لم یکذبنی**

مجھ سے اس نے حدیث بیان کی جو مجھ سے جھوٹ نہ بولتا تھا۔

لوگ سمجھ جاتے کہ حذیفہ مراد ہیں[۱] ۔

ایک شخص حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو ان کی باتیں پہنچاتا تھا، سامنے سے نکلا تو لوگوں نے کہا کہ یہ امراء کے پاس تمام خبریں لے جاتا ہے فرمایا ایسا شخص جنت میں نہیں جاسکتا[۲] ۔

ایک مرتبہ لوگوں نے کہا کہ آنحضرت ﷺ کے کسی ایسے صحابی کو بتلایئے جو آپ سے رفتار و گفتار و مذہب غرض ہر چیز میں مشابہ ہو۔ فرمایا ایسے شخص بن مسعودؓ ہیں لیکن جب تک گھر کے باہر رہتے ہیں باقی گھر میں کیا کرتے ہیں اس کی مجھ کو اطلاع نہیں[۳] ۔

عفو و درگذر جس پیمانہ پر موجود تھا وہ بجائے خود ایک معجزہ ہے ان کے والد کو مسلمانوں نے غلطی سے قتل کر دیا۔ انہوں نے غصہ کرنے اور ان سے انتقام لینے کے بجائے ان کے لئے مغفرت کی دعا کی، عروہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ عفو و درگذر کی صفت حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ میں اخیر وقت تک موجود تھی[۴] ۔

اطاعت رسول (ﷺ) کا حال غزوۂ خندق کے سلسلہ میں آپ پڑھ چکے ہیں کہ صحابہؓ میں ایک شخص بھی مشرکین کے لشکر میں جانے کی ہمت نہ کرتا تھا، لیکن حضرت حذیفہؓ گئے اور آنحضرت ﷺ سے جنت کی بشارت حاصل کی۔

ایک مرتبہ راستہ میں آنحضرت ﷺ سے ملاقات ہوئی اور آپ ان کی طرف بڑھے تو بولے میں جنبی ہوں، فرمایا مومن نجس نہیں ہوسکتا[۵] ۔

آنحضرت ﷺ کے ساتھ کھانا کھانے کی سعادت حاصل ہوتی تو پہلے خود نہ شروع کرتے بلکہ آنحضرت ﷺ ابتداء فرماتے تھے[۶] ۔

رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں تقرب وخصوصیت کا یہ عالم تھا کہ ایک مرتبہ آنحضرت ﷺ نے ان کے سینہ سے ٹیک لگائی[۷] ۔ ایک مرتبہ آزار کی حد بتائی تو ان کی پنڈلی دست مقدس سے پکڑی[۸] ۔ غزوۂ خندق کی رات کو مشرکین کی خبر لائے تو اپنا کمبل اڑھایا، اور

---

۱ ایضاً ص ۳۸۵، ۴۰۱　۲ ایضاً۔ ص ۳۸۹　۳ ایضاً۔ ص ۳۸۹، ۳۹۴　۴ صحیح بخاری جلد ۲۔ ص ۵۸۱

۵ مسند۔ ص ۳۸۴　۶ ایضاً ۳۸۳　۷ ایضاً ص ۳۹۱　۸ ایضاً ص ۳۸۲

اپنی سواری پر بٹھایا[1]۔ ایک رات اپنے حجرہ میں رکھا ان کا بیان ہے کہ آنحضرت ﷺ نماز کے لئے اٹھے تو لحاف کا ایک کنارہ خود اوڑھے تھے اور دوسرا حضرت عائشہؓ پر پڑا تھا اور وہ نسوانی مجبوری کی وجہ سے نماز کو نہ اٹھ سکیں[2]۔

آنحضرت ﷺ کی خدمت میں آتے تو بسا اوقات ظہر، عصر، مغرب، عشاء کی نمازیں آپ کے ساتھ پڑھتے اور اتنے عرصہ تک شرف صحبت سے مشرف رہتے[3]۔

آنحضرت ﷺ کی خدمت کرتے، اور طہارت کے لئے پانی دیتے تھے[4]۔

ایک روز ان کی والدہ نے کہا کہ تم آنحضرت ﷺ کی خدمت میں کب سے نہیں گئے انہوں نے مدت بیان کی تو بہت خفا ہوئیں اور سخت سست کہا بولے اچھا چھوڑ یئے جاتا ہوں، اور مغرب کی نماز آنحضرت ﷺ کے ساتھ پڑھتا ہوں اور اپنے اور آپ کے لئے استغفار کراتا ہوں چنانچہ خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور نماز پڑھ کر آپ کے پیچھے ہوئے، آپ نے مڑ کر دیکھا تو یہ نظر آئے پوچھا کون حذیفہؓ! فرمایا غفر اللہ لک و لامک[5]۔ خدا تجھے اور تیری ماں دونوں کو بخشے۔

تمام لوگوں سے اچھی طرح ملتے لیکن بیوی سے سخت گفتگو کرتے، اس کا احساس ہوا تو آنحضرت ﷺ سے عرض کی ارشاد ہوا کہ تم استغفار کیا کرو[6]۔

غصہ کم آتا تھا لیکن جب احکام شرع پامال ہوتے دیکھتے تو ان کے غیض وغضب کی کوئی انتہا نہ رہتی تھی، مدائن میں کسی جگہ پانی مانگا ایک رئیس نے چاندی کے برتن میں لا کر پیش کیا۔ تو انہوں نے جھنجلا کر پیالہ اس پر کھینچ مارا اور فرمایا کیا میں نے تم کو تنبیہ نہیں کر دی تھی کہ رسول اللہ ﷺ نے سونے چاندی کے برتنوں کے استعمال کی ممانعت کی ہے[7]۔

بغض و کینہ دیر تک قائم نہ رکھتے جن لوگوں سے شکر رنجی ہو جاتی تھی ان سے جلد صاف ہو جاتے تھے اصحاب عقبہ میں سے ایک صاحب سے کسی معاملہ میں بگاڑ ہو گیا تھا اور بول چال ترک ہو گئی تھی لیکن حضرت حذیفہؓ نے خود ہی چھیڑ کر گفتگو کی اور بالآخر ان کو بھی اپنا طرز عمل بدلنا پڑا[8]۔

استغناء کے واقعات اوپر مذکور ہو چکے ہیں طبعاً بڑے فیاض اور سیر چشم تھے، کوئی کھانے کے وقت پہنچ جاتا تو اس کو شریک کر لیتے[9]۔

---

۱ ایضاً ص ۳۹۳ ۲ ایضاً ص ۴۰۰ ۳ ایضاً ص ۳۹۲ ۴ مسند ص ۳۹۱۔ ترمذی۔ ۶۲ ۵ مسند جلد ۵۔ ص ۳۹۲
۶ ایضاً ص ۳۹۶ ۷ ایضاً ص ۳۹۰ ۸ ایضاً ص ۳۹۶ ۹ ایضاً۔ ص ۳۹۶

مذکورہ بالا محاسن ومکارم کی بناء پر حضرت عمرؓ ان کا بڑا احترام کرتے تھے جس جنازہ پروہ نماز پڑھتے خود بھی پڑھتے اور جس پروہ نماز نہ پڑھتے حضرت عمرؓ بھی نہ پڑھتے تھے[1]۔

ایک مرتبہ حضرت عمرؓ نے صحابہؓ سے فرمایا کہ اپنی اپنی تمنائیں پیش کیجئے سب نے کہا کہ زروجواہر سے بھرا ہوا ایک گھر ملتا اوراس کو خدا کی راہ میں خرچ کردیتے، حضرت عمرؓ نے کہا میری تمنا تو یہ ہے کہ مجھ کو ابوعبیدہؓ، معاذ بن جبل اور حذیفہؓ بن یمان جیسے لوگ ملیں اوران کو سلطنت کے عہدے تفویض کروں[2]۔



---

[1] اسد الغابہ جلد ا۔ص ۳۹۱ [2] ایضاً۔ص ۳۹۲

# حضرت زیدؓ بن سعنہ

زید نام ، بنی اسرائیل سے تھے، اور یہود میں بہت بڑے حبر (عالم) شمار ہوتے تھے، آنحضرت ﷺ مدینہ تشریف لائے تو صورت دیکھتے ہی ان کو آپ کی نبوت کا یقین ہوگیا توراۃ میں نبوت کی جو علامات مذکور ہیں اُن سے تطبیق دی تو صرف دو باتوں کی کمی محسوس ہوئی جن کا تعلق اخلاق سے تھا، اورانہی کی تحقیق پر ان کا ایمان لانا موقوف تھا۔

چنانچہ ایسا اتفاق ہوا کہ ایک روز دربار نبوی میں ایک سوار پہنچا کہ فلاں گاؤں کے لوگ کے مسلمان ہوگئے لیکن قحط زدہ ہیں، آپ سے کچھ امداد ہو سکے تو دریغ نہ کیجئے۔ شہنشاہ مدینہ کے پاس نام خدا کے سوا اور کیا تھا۔ زیدؓ کو اب آزمائش کا موقع ملا، توراۃ میں پیغمبر کی دو علامتیں مذکور ہیں، ایک یہ کہ اس کا علم اس کے غیظ وغضب پر سبقت کرتا ہے، اور دوسری یہ کہ جاہلانہ حرکتوں کا جواب تحمل سے دیتا ہے زیدؓ علم کے ساتھ مال ودولت سے بھی بہرہ مند تھے۔

حضور کی خدمت میں آئے اور کہا "محمد اگر چاہو تو فلاں باغ کے چھوہارے اتنی مدت کے لئے میرے ہاتھ رہن کرو۔ آپ نے ۸۰ دینار (۴۰۰ روپے) پر چھوہاروں کی ایک معین مقدار رہن کردی اور روپیہ سوار کے حوالہ کیا۔

ایک روز آنحضرت ﷺ ایک انصاری کے جنازہ پر تشریف لائے، حضرت ابوبکرؓ وعمرؓ بھی ساتھ تھے، نماز سے فارغ ہوئے تو زیدؓ نے میعاد ختم ہونے سے قبل ہی تقاضہ شروع کیا اور نہایت سختی کی چادر اور قمیض کا دامن پکڑا پھر آپ کی طرف گھور کر دیکھا اور کہا محمد میرا حق نہ دو گے؟ خدا کی قسم عبدالمطلب کی اولاد ہمیشہ کی نادہند ہے۔

یہ جملہ سن کر حضرت عمرؓ کو طیش آگیا، بولے خدا کے دشمن! میرے سامنے رسول اللہ ﷺ کو یہ باتیں کہتا ہے خدا کی قسم وار خالی جانے کا احتمال نہ ہوتا تو ابھی تیرا سر اڑا دیتا، آنحضرت ﷺ حضرت عمرؓ کی طرف دیکھ کر مسکرائے اور فرمایا "یہ بات زیبا نہیں تم ان کا قرض ادا کرنے کی فکر کرو، ان کو لے جا کر روپے دو، ۲۰ صاع اور زیادہ دینا جو اس خفگی کا جرمانہ ہے،" زیدؓ نے حضرت عمرؓ سے روپیہ لیا، اور چونکہ ان دونوں وصفوں کی اب تصدیق ہوگئی تھی، اس لئے کلمۂ توحید پڑھ کر فوراً مسلمان ہوگئے۔

**غزوات** : اکثر غزوات میں شامل ہوئے۔

**وفات** : غزوہ تبوک میں مدینہ واپس ہوتے وقت شہادت نصیب ہوئی، اس غزوہ میں نہایت شجاعت سے لڑے تھے، صاحب اصابہ لکھتے ہیں :

**استشهد فی غزوة تبوک مقبلا غیر مدبر**[1]۔



[1] اصابہ۔ جلد ۳۔ ص ۲۸

# حضرت سعدؓ بن حبتہ

**نام ونسب :**

سعد نام ہے۔ ابن حبتہ عرف ، قبیلہ بجیلہ سے ہیں اور عمرو بن عوف کے حلیف ہیں۔ سلسلہ نسب یہ ہے :

سعد بن بجیر بن معاویہ بن نفیل بن سدوس بن عبد مناف بن ابی اسامہ بن کلمہ ابن سعد بن عبداللہ بن قذاذ بن معاویہ بن زید بن غوث بن انمار بن اراش۔

والدہ کا نام حبتہ بنت مالک تھا، اور قبیلہ عمرو بن عوف سے تھیں۔ اسلام کا زمانہ پایا اور مسلمان ہوئیں۔

**اسلام :** حضرت سعدؓ بھی ان کے ساتھ اسلام لائے۔

**غزوات :** غزوہ بدر اور احد میں کم سنی کی وجہ سے شریک نہ ہو سکے [1]۔ غزوہ خندق میں شرکت کی اس وقت ۱۵ برس کا سن تھا، نہایت جوش سے لڑے آنحضرت ﷺ نے پوچھا تمہارا کیا نام ہے۔ بولے "سعد بن حبتہ" فرمایا اسعد اللہ جدک ،خدا تمہیں خوش نصیب کرے پھر پاس بلا کر ان کے سر پر اپنا ہاتھ پھیرا [2]۔

۶ھ میں غابہ نامی ایک مقام پر غزوہ کے لئے گئے یہاں آنحضرت ﷺ کی ۲۰ اونٹنیاں چرنے کے لئے گئی تھیں عیینہ بن حصن کے ۴۰ سوار آکر ان کو ہانک لے گئے ایک شخص دوڑتا ہوا مدینہ آیا، کھڑے ہو کر فریاد کی الـفـزع الفزع آنحضرت ﷺ نے آواز سن کر سواروں کو امداد کے لئے بھیجا لیکن سواروں کی روانگی سے قبل عمرو بن عوف میں آواز پہنچ گئی تھی، اور وہاں سے ابو قتادہؓ اور سعد بن حبتہ وغیرہ روانہ ہو چکے تھے، موقع پر پہنچ کر مقابلہ ہوا، ابو قتادہ نے سعد پر حملہ کیا اور ابن حبتہ نے اس کو مار کر گرا دیا [3]۔

مصنف اصابہ نے اس واقعہ کو احد سے متعلق بتایا ہے لیکن وہ ابن کلبی کی روایت ہے اور بخاری و مسلم کے علاوہ تمام کتب سیر کے خلاف ہے غزوہ ذی قرد کے (ہیرو) حضرت سلمہؓ بن اکوع ہیں جن سے صحیح مسلم میں ایک طویل روایت منقول ہے اس کا ایک فقرہ یہ ہے :

فو اللہ مایشنا الاثلٰث لیال حتی خرجنا الیٰ خیبر مع رسول اللہ ﷺ [4]۔

غزوہ ذی قرد کے بعد ۳ دن بھی نہ گزرے تھے کہ آنحضرت ﷺ کے ساتھ خیبر کی لڑائی پر ہم لوگ روانہ ہوئے۔

---

[1] استیعاب۔ جلد ۲۔ ص ۵۶۹ و قسم اول اصابہ۔ جلد ۳۔ ص ۲۷ [2] اسد الغابہ۔ جلد ۶۔ ص ۲۷۰ [3] طبقات ابن سعد۔ جلد ۲۔ ص ۵۸۔ [4] مسلم۔ جلد ۲۔ ص ۱۰۱

صحیح بخاری سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے، باب غزوہ ذات القرد میں ہے:

وھی الغزوۃ التی اغاروا علی لقاح النبی ﷺ قبل خیبر بثلاث[1]

ذی قرد وہ غزوہ ہے جس میں کفار نے آنحضرت ﷺ کی اُونٹنیوں پر خیبر سے ۳ روز قبل لوٹ ڈالی تھی۔

مسلم کی روایت میں ایک اور جملہ مذکور ہے۔

ثم قدمنا المدینۃ فبعث رسول اللہ ﷺ بظھرہ مع رباح غلام رسول اللہ ﷺ وانا معہ[2]

ہم (یعنی سلمہ) حدیبیہ سے مدینہ آئے تو آنحضرت ﷺ نے اپنی اونٹنیاں رباح کے ہاتھ جو آپ کے غلام تھے (غابہ) روانہ کیں میں بھی رباح کے ساتھ چلا۔

ان روایتوں سے حسب ذیل باتوں پر روشنی پڑتی ہے۔

۱۔ غزوہ غابہ، حدیبیہ کے بعد ہوا۔

۲۔ حضرت سلمہؓ لڑائی اور لوٹ سے پہلے غابہ میں موجود تھے۔

۳۔ غزوۂ غابہ کے ۳ دن بعد خیبر کی مہم پیش آئی۔

اس سے معلوم ہوا کہ یہ واقعہ ۶ھ یا ۷ھ کا ہے کیونکہ صلح حدیبیہ ۶ھ اور خیبر اوئل ۷ھ میں پیش آیا تھا اس لئے اس کو غزوہ احد ملحق سمجھنا کسی طرح صحیح نہیں۔

**وفات**: عہد نبوت کے بعد کوفہ میں اقامت کی اور یہیں انتقال کیا حضرت زید بن ارقمؓ نے نماز جنازہ پڑھائی اور تکبیریں کہیں۔

**اولاد**: ۳ بیٹے اور ایک لڑکی یادگار چھوڑی، فقہ حنفی کے دستِ راست اور اسلام کے سب سے پہلے قاضی القضاۃ حضرت امام ابو یوسف انہی کی اولاد ہیں[3]۔

## فضل وکمال:

روایتیں بہت کم ہیں، آنحضرت ﷺ کے علاوہ حضرت علیؓ اور حضرت زید بن ارقم سے بھی حدیثیں سنی تھیں، راویوں میں ان کے ایک بیٹے نعمان ہیں۔



---

[1] بخاری۔ جلد ۲۔ ص ۶۰۳۔ [2] مسلم۔ جلد ۲۔ ص ۹۹۔ [3] اصابہ۔ جلد ۳۔ ص ۲۷۔

# حضرت سمرہؓ بن جندب

**نام ونسب :**

سمرہ نام، ابوعبدالرحمٰن کنیت، سلسلہ نسب یہ ہے :

سمرہ بن جندب بن ہلال بن حریج بن مراہ بن حزن بن عمرو بن حابر بن ذوالریاستین خشین بن لای بن عاصم (عصیم) بن شمخ بن فزارہ ابن ذیبان بن بغیض بن ریث بن غطفاان۔

حضرت سمرہؓ کے باپ ان کی صغر سنی میں فوت ہوئے ماں ان کو لے کر مدینہ آئیں اور انصار میں نکاح کا پیام دیا لیکن شرط یہ پیش کی کہ شوہر پر میری اور سمرہ دونوں کی کفالت ضروری ہوگی، مری بن شیبان بن ثعلبہ نے اس کو منظور کیا، اور عقد ہو گیا، سمرہؓ نے انہی کے ظلِ عاطفت میں تربیت پائی۔

**اسلام :** ہجرت کے بعد مسلمان ہوئے۔

**غزوات :** کم سنی کی وجہ سے بدر میں شرکت نہ کی احد میں انصار کے لڑکے معائنہ کی غرض سے آنحضرت ﷺ کے سامنے پیش ہوئے تو آنحضرت ﷺ نے ایک لڑکے کو جنگ کے قابل سمجھ کر میدان میں جانے کی اجازت دے دی اور سمرہؓ نے کہا آپ ان کو اجازت دیتے ہیں حالانکہ میں ان سے طاقتور ہوں، اور یقین نہ ہو تو کشتی لڑا کر دیکھ لیجئے آنحضرت ﷺ نے کشتی کا حکم دیا جس میں سمرہؓ نے اپنے مقابل کو اٹھا کر دے ٹپکا آپ نے یہ دیکھ کر ان کو بھی میدان جنگ میں جانے کی اجازت دے دی۔

احد کے بعد تمام غزوات میں شریک ہوئے۔

عہد نبوی مدینہ میں بسر کیا، بعد میں بصرہ کی سکونت اختیار کی، ۵۰ھ میں جب مغیرہؓ بن شعبہ والی کوفہ کا انتقال ہو گیا، اور زیاد بن سمیہ بصرہ کے ساتھ کوفہ کا بھی والی ہو گیا، تو اس نے حضرت سمرہؓ کو اپنا نائب مقرر کیا۔ وہ بصرہ اور کوفہ میں ٦۔٦ ماہ رہتا تھا، حضرت سمرہؓ بھی دونوں جگہ قیام فرماتے وہ بصرہ آتا تو یہ کوفہ اور وہ کوفہ پہنچتا تو یہ بصرہ چلے جاتے تھے۔

زیاد کا عہد حکومت ہر حیثیت سے یادگار رہے گا۔ اس کے عہد میں امن وامان کا اس درجہ اہتمام تھا کہ کسی قسم کی شورش بصرہ اور کوفہ میں نشو ونما نہ پاسکی، انقلاب پسندوں کا ایک گروہ جو زمانہ قدیم سے موجود تھا، اس نے ایک مرتبہ سر اُٹھایا تو اچھی طرح اس کی سرکوبی کی گئی۔

خوارج جن کا ظہور جناب امیر رضی اللہ عنہ کے عہد مبارک میں ہوا نہایت مفسد اور شورہ پشت تھے، باوجود اس کے کہ حضرت امیر رضی اللہ عنہ سے جنگ نہروان میں ان کو شکست ہوئی اور ان کے بڑے بڑے بہادر مارے گئے، لیکن پھر بھی پورے طور پر ان کا استیصال نہ ہوسکا، وقتاً فوقتاً سرکشی کرتے اور علم بغاوت بلند کرتے تھے، بصرہ اور کوفہ ان کے مرکز تھے۔ زیادہ کو ان کے قلع قمع کرنے کی بڑی فکر تھی، حسن اتفاق سے سمرہؓ بھی اس کے ہم خیال تھے، اس بناء پر سمرہؓ نے خوارج کے قتل کا بالکل تہیہ کرلیا[1]۔ صاحب اسد الغابہ لکھتے ہیں[2]۔

**کان اذا اتی بواحد منهم قتله ویقول شر قتلیٰ تحت ادیم السماء یکفرون المسلمین ویسفکون الدماء۔**

سمرہؓ کے پاس جو خارجی آتا قتل کراتے اور کہتے کہ آسمان کے نیچے یہ سب سے بدتر مقتول ہیں کیونکہ مسلمانوں کو کافر کہتے ہیں اور خونریزی کرتے ہیں۔

خوارج اسی شدت اور عداوت کی وجہ سے حضرت سمرہؓ کو برا کہتے ہیں اور ان کی روش پر اعتراض کرتے تھے ان کے مقابلہ میں فضلائے بصرہ کا ایک گروہ جس میں ابن سیرین اور حسن بصری بھی شامل تھے۔ ان کی تعریف کرتا اور ان کی طرف سے جواب دیتا تھا۔

رمضان ۵۳ھ میں جب زیاد نے وفات پائی تو نظام حکومت میں بھی کچھ تغیر ہوا، بصرہ اور کوفہ دو جداگانہ صوبے قرار پائے اور دونوں کے الگ الگ والی مقرر ہوئے، حضرت سمرہؓ بصرہ کے والی مقرر ہوئے، جو کم وبیش ایک سال تک اس منصب پر رہے۔ اور ۵۳ھ میں امیر معاویہؓ کے حکم سے معزول ہوئے۔

**وفات** : ۵۴ھ میں انتقال کیا جسم میں سردی سما گئی تھی، علاج کے لئے گرم پانی کی دیگ پر عرصہ تک بیٹھے رہے لیکن کوئی فائدہ نہیں ہوا، آخر اس نے مرض الموت کی صورت اختیار کرلی ایک روز شدت سے سردی محسوس ہوئی آتش دانوں میں آگ جلوا کر چاروں طرف رکھوائی لیکن کچھ افاقہ نہ ہوا، فرمایا گیا بتلاؤ کہ پیٹ کی کیا حالت ہے غرض اس بے چینی میں دیگ پر بیٹھے اور کھولتے پانی میں گر کر انتقال فرما گئے۔ آنحضرت ﷺ نے حضرت ابوہریرہؓ، ابومحذورہؓ اور سمرہؓ سے ایک موقع پر فرمایا تھا کہ تم تینوں میں سب کے بعد مرنے والا آگ میں جل کر مرے گا۔ چنانچہ حضرت سمرہ کی وفات سے اس پیشنگوئی کی تصدیق ہوگئی[3]۔

---

[1] طبری۔ جلد ۷۔ صہ ۹۱۔ [2] اسد الغابہ۔ جلد ۲۔ ص ۳۵۴۔ [3] طبقات ابن سعد۔ جلد ۶۔ ص ۲۲۔ واسد الغابہ۔ جلد ۲۔ ص ۳۵۵۔ واستیعاب۔ جلد ۲۔ ص ۵۸۰۔

**اولاد :** اولاد کی صحیح تعداد معلوم نہیں اور دو لڑکوں کے نام یہ ہیں سلیمان ۔ سعد ۔

## فضل وکمال :

حضرت سمرہؓ فضلائے صحابہ میں تھے ۔ اور باوجود یہ کہ عہد نبوت میں صغیر السن تھے سینکڑوں حدیثیں یاد تھیں استیعاب میں ہے [1] ۔

**کان من الحفاظ المکثرین عن رسول اللہ ﷺ**

وہ حدیث کے حافظ اور آنحضرت ﷺ سے کثیر روایت کرتے تھے ۔

تہذیب التہذیب میں ہے کہ ان کی احادیث کا ایک بڑا نسخہ ان کے بیٹے کے پاس تھا [2] ۔ سیرین کہتے ہیں کہ یہ رسالہ علم کے بہت بڑے حصہ پر مشتمل تھا [3] ۔

حضرت سمرہؓ کو احادیث یاد رکھنے میں خاص اہتمام تھا ۔ حافظہ غیر معمولی تھا جس بات کا ارادہ کرتے یاد ہو جاتی تھی ، آنحضرت ﷺ نماز میں دو جگہ ٹھہرا کرتے تھے ایک تکبیر کے بعد جب **سبحانک اللّٰھم** پڑھتے ۔ دوسرے "**ولا الضالین**" کے بعد آمین کہتے یہ حضرت سمرہؓ کو یاد تھا اور وہ اس پر عامل بھی تھے ۔ حضرت عمران بن حصینؓ جوان سے معمر تھے بھول گئے تھے ۔ سمرہؓ نے نماز میں اس پر عمل کیا تو معترض ہوئے ۔ حضرت ابی بن کعبؓ کو مدینہ خط لکھا گیا انہوں نے جواب دیا سمرہؓ کو ٹھیک یاد ہے [4] ۔

اسی طرح خطبہ میں ایک حدیث روایت کی ثعلبہ بن عباد عبدی موجود تھے ، کہتے ہیں کہ جب دوبارہ بیان کی تو الفاظ میں کہیں بھی تفاوت نہ تھا [5] ۔ باینہمہ قوت حفظ ، روایت حدیث میں محتاط تھے ، مسند احمد میں ہے ۔

**انہ لیمنعی ان اتکلم بکثیر مما کنت اسمع من رسول اللہ ﷺ ان ھٰھنا من ھو اکثر منی وکنت لیلتئذٍ غلاماً دانی کنت لاحفظ مااسمع منہ ۔** (مسند ۔ جلد ۵ ۔ ص ۱۹)

میں نے آنحضرت ﷺ سے بہت کچھ سنا لیکن اس کو بیان کرنے میں اکابر صحابہ کا ادب مانع ہوتا ہے یہ لوگ مجھ سے عمر میں بڑے ہیں ، میں آنحضرت ﷺ کے زمانہ میں لڑکا تھا ، تاہم جو کچھ سنتا تھا یاد رکھتا تھا ۔

---

۱ استیعاب ۔ جلد ۲ ۔ ص ۲۷۹ ۔ ۲ تہذیب ۔ جلد ۴ ۔ ص ۱۹۸ ۔ ۳ اسد الغابہ ۔ جلد ۲ ۔ ص ۳۵۴ ۔
۴ مسند ۔ جلد ۵ ۔ ۵ ایضاً ۔ ص ۱۶ ۔

کبھی کبھی احادیث روایت کرتے اور کسی کو کوئی شبہہ ہوتا تو اس کا جواب دیتے تھے۔
ایک شخص نے آنحضرت ﷺ کے ایک معجزہ کو سنا اور پوچھا کہ کیا کھانا زیادہ ہو گیا تھا؟ بولے تعجب کی کیا بات ہے؟ لیکن وہاں (آسمان) کے سوا اور کہیں سے نہیں بڑھا تھا[۱]۔

حضرت سمرہؓ نے آنحضرت ﷺ اور حضرت ابوعبیدہؓ بن جراح سے روایتیں کی ہیں۔ کتابوں میں ان کی سند سے کل (۱۲۳) حدیثیں مندرج ہیں، راویوں کے نام حسب ذیل ہیں۔

حضرت عمرانؓ بن حصین، شعبی، ابن ابی لیلیٰ، علی بن ربیعہ، عبداللہ بن بریدہ، حسن بصری، ابن سیرین، مطرف بن شخیر، ابوالعلاء، ابورجاء، قدامہ بن دبرہ، زید بن عقبہ، ربیع بن عمیلہ، ہلال بن لیاف ابونضرۃ العبدی، ثعلبہ بن عباد۔

**اخلاق** : حضرت سمرہؓ میں بہت سی اخلاقی خوبیاں تھیں۔ وہ نہایت امانت دار، راست گو اور بہی خواہِ اسلام تھے[۲]۔

پچھنا لگانا آنحضرت ﷺ کی سنت ہے اس پر عملدر آمد کرتے تھے[۳]۔

عرب میں احنف نامی ایک شخص نے ایک خاص قسم کی تلوار ایجاد کی تھی جو حنیفیہ کے نام سے مشہور تھی، آنحضرت ﷺ کے پاس اسی قسم کی تلوار تھی، سمرہؓ نے اس کی نقل بنوائی ان کے شاگردوں میں ابن سیرین نے بھی اس کی نقل لی تھی[۴]۔

آنحضرت ﷺ نماز مین جیسا کہ آپ نے اوپر پڑھا دو جگہ سکوت کرتے تھے حضرت سمرہؓ کا بھی اس پر عمل تھا[۵]۔



۱؎ مسند۔ص ۱۸۔ ۲؎ استیعاب۔جلد ۲۔ص ۵۷۹۔ ۳؎ مسند۔جلد ۵۔ص ۱۸۔ ۴؎ ایضا۔ص ۲۰۔
۵؎ ایضا۔جلد ۵۔ص ۲۳۔

# حضرت طلحہؓ بن البراءؓ

طلحہ نام، قبیلہ عمرو بن عوف کے حلیف اور خاندان بلی سے ہیں، نسب نامہ یہ ہے [1]:
طلحہ بن براء بن عمیر بن دبرہ بن ثعلبہ بن غنم بن سری بن سلمہ بن انیف۔

ان کا آغاز شباب تھا کہ آنحضرت ﷺ نے مدینہ کو ہجرت فرمائی، طلحہؓ قریب آئے اور آپ کے ہاتھ پاؤں چوم کر کہا کہ مجھ کو جو جی چاہے حکم دیجئے تعمیل میں کوتاہی نہ ہوگی۔ آنحضرت ﷺ متعجب ہوئے اور ہنس کر فرمایا جاؤ اور اپنے باپ کو قتل کردو، وہ اس کے لئے آمادہ ہوگئے، چلنے لگے تو واپس بلایا کہ میں قطع رحم کے لئے معبوث نہیں ہوا ہوں۔

**وفات** : اسی زمانہ میں بیمار پڑے آنحضرت ﷺ عیادت کو تشریف لائے واپس ہوئے تو گھر والوں سے کہا کہ صحت کی طرف سے ناامیدی ہے مریں تو فوراً خبر کرنا۔

شب کو انتقال ہوا وفات سے کچھ پہلے گھر والوں سے کہا کہ آنحضرت ﷺ کو خبر کرنے کی ضرورت نہیں رات کا وقت ہے کہیں ایسا نہ ہو کہ راستہ میں کوئی جانور کاٹ کھائے اور کوئی حادثہ پیش آئے اس لئے مجھ کو تم ہی لوگ دفن کردینا۔ صبح کو آنحضرت ﷺ کو اطلاع ہوئی تو صحابہؓ کو لے کر قبر پر تشریف لائے نماز جنازہ پڑھی، اور ہاتھ اٹھا کر کہا ''خدایا طلحہ سے اس طرح مل کہ تو ان سے اور وہ تجھ سے ہنستے ہوئے ملیں''۔

وفات کے وقت خود نوعمر تھے، اولاد کیا چھوڑتے؟ ہاں بوڑھے ماں باپ کو چھوڑ گئے جن کی قسمت میں جوان بیٹے کا صدمہ اُٹھانا مقدر ہو چکا تھا۔

**اخلاق** : جوش ایمان، جوش اطاعت، حب رسول ﷺ اور بارگاہ نبوت میں مقبولیت کی شہادتیں اوپر گذر چکی ہیں۔



---

[1] ماخوذ از کتب رجال وابوداؤد۔

# حضرت عاصم بن عدیؓ

عاصم نام ہے۔ ابوعمرو کنیت قبیلہ قضاعہ کے خاندان بلی سے ہیں۔ نسب نامہ یہ ہے :
عاصم بن عدی بن الجد بن العجلان بن حارثہ بن ضبیعہ بن حرام بن جعل بن عمرو بن ودم ابن ذبیان بن ہمیم بن ذہل بن بلی البلوی۔

قبیلہ عجلان کے سردار اور معن بن عدی کے بھائی تھے۔

**اسلام :** ہجرت کے بعد مسلمان ہوئے۔

**غزوات :** بدر کی شرکت کے لئے آنحضرت ﷺ کے ساتھ چلے، مسجد ضرار تک پہنچے تھے کہ منافقین کے متعلق آنحضرت ﷺ کو خبر ملی تو آپ نے ان کو قباء اور عوالی کا امیر بنا کر واپس کیا اور بدرین کے ساتھ غنیمت میں ان کا بھی حصہ لگایا۔

احد، خندق اور تمام غزوات میں شرکت کی۔

حضرت عویمر عجلانی جن کے متعلق آیت لعان نازل ہوئی تھی۔ ان کی بابت آنحضرت ﷺ سے انہی نے سوال کیا تھا۔

**وفات :** ۴۵ھ (امیر معاویہؓ کے زمانہ خلافت) میں انتقال کیا، اس وقت ان کا سن ۱۱۵ اور ۱۲۰ سال کے درمیان تھا۔ گھر کے لوگوں نے نوحہ کرنا چاہا تو منع کر دیا۔

**اولاد :** ابوالبداح اور سہلہ دو اولاد یادگار چھوڑیں سہلہ حضرت عبدالرحمٰنؓ ابن عوف کو کہ قبیلہ بنوزہرہ کے ممتاز بزرگ اور عشرہ مبشرہ میں شامل تھے منسوب تھیں[1]۔

**حلیہ :** حلیہ مفصل معلوم نہیں، طبری میں ہے کہ کوتاہ قد تھے۔

## فضل وکمال :

آنحضرت ﷺ سے ۶ حدیثیں روایت کیں، سہلؓ بن سعد، شعبی اور صاحبزادے ابو البداح راویوں میں ہیں۔



---

[1] طبقات ابن سعد۔ جلد ۳۔ ق اول۔ ص ۹۰

# حضرت عبداللہؓ بن انیس جہنی

## نام ونسب :

عبداللہ نام، ابو یحییٰ کنیت قبیلہ قضاعہ سے ہیں، سلسلہ نسب یہ ہے :

عبداللہ ابن انیس بن اسعد بن حرام بن خبیب بن مالک بن غنم بن کعب بن تیم بن نفاثہ بن ایاس بن یربوع ابن برک بن دبرہ برک بن دبرہ کی اولاد قبیلہ جہینہ میں مل گئی تھی اس لئے جہنی کے نام سے مشہور ہوئی، حضرت عبداللہؓ اسی سبب سے جہنی کہلاتے ہیں۔

**اسلام** : عقبہ ثانیہ سے پہلے مسلمان ہوئے اور مکہ جا کر آنحضرت ﷺ سے بیعت کی اور وہیں مقیم ہو گئے، پھر مہاجرین کے ساتھ مدینہ کی طرف ہجرت کی، اس لئے مہاجری انصاری کہلاتے ہیں۔ جوش ایمان شروع ہی سے بہت تھا، مدینہ میں حضرت معاذ بن جبلؓ کے ہمراہ جا کر بنوسلمہ کے بت توڑے[1]۔

**غزوات** : بدر اُحد اور بعد کے غزوات میں شامل ہوئے، خلد بن نبیح عنبری اسلام کا ایک دشمن تھا۔ آنحضرت ﷺ نے ان کے ذریعہ سے اس کو قتل کرایا[2]۔

آنحضرت ﷺ کے بعد شام کی سکونت اختیار کی بحر روم کے کنارے عسقلان کے قریب غزہ شام کا ایک ساحلی شہر ہے جو حدود مصر کے قریب واقع ہے اسی کو اپنا مسکن بنایا، مصر اور افریقہ بھی گئے (غالباً جہاد کے سلسلہ میں)

**وفات** : ۵۴ھ امیر معاویہؓ کے عہد خلافت میں انتقال فرمایا یہ ابوقتادہؓ کی وفات کے ۱۵ روز بعد کا واقع ہے بعض لوگوں نے ۸۰ھ کو سالِ وفات قرار دیا لیکن یہ صحیح نہیں امام بخاری نے اپنی تاریخ میں لکھا ہے کہ جب عبداللہؓ بن انیس بیمار ہوئے۔ تو اُم البنین بنت ابی قتادہ آئیں۔ اور کہا "چچا! ابا جان کو میرا اسلام پہنچا یئے گا۔ اس روایت میں ۱۵ روز بعد کی تصریح موجود ہے۔

**اولاد** : حسب ذیل اولاد چھوڑی، عطیہ، عمر وضمرہ، عبداللہ، خلدۃ۔

## فضل وکمال :

حضرت عبداللہؓ نہایت جلیل القدر صحابی ہونے کے باوجود صرف ۲۴ حدیثوں کے راوی ہیں۔ لیکن اس سے ان کے دامن فضل پر کوئی داغ نہیں لگتا اس سے بڑھ کر شرف اور کیا

---

[1] اسد الغابہ۔ جلد ۳۔ صفحہ ۱۲۰۔ [2] ابوداؤد۔

ہوسکتا ہے کہ خود حاشیہ نشینانِ نبوت ان کی طرف رجوع کرتے تھے۔ حضرت جابرؓ بن عبداللہ جیسے صحابی صرف ایک حدیث کے لئے ایک مہینہ کی مسافت طے کرکے ان کے پاس غزہ پہنچے تھے، صحیح بخاری میں اس واقعہ کا ذکر آیا ہے لیکن شہر کا نام مذکور نہیں ہے[1]۔

بعض روایتوں میں ہے کہ حضرت جابرؓ مصر گئے تھے اور وہاں جا کر ان سے حدیث سنی تھی، لیکن ہمارے خیال میں یہ راوی کی غلطی ہے، غزہ شام میں ہے، اور چونکہ مصر کی سرحد پر واقع ہے اس لئے راوی نے سمجھا کہ یہ حدود مصر میں داخل ہے۔ اور روایت میں بجائے غزہ کے مصر لکھ دیا۔

حضرت عبداللہؓ نے آنحضرت ﷺ اور حضرت عمرؓ سے حدیث روایت کی ہے راویوں میں بہت سے صحابہؓ اور تابعین ہیں بعض کے نام یہ ہیں۔

حضرت جابر بن عبداللہؓ، ابوامامہؓ، بسر بن سعیدؓ، عبداللہ بن ابی امیہ، عبدالرحمٰن وعبداللہ پسران کعب بن مالک، عبداللہ ومعاذ پسران عبداللہ بن حبیب، معنوی فرزندوں کے علاوہ صلبی اولاد بھی ان کے فضل وکمال کی خوشہ چین ہے۔

**اخلاق** : عبادت گذار تھے مسجد نبوی ﷺ سے مکان دور تھا۔ اس لئے یہاں روزانہ آنے سے معذور تھے ایک مرتبہ لیلۃ القدر میں جاگنا چاہتے تھے، لیکن اس کے لئے کوئی تاریخ متعین نہیں تھی اس لئے آنحضرت ﷺ سے درخواست کی کہ ایک تاریخ متعین کردیں تاکہ اس روز مسجد نبوی پہنچ کر شب بیداری کرسکوں؟ آپ نے رمضان کی ۲۳ ویں شب متعین کردی، چونکہ اس کی تعیین حضرت عبداللہؓ کی وجہ سے ہوئی تھی، اس لئے اہل مدینہ نے اس کی نسبت کے ساتھ ان کا نام لیلۃ الجہنی رکھ دیا[2]۔



---

[1] بخاری۔ جلد ۱۔ ص ۱۷۔ [2] اسد الغابہ۔ جلد ۳۔ ص ۱۲۰۔ واستیعاب۔ جلد ۱۔ ص ۲۴۷۔

# حضرت عبداللہؓ بن سلمہ

**نام ونسب :**

عبداللہ نام، ابومحمد کنیت، قبیلہ بلی سے تھے اور قبیلہ اوس میں عمرو بن عوف کے حلیف تھے، نسب نامہ یہ ہے :

عبداللہ بن سلمہ بن مالک بن حارثہ بن عدی بن الجد بن حارثہ ابن ضبیعہ ، والدہ کا نام انیسہ بنت عدی تھا۔

**اسلام :** ہجرت کے بعد مسلمان ہوئے۔

**غزوات :** بدر میں شرکت کی۔

**شہادت :** اور غزوہ احد میں شرف شہادت سے مشرف ہوئے، ابن الزبعری نے ان کو قتل کیا۔ شہداء کی تدفین کے لئے یہ انتظام ہوا کہ دو دو تین تین اشخاص ایک قبر میں رکھے جائیں، لیکن حضرت عبداللہؓ کی ماں نے خدمت اقدس میں آکر عرض کی کہ میری خواہش ہے کہ اپنے بیٹے کو اپنے مکان کے قریب دفن کروں۔ تاکہ مجھے کچھ اطمینان رہے۔ آنحضرت نے اجازت دی تو ان کی نعش ایک اونٹ پر رکھی گئی، حضرت مجذر بنؓ زیاد ان کے بڑے دوست تھے، اور اس سفر آخرت میں بھی ان کے رفیق ثابت ہوئے۔ اس لئے اسی اونٹ پر ان کی لاش بھی رکھی گئی اور دونوں کو ایک کمبل میں لپیٹ کر مدینہ بھیجا گیا۔ عبداللہؓ نہایت لحیم شحیم اور مجذرؓ دبلے پتلے آدمی تھے، اونٹ پر برابر اترے تو سب کو بڑا تعجب ہوا آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ یہ ان کے اعمال کا کرشمہ ہے۔

**فضل وکمال :** چونکہ اسلام کے ابتدائی زمانہ میں شہید ہوگئے اس لئے ان سے کوئی روایت منقول نہیں۔ شاعر تھے اور ان کی شاعری کی یادگاریں البتہ باقی ہیں۔

انا الذی قال اصلی من بلی　　اطعن بالصعدة حق تنشنی

لوگوں میں میرے ہی متعلق مشہور ہے کہ قبیلہ بلی سے ہوں چھوٹے نیزہ سے وار کرتا ہوں یہاں تک کہ وہ مڑ جاتا ہے۔

ولا یری مجذر ایضر قری[1]

''لیکن میں مجذر کو کوئی سخت کام کرتے نہیں دیکھتا''۔



---

[1] ماخوذ از اصابہ۔ جلد ۴۔ ص ۸۱۔ واسد الغابہ۔ جلد ۳۔ ص ۱۷۷۔ واستیعاب۔ جلد ۱۔ ص ۳۹۵۔

# حضرت عبداللہ بن سلامؓ

**نام ونسب :**

عبداللہ نام، ابو یوسف کنیت، حبر لقب، یہود مدینہ کے خاندان قینقاع سے تھے، جس کا سلسلہ نسب حضرت یوسف علیہ السلام پر منتہی ہوتا ہے۔ مختصراً آپ کا شجرہ نسب یہ ہے :

عبداللہ بن سلام بن حارث، قبیلہ خزرج میں ایک خاندان بنی عوف کے نام سے مشہور ہے، اس میں ایک شاخ کا نام قواتل ہے، حضرت عبداللہؓ اسی قواتل کے حلیف تھے۔

ایام جاہلیت میں ان کا نام حصین تھا لیکن آنحضرت ﷺ نے عبداللہ رکھا۔

**اسلام :** عبداللہؓ بن سلام اپنے بچوں کے لئے باغ میں پھل چننے گئے تھے کہ آنحضرت ﷺ مدینہ تشریف لائے اور مالک بن نجار کے محلّہ میں فروکش ہوئے اس کی خبر عبداللہؓ ابن سلام کو ہوئی تو پھل لے کر دوڑے ہوئے خدمت اقدس میں حاضر ہوئے۔ اور زیارت سے شرف اندوز ہوکر واپس گئے۔ آنحضرت ﷺ نے پوچھا کہ ہمارے اعزہ (انصار) میں سب سے قریب تر کس کا مکان ہے۔

حضرت ابوایوب انصاریؓ نے عرض کیا یارسول اللہ (ﷺ) میں سب سے قریب رہتا ہوں۔ یہ میرا گھر ہے اور یہ دروازہ ہے، آنحضرت ﷺ نے ان کے مکان کو اپنا مسکن بنایا۔ جب آپ کا مستقر متعین ہوگیا، تو عبداللہ بن سلامؓ دوبارہ خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ آپ سے تین باتیں دریافت کرتا ہوں جو انبیاء کے سوا کسی کو معلوم نہیں، آنحضرت ﷺ نے ان کا جواب دیا تو فوراً پکار اُٹھے **اشهد ان لاالٰه الاالله واشهد انک رسول الله** (ﷺ) اس کے بعد کہا کہ یہود ایک افترا پرداز قوم ہے اور میں عالم ابن عالم اور رئیس ابن الرئیس ہوں، آپ ان کو بلا کر میری نسبت دریافت کیجئے لیکن میرے مسلمان ہوجانے کی خبر نہ دیجئے گا۔

آنحضرت ﷺ نے یہود کو طلب فرما کر اسلام کی دعوت دی اور کہا عبداللہ بن سلام کون شخص ہیں؟ بولے ہمارے سردار اور ہمارے سردار کے بیٹے ہیں۔ فرمایا وہ مسلمان ہوسکتے ہیں جواب ملا کبھی نہیں حضرت عبداللہ بن سلامؓ مکان کے ایک گوشہ میں چھپے ہوئے تھے، آنحضرت ﷺ نے آواز دی تو کلمہ پڑھتے ہوئے، باہر نکل آئے، اور یہودیوں سے کہا ذرا خدا سے ڈرو تمہیں خوب معلوم ہے کہ یہ رسول ہیں اور ان کا مذہب بالکل سچا ہے۔ اور باایں ہمہ ایمان لانے پر آمادہ نہیں ہوتے، یہود کو خلاف توقع

جو خفت نصیب ہوئی اس نے ان کو مشتعل کر دیا، انہوں نے غصہ میں کہا کہ تم جھوٹے ہو، اور ہماری جماعت کے بدترین شخص ہو، اور تمہارا باپ بھی بدتر تھا۔ حضرت عبداللہؓ نے کہا رسول اللہ (ﷺ)! آپ نے دیکھا مجھ کو اسی کا خوف تھا[1]۔

**غزوات** : بدر اور احد کی شرکت کے متعلق اختلاف ہے۔ صاحب طبقات کے نزدیک خندق میں وہ شریک تھے، اس لئے انہوں نے صحابہؓ کے تیسرے طبقہ یعنی اصحاب خندق میں ان کا تذکرہ لکھا ہے خندق کے بعد جو معرکے پیش آئے ان میں بھی شامل ہوئے۔

حضرت عمرؓ کے سفر بیت المقدس میں حضرت عبداللہؓ ان کے ہمراہ تھے۔

باغیوں نے جب حضرت عثمانؓ کے مکان کا محاصرہ کر کے ان کے قتل کی تیاریاں کیں تو عبداللہ بن سلامؓ حضرت عثمانؓ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ اور کہا کہ آپ کی مدد کے لئے تیار ہوں فرمایا آپ کا مکان کے اندر رہنا ٹھیک نہیں باہر جا کر مجمع کو منتشر کیجئے حضرت عبداللہؓ باہر تشریف لائے اور ایک مختصر سی تقریر کی جس کا ترجمہ یہ ہے۔

لوگو! میرا نام جاہلیت میں فلاں تھا، (یعنی حصین) آنحضرت ﷺ نے عبداللہ رکھا۔ میرے متعلق قرآن مجید میں کئی آیتیں نازل ہوئیں۔ چنانچہ **شهد شاهد من بنی اسرائیل** اور **قل کفی بالله شهید ابینی و بینکم و من عنده علم الکتاب** میرے ہی شان میں اتری ہیں خدا کی تلوار اب تک نیام میں ہے اور فرشتوں نے تمہارے شہر کو کہ رسول اللہ ﷺ کا ہجرت گاہ ہے اپنا نشیمن بنالیا ہے پس ڈرو! خدا سے ڈرو! اور ان کو (حضرت عثمانؓ) قتل نہ کرو خدا کی قسم! اگر تم ان کے قتل پر کمر بستہ ہوئے تو تمہارے ہمسایہ فرشتے مدینہ چھوڑ دیں گے۔ اور خدا کی قسم وہ تلوار نکل پڑے گی، جو اس وقت تک نیام میں بند ہے اور جو پھر قیامت تک نیام میں واپس نہ جائے گی۔

لیکن سنگدلوں پر اس پرزور تقریر کا کچھ اثر نہ ہوا۔ بلکہ اس کے خلاف ان کی شقاوت اور زیادہ ترقی کر گئی بولے کہ "اس یہودی اور عثمانؓ دونوں کو قتل ڈالو[2]۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے اپنے زمانۂ خلافت میں جب کوفہ کو دارالخلافہ بنایا تو انہوں نے کہا کہ آپ رسول اللہ ﷺ کا منبر نہ چھوڑیئے ورنہ پھر اس کی زیارت نہ کر سکیں گے، حضرت علیؓ نے فرمایا وہ بے چارے نہایت نیک آدمی ہیں[3]۔

**وفات** : امیر معاویہؓ کے زمانہ خلافت میں ۴۳ھ میں مدینہ منورہ میں انتقال کیا۔

---

[1] صحیح بخاری۔ جلد ۱۔ ۵۵۵ و ۵۶۱ [2] صحیح ترمذی۔ ص ۶۲۸ [3] اصابہ۔ جلد ۲۔ ص ۳۲۱

**اولاد**: دو بیٹے یادگار چھوڑے، یوسف اور محمد دونوں آنحضرت ﷺ کے عہد میں پیدا ہوئے تھے، یوسف بڑے تھے، آنحضرت ﷺ نے ان کو اپنی گود میں بٹھایا، سر پر ہاتھ پھیرا اور یوسف نام رکھا[۱]۔

**حلیہ**: مفصل حلیہ معلوم نہیں، بڑھاپے میں ضعف کی وجہ سے عصا لے کر چلتے تھے، اور اس پر ٹیک لگاتے تھے[۲]۔ چہرہ پر خشوع کے آثار ہر وقت نمایاں رہتے تھے[۳]۔

## فضل وکمال:

تورات انجیل قرآن مجید اور احادیث نبوی سے ان کا سینہ بقعۂ نور بنا ہوا تھا۔ تورات پر جو عبور تھا، اس کے متعلق علامہ ذہبی تذکرۃ الحفاظ میں لکھتے ہیں[۴]۔

**"کان عبداللہ بن سلام عالم اهل الکتاب وفاضلهم فی زمانه بالمدینة"**

"عبداللہؓ بن سلام مدینہ میں اہل کتاب کے سب سے بڑے عالم تھے"۔

مسلمان ہو کر قرآن وحدیث پر توجہ کی اور حدیث میں مرجع کل بن گئے اس سے بڑھ کر شرف اور کیا ہوسکتا ہے کہ حضرت ابوہریرہؓ جو تمام صحابہؓ میں حدیث کے سب سے بڑے گنجینہ دار تھے ان سے حدیثیں دریافت کرتے تھے، حضرت ابوہریرہؓ ایک بار شام گئے اور کعب احبار سے یہ حدیث بیان کی کہ جمعہ میں ایک گھڑی ایسی ہے کہ بندہ اگر اس میں خدا سے کچھ مانگے تو اس کو ضرور دیتا ہے، اس پر کعب نے کچھ ردوقدح کی یہاں تک کہ اخیر میں حضرت ابوہریرہؓ کے موافق ہوگئے، حضرت ابوہریرہؓ نے مدینہ آکر عبداللہؓ بن سلام سے یہ واقعہ بیان کیا انہوں نے کہا کہ کعب نے جھوٹ کہا حضرت ابوہریرہؓ نے کہا کہ انہوں نے میرے قول کی طرف رجوع کرلیا تھا، پھر فرمایا جانتے ہو وہ وقت کونسا ہے، یہ سن کر ابوہریرہؓ ان کے پیچھے پڑ گئے، اور کہا کہ جلد بتلایئے، فرمایا عصر اور مغرب کے درمیان ابوہریرہؓ نے کہا یہ کیونکر ہوسکتا ہے عصر اور مغرب کے درمیان کوئی نماز ہی نہیں، فرمایا تم کو معلوم نہیں کہ آنحضرت ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص نماز کے انتظار میں بیٹھا رہتا ہے وہ گویا نماز ہی میں ہوتا ہے[۵]۔

باینہمہ جلالت قدر ان سے صرف ۲۵ روایتیں منقول ہیں۔ راویوں میں بعض صحابہؓ کرام بھی ہیں جن کے نام نامی یہ ہیں۔ انس بن مالکؓ زرارہ بنؓ اوفی ابوہریرہؓ، عبداللہؓ بن معقل عبداللہؓ بن حنظلہ تلامذۂ خاص کے نام حسب ذیل ہیں۔ خرشہ بن الحر، قیس بن عباد، ابواسلمہ بن عبدالرحمن حمزہ بن یوسف (پوتے) عمر بن محمد (پوتے) عوف بن مالک، ابو بردہ بن ابوموسیٰ ابوسعید المقبری، عبادہ الزرقی، عطاء بن یسار، عبیداللہ بن حبیش غفاری۔

---

۱ مسند۔ جلد ۴۔ ۳۵ ۲ مسند۔ جلد ۵۔ ص ۴۵۲ ۳ اصابہ۔ جلد ۴۔ ص ۸۱ ۴ ۔ جلد ۱۔ ص ۲۲

۵ مسند۔ جلد ۵۔ ص ۴۵۱۔ ۴۵۳

حضرت عبداللہؓ سے ایک خاص حدیث منقول ہے جس کے اخیر میں ہے کہ آنحضرت ﷺ نے ہم کو جمع کر کے سبح للہ کی چند آیتیں پڑھیں، حضرت عبداللہؓ نے اپنے شاگردوں کے سامنے وہی آیتیں پڑھیں اور پھر بالترتیب عطاء بن یسار، ہلال بن ابی میمونہ، یحییٰ بن ابی کثیر نے اپنے زمانہ میں اس سنت کو قائم رکھا لیکن یحییٰ کے شاگرد اوزاعی پر پہنچ کر اس کا سلسلہ ٹوٹ گیا[1]۔

**اخلاق**: اخلاقی حیثیت سے حضرت عبداللہؓ کا پایۂ عظمت بہت بلند ہے صحیح بخاری میں حضرت سعد بن ابی وقاصؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے کسی زمین پر چلنے والے شخص کو جنتی نہیں فرمایا البتہ عبداللہؓ بن سلام کو فرمایا تھا[2] صحیح ترمذی میں ہے کہ حضرت معاذؓ ابن جبل کی وفات ہوئی تو شاگردوں سے فرمایا کہ میں دنیا سے اٹھ رہا ہوں لیکن میرے ساتھ علم نہیں اٹھتا جو شخص اس کی جستجو کرے گا پالے گا، اس کے بعد چار شخصوں کے نام گنائے جن میں ایک عبداللہؓ بن سلام تھے فرمایا[3]۔

"کان یھود یا فاسلم فانی سمعت رسول اللہ ﷺ یقول انه عاشر عشرة فی الجنة"

"پہلے وہ یہودی تھے پھر مسلمان ہوئے اور میں نے آنحضرت ﷺ سے سنا ہے کہ وہ گیارہویں جنتی ہیں"۔

باینہمہ فضیلت بڑے منکسر المزاج تھے، مسجد نبوی میں ایک دن نماز کے لئے آئے اور لوگوں نے کہا کہ یہ جنتی شخص ہیں تو فرمایا کہ جس بات کو آدمی جانتا نہ ہو اس کو زبان سے نکالنا نہ چاہئے، اس کے بعد اپنے اس خواب کا ذکر کیا جس کی آنحضرت ﷺ نے تعبیر دی تھی کہ اسلام پر تمام عمر قائم رہو گے[4]۔

اس واقعہ کے ساتھ ایک اور واقعہ بھی ملایا جائے تو انکسار کا نہایت مکمل اور دیدہ زیب مرقع پیش نظر ہو جاتا ہے۔ ایک مرتبہ لکڑیوں کا گٹھا اٹھا کر لا رہے تھے لوگوں نے کہا کہ آپ کو اس سے خدا نے مستغنی کیا ہے فرمایا ہاں یہ ٹھیک ہے لیکن میں اس سے کبر و غرور کا قلع قمع کرنا چاہتا ہوں[5]۔

حق و صداقت کا جوش بے اندازہ تھا، فرماتے تھے کہ تم کو ایک بار قریش سے لڑائی پیش آئے گی اس وقت اگر مجھ میں قوت نہ ہو تو تخت پر بٹھا کر مجھ کو فریقین کی صفوں کے درمیان رکھ دینا[6]۔



---

۱؎ مسند۔ جلد ۱۔ ص ۲۵۲ ۲؎ صحیح بخاری۔ جلد ۱۔ ص ۵۳۸ ۳؎ جامع ترمذی۔ ص ۶۲۸
۴؎ صحیح بخاری۔ جلد ۱۔ ص ۵۳۸ ۵۔ تذکرۃ الحفاظ۔ جلد ۱۔ ۲۳ ۶؎ استیعاب۔ جلد ۱۔ ص ۳۹۶

# حضرت عبداللہؓ بن طارق

**نام ونسب :**

عبداللہ نام ہے۔ قبیلۂ بلی سے ہیں اور انصار میں قبیلۂ ظفر کے حلیف تھے۔ سلسلۂ نسب یہ ہے : عبداللہ بن طارق بن عمرو بن مالک۔ مصنفین رجال کو ان کی نسبت میں اختلاف ہے۔ چنانچہ بعض لوگ ان کو ظفری کہتے ہیں۔ ابن سعد کے نزدیک ظفری اور بلوی دو جداگانہ اشخاص ہیں۔ لیکن ہمارے نزدیک ظفری اور بلوی دو الگ الگ شخص نہیں، بلکہ ایک ہی مسمیٰ کے دو نام ہیں۔ بلوی اپنے قبیلہ کی نسبت سے اور ظفری حلف کی نسبت سے مشہور تھے اور یہ عرب میں عام طور پر رائج ہے۔ اُوپر اس کی متعدد مثالیں گزر چکی ہیں۔

والدہ کا نام معلوم نہیں۔ اتنا پتہ چلتا ہے کہ معتب بن عبید اور یہ دونوں اخیافی بھائی تھے۔

**اسلام :** ہجرت کے بعد مشرف بہ اسلام ہوئے۔

**غزوات :** بدر اور احد میں شرکت کی۔

**وفات :** ۳ھ کے آخر میں آنحضرت ﷺ نے جن ۶ آدمیوں کو قبیلہ عضل اور قارہ میں اشاعتِ اسلام کے لئے روانہ کیا تھا، ان میں ایک عبداللہ بن طارق ؓ بھی تھے۔ یہ لوگ مقام رجیع پہنچے تو قبیلۂ ہذیل نے سرکشی کر کے ان کا محاصرہ کر لیا۔ مرثدؓ بن ابی مرثد، خالد ؓ ابن بکیر اور عاصم ؓ بن ثابت تین بزرگ وہیں قتل ہوئے۔ خبیب ؓ بن عدی، عبداللہ ؓ بن طارق اور زید ؓ بن دثنہ کفار کے ہاتھ آگئے اور قید ہو گئے۔ کفار ان کو لے کر مکہ چلے تو ظہران نام ایک مقام پر پہنچ کر حضرت عبداللہؓ نے اپنے کو قید و بند سے چھڑا لیا اور تلوار کھینچ کر پیچھے ہٹے۔ کفار نے یہ دیکھ کر ان کو پتھر مارنا شروع کیا، جس سے جان بحق تسلیم ہو گئے۔

بارگاہِ نبوت کے مشہور حسان بن ثابتؓ نے اس واقعہ کو نظم کر دیا ہے اور ان بزرگوں کے نام گنائے ہیں جس شعر میں حضرت عبداللہ ؓ کا نام نامی ہے ، وہ یہ ہیں :

وابن الدثنه وابن طارق منهم
وافاه ثم حمامة المکتوب

اس نظم کا پہلا شعر یہ ہے :

صلی الاله علی الذین تتابعوا
یوم الرجیع فاکرموا واثیبوا

حضرت عبداللہؓ کی قبر ظہران میں موجود ہے اور آج تک اس واقعہ ہائلہ کی یاد کو تازہ کرتی ہے۔

## فضل وکمال :

قرآن وحدیث میں حضرت عبداللہؓ کو جو دستگاہ تھی وہ اس سے ظاہر ہے کہ آنحضرت ﷺ نے ان کو اشاعت اسلام کا کام سپرد فرمایا تھا۔ وہ اشاعت اسلام کے ساتھ ساتھ نومسلموں کو قرآن، مسائل دین اور ارکان اسلام کی با قاعدہ تعلیم بھی دیتے تھے۔ صاحب اسد الغابہ لکھتے ہیں :

"بعثهم رسول الله ......... ليفقهوهم في الدين ويعلمون القرآن وشرائع الاسلام ........."

"یعنی ان کو رسول اللہ ﷺ نے اس لئے بھیجا تھا کہ مسائل دین کی تعلیم دیں، قرآن پڑھائیں اور اسلام کی ضروری باتیں سکھائیں"۔



[1] ماخوذ از اصابہ۔ جلد۴۔ ص ۸۸ واسد الغابہ۔ جلد۳۔ ص ۱۸۸ واستیعاب۔ جلد۱۔ ص ۳۶۹

# حضرت عدیؓ بن ابی الزغباء

**نام ونسب** :

عدی نام ہے۔قبیلۂ جہنیہ سے ہیں۔انصار میں بنونجار کے حلیف تھے۔نسب نامہ یہ ہے : عدی بن ابی الزغباء سنان بن سبیع بن ثعلبہ بن ربیعہ بن زہر بن بذل بن سعد بن عدی بن کاہل بن نصر بن مالک بن غطفان بن قیس بن جہینہ۔

**اسلام** : ہجرت کے بعد مسلمان ہوئے۔

**غزوات** : بدر،احد،خندق اور تمام غزوات میں شرکت کی۔بدر میں آنحضرت ﷺ غزوہ کے ارادہ سے نکلے،تو مشرکین کی خبر معلوم کرنے کے لئے جن دو شخصوں کو آگے بھیجا گیا تھا،ان میں عدی بھی تھے۔چاہ بدر کے قریب جا کر واپس ہوئے اور آنحضرت ﷺ کو قریش کے ارادہ سے اطلاع دی [1]۔

**وفات** : حضرت عمر فاروقؓ کے عہد خلافت میں انتقال فرمایا۔



---

[1] طبقات ابن سعد۔جلد ۲۔قسم ا۔ص ۷

# حضرت عقبہؓ بن وہب

## نام ونسب :

عقبہ نام ہے۔ قبیلۂ غطفان سے ہیں اور بنو سالم کے حلیف تھے۔ نسب نامہ یہ ہے : عقبہ بن وہب بن کلدہ بن الجعدہ بن ہلال بن الحارث بن عمرو بن عدی بن جشم ابن عوف بن یہثہ بن عبداللہ بن غطفان بن سعد بن قیس بن عیلان۔

## اسلام :

عقبہ اولیٰ میں اسلام سے مشرف ہوئے۔ عقبۂ ثانیہ کی بیعت میں بھی شرکت کی۔ بعض کا خیال ہے کہ یہ انصار میں سب سے پہلے مسلمان ہیں۔ اسلام لاکر مکہ مکرمہ میں مقیم ہوئے اور مہاجرین کے ہمراہ ہجرت نبوی سے قبل مدینہ آئے۔ اس بنا پر یہ مہاجرین بھی ہیں اور انصار بھی۔

## غزوات :

بدر اور تمام غزوات میں شریک ہوئے۔ غزوۂ احد میں جب آنحضرت ﷺ کے سر میں خود کی چند کڑیاں گھس گئیں، تو عام روایت یہ ہے کہ حضرت ابوعبیدہؓ نے اپنے دانت سے کھینچیں۔ لیکن بعض کا خیال ہے کہ اس میں عقبہؓ بھی ان کے مددگار تھے [1]۔



---

[1] ماخوذ از اصابہ۔ جلد ۴۔ ص ۲۵۴ واسد الغابہ۔ جلد ۳۔ ص ۴۲۱ و ۲۲ واستیعاب۔ جلد ۲۔ ص ۵۰۲

# حضرت کعبؓ بن عجزہ

**نام ونسب :**

کعب نام ہے۔ ابومحمد کنیت۔ خاندان بلی سے ہیں اور قواقل کے حلیف تھے۔ نسب نامہ یہ ہے : کعب بن عجرہ بن امیہ بن عدی عبید بن خالد بن عمرو بن عوف بن غنم بن سواد ابن مری بن اراشہ بن عامر بن قسیل بن فران بن بلی بن عمرو بن حارث بن قضاعہ۔

واقدی نے ان کو انصار میں داخل کیا اور حلف کے منکر ہیں۔ لیکن ابن سعد نے اس کی تردید کی ہے اور لکھا ہے کہ میں نے انصار کے نسب نامہ میں ان کا نام تلاش کیا، لیکن کہیں نہ ملا[1]۔

**اسلام :** ہجرت کے بعد مسلمان ہوئے۔

**غزوات :** تمام غزوات میں شرکت کی۔ عمرۂ حدیبیہ میں آنحضرت ﷺ کے ہمراہ تھے۔ سر میں اس کثرت سے جوئیں چہرہ پر آ آ کر گرتی تھیں۔ آنحضرت ﷺ نے دیکھا تو فرمایا تم کو سخت تکلیف ہے۔ اپنا سر منڈوا دو۔ حضرت کعبؓ اگرچہ احرام باندھے ہوئے تھے، لیکن انہوں نے متابعت حکم رسول میں سر منڈوا دیا اور اس تکلیف سے نجات پا گئے۔

روزہ کے فدیہ کے متعلق آیت اُتری تو آنحضرت ﷺ نے کعبؓ بن عجرہ سے ارشاد فرمایا کہ تمہارے لئے تین صورتیں ہیں، یا تو ایک بکری ذبح کرو، یا تین روزے رکھو[2] یا ۶ مسکینوں کو کھانا کھلاؤ۔ جس کی مقدار فی مسکین نصف صاع ہو۔ معلوم نہیں حضرت کعبؓ نے ان سے کون سی صورت اختیار کی۔ روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ قربانی کی مقدرت نہ تھی۔ اس کے بعد صرف دو ہی صورتیں رہ جاتی ہیں۔ اب اُنہوں نے جس کو اختیار کیا ہو۔ روایت سے صاف پتہ نہیں چلتا۔

**عام حالات :** عہد نبوت کے بعد کوفہ میں سکونت اختیار کی۔

**وفات :** ۵۱ھ میں مدینہ آ کر انتقال ہوا۔ اس وقت ۷۵ برس کا سن تھا۔

**اولاد :** چار بیٹے چھوڑے، جو حدیث کے راویوں میں ہیں۔ ان کے نام یہ ہیں۔ اسحاق، عبدالملک، محمد ربیع۔

**حُلیہ :** ایک ہاتھ کسی غزوہ میں کٹ گیا تھا[3]۔ سر پر گھنے بال تھے[4]۔

---

۱ اصابہ۔ جلد۵۔ ص۳۰۴ ۲ صحیح بخاری۔ جلد۲۔ ص۶۴۸ ۳ ابن سعد۔ جلد ۔ ص ۴ مسند۔ جلد۴۔ ص۲۴۲

**فضل وکمال** : آنحضرت ﷺ، حضرت عمر فاروق ؓ اور حضرت بلال سے روایت کی۔ روایوں میں حسب ذیل حضرات ہیں :

ابن عمرؓ، جابرؓ، عبداللہ ؓ بن عمرو بن عاص، ابن عباسؓ، عبداللہ ؓ بن معقل، ابن مقرن مزنی، طارق بن شہاب، ابو وائل، زید بن وہب، عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ۔ ابن سیرین، ابوعبیدہ بن عبداللہ بن مسعود، محمد بن کعب، ابوثمامہ حناط، سعید مقبری، عاصم عدوی، بن دردان۔ روایتوں کی تعداد ۴۷ ہے۔

**اخلاق** : حمایت حق اور حب رسول ﷺ دو چیزیں حضرت کعب کے اخلاق میں نہایت روشن ہیں۔ آنحضرت ﷺ نے ایک روز خطبہ دیا، جس میں مسلمانوں کی ایک آئندہ خانہ جنگی کا تذکرہ بھی تھا۔ کعب ؓ بیٹھے تھے۔ ان کا بیان ہے کہ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا وہ وقت سامنے آ گیا ہے۔ اتنے میں ایک شخص چادر اوڑھے سامنے گزرا۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا، اُس روز یہ شخص حق پر ہوگا۔ کعب ؓ فوراً اُٹھے اور بازو پکڑ کہا، یارسول اللہ! یہ شخص؟ فرمایا، ہاں۔ کعبؓ نے چہرہ دیکھا تو حضرت عثمان غنی ؓ تھے[1]۔

طبرانی کی کتاب الاوسط میں ہے کہ ایک روز کعب ؓ آنحضرت ﷺ کی خدمت میں آئے۔ چہرۂ مبارک ( بھوک کی وجہ سے ) متغیر دیکھ کر جلدی واپس چلے گئے۔ راستہ میں ایک یہودی اُونٹ کو پانی پلا رہا تھا۔ اُنہوں نے فی ڈھول ایک چھوہارے کے حساب کچھ دیر مزدوری کی۔ کچھ چھوہارے جمع ہو گئے تو خدمت اقدس میں لے جا کر حاضر ہوئے اور پیش کئے[2]۔



---

[1] مسند۔ جلد ۴۔ ص ۲۴۲ [2] اصابہ۔ جلد ۵۔ ص ۳۰۴

# حضرت مجذرؓ بن زیاد

## نام ونسب :

عبداللہ نام ہے۔مجذر لقب۔قبیلۂ بلی سے ہیں۔سلسلۂ نسب یہ ہے : مجذر بن زیاد ابن عمرو بن اخرم بن عمارہ بن مالک بن عمرو بن تیثرہ بن شنو بن قشر بن تیم بن عودمناہ ابن باح بن تیم بن اراسہ بن عامر بن عبیدہ بن غیل بن قران بن بلی۔

**اسلام :** ہجرت کے بعد اسلام لائے۔

## غزوات :

غزوۂ بدر میں شرکت کی۔ ابو البحتوی مکہ میں ایک نہایت رحمدل اور نیک نفس شخص تھے۔قیام مکہ کے زمانہ میں آنحضرت ﷺ کو قریش کے ہاتھوں جو تکلیفیں پہنچتیں تو وہ آنحضرت ﷺ کی طرف سینہ سپر ہوتا۔بنو ہاشم کے مقاطعہ کا عہد نامہ لکھ کر کعبہ میں آویزاں کیا گیا تھا،اس کو اُتروانے میں ابوالبختری کا خاص حصہ تھا۔اس بنا پر آنحضرت ﷺ نے غزوۂ بدر میں صحابہ کو تاکید کر دی تھی کہ اس کو پانا تو قتل نہ کرنا۔

حضرت مجذرؓ میدان میں آئے تو اس سے سامنا ہو گیا۔اُونٹ پر سوار تھا، پیچھے ایک دوسرا شخص بھی بیٹھا تھا، جو اس کے مال متاع کا نگراں تھا۔مجذرؓ نے کہا کہ تمہارے قتل کی رسول اللہ ﷺ نے ممانعت کی ہے،لیکن دوسرے شخص کے لئے کوئی ہدایت نہیں فرمائی ہے۔اس لئے اس کو نو کسی طرح نہ چھوڑوں گا۔ابوالبختری بولا ، یہ تو میرے لئے بڑے شرم کی بات ہوگی کہ اس کو تو قتل کرا دوں اور خود زندہ رہوں، یہ مجھ سے نہیں ہوسکتا۔قریش کی عورتیں طعنہ دیں گی کہ بڑی ہوس تھی ،ساتھی کہ اس کو قتل کرا دیا اور خود نہ مر گیا۔

غرض اُونٹ سے اُترا اور داد شجاعت دیتے ہوئے جان دی۔حضرت مجذر آنحضرت ﷺ کی خدمت میں آئے اور قسم کھا کر کہا کہ اس کو لانا چاہتا تھا،لیکن وہ لڑائی کے سوا کسی چیز پر راضی نہ ہوا۔

## وفات :

بدر کے بعد احد میں شریک ہوئے اور جام شہادت نوش فرمایا ۔ ایام جاہلیت میں اُنہوں نے سوید بن صامت کو قتل کیا تھا۔ جس سے جنگ بعاث کی نوبت آئی تھی۔ فریقین کے مسلمان ہو جانے کے بعد اگر چہ معاملہ رفت و گذشت ہو گیا تھا، لیکن سوید کے بیٹے حارث کے دل میں مسلمان ہونے کے بعد ان کی طرف سے غبار تھا۔ اس نے موقع پا کر ان کو باپ کے عوض قتل کر دیا اور مرتد ہو کر مکہ چلا گیا۔

۸ھ میں جب مکہ فتح ہوا تو دوبارہ مسلمان ہو کر آنحضرت ﷺ کے پاس آیا۔ آنحضرت ﷺ نے مجذر رضی اللہ عنہ کے عوض اس کے قتل کا حکم دیا [1]۔



[1] اصابہ جلد ۴۔ ص ۴۲ و اسد الغابہ۔ جلد ۴۔ ص ۳۰۲ و استیعاب۔ جلد ۱۔ ص ۲۹۰

# حضرت معن رضؓ بن عدی

**نام ونسب :**

معن نام ہے۔ قبیلۂ بلی سے ہیں۔ عمرو بن عوف کے حلیف تھے۔ سلسلۂ نسب یہ ہے : معن بن عدی بن الجد بن عجلان۔ حضرت عاصم ؓبن عدی کا حال ہم اُوپر لکھ آئے ہیں۔ معن ؓ انہیں کے بھائی تھے۔

**اسلام :** عقبۂ ثانیہ میں مشرف باسلام ہوئے۔

**غزوات :** حضرت عمر فاروق ؓ کے بھائی حضرت زید ؓ سے مواخاۃ ہوئی۔ غزوۂ بدر میں شریک ہوئے[1]۔ احد، خندق اور تمام دوسرے غزوات میں آنحضرت ﷺ کے ہمرکاب تھے۔ آنحضرت ﷺ نے انتقال فرمایا تو صحابہ ؓ کہنے لگے کہ کاش ہم آپ کے سامنے مرجاتے اور یہ وقت نہ دیکھتے۔ خدا ہی بہتر جانتا ہے کہ آئندہ کن بلاؤں اور مصیبتوں کا سامنا ہو۔

حضرت معن ؓ نے سنا تو کہا، "مجھے اس کی آرزو نہیں، میں تو یہ چاہتا ہوں کہ جس طرح آنحضرت ﷺ کی زندگی میں میں نے آپ کی تصدیق کی تھی، وفات کے بعد بھی آپ کی اسی طرح تصدیق کروں[2]۔"

سقیفہ بنی ساعدہ کے واقعہ میں حضرت عمر فاروق ؓ نے جن دو صالح شخصوں سے ملنے کا ذکر کیا ہے۔ ان میں ایک یہ بھی تھے[3]۔ انہوں نے حضرت عمر فاروق ؓ وغیرہ کو انصار کے ارادہ سے آگاہ کیا اور مشورہ دیا کہ آپ لوگ وہاں نہ جائیں، بلکہ اپنی جگہ پر رہ کر فیصلہ کریں[4]۔

حضرت ابوبکر صدیق ؓ کے عہد میں حضرت خالد ؓ مرتدین کی مہم پر روانہ ہوئے، تو یہ بھی ہمراہ تھے۔ وہاں سے دوسو سوار لے کر مرتدین کی دیکھ بھال کے لئے یمامہ آئے۔

**وفات :** مسیلمہ سے جنگ چھڑی تو اس میں جام شہادت سے سیراب ہوئے[5]۔

**اولاد :** مادی یادگار کوئی نہیں چھوڑی۔ البتہ روحانی یادگاریں بہت ہیں اور اب تک زندہ ہیں۔

**تمت**

---

[1] صحیح بخاری۔ جلد ۲۔ ص ۵۷۴ [2] فتح الباری۔ جلد ۱۲۔ ص ۱۳۳ [3] صحیح بخاری۔ جلد ۲۔ ص ۵۷۳
[4] ایضاً۔ جلد ۲۔ ۱۰۱۰ [5] اصابہ۔ جلد ۶۔ ص ۱۲۹

besturdubooks.wordpress.com